تمہارے سامنے بیان کر رہے ہیں۔

**علمِ موسمیات کی نہر**

پھر علمِ موسمیات کو دیکھو تو وہ بھی قرآن کریم نے بیان کیا ہے چنانچہ فرماتا ہے۔ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجْعِ٥ وَالْاَرْضِ ذَاتِ الصَّدْعِ ٥ اِنَّهٗ لَقَوْلٌ فَصْلٌ٥ وَّمَا هُوَ بِا لْهَزْلِ [۴۹]

یعنی تم بادل کو دیکھو جو بار بار برستا ہے اور زمین کو دیکھو جو پھٹتی ہے تو اس میں سے پھل وغیرہ نکلتا ہے اگر تم ان باتوں پر غور کرو تو تمہیں معلوم ہوگا کہ ہر چیز کے لئے خدا نے ایک موسم مقرر کیا ہے۔ کسی میں پانی اُترتا ہے کسی میں کوئی خاص ترکاری اُگتی ہے اگر تم اس طرح غور کرو گے تو تمہیں اس سے بھی بڑے بڑے علوم حاصل ہو جائیں گے۔ غرض قرآن کریم نے ان تمام علوم کی طرف جو دنیا میں جاری ہیں اشارہ کیا ہے اور اُن کے سیکھنے کی طرف توجہ دلائی ہے اور اُن کا منبع بتایا ہے کہ فلاں فلاں جگہ سے تم ان علوم کو نکال سکتے ہو۔ پس جس قدر دُنیوی علوم ہیں اُن کا مأخذ قرآن کریم ہے اور ان کی طرف اس نے بار بار توجہ دلائی ہے۔

**علومِ دینیہ کی نہر**

مگر اس کے علاوہ اُس نے دینی علوم کی نہریں بھی جاری کی ہیں اور درحقیقت یہی نہریں روحانی نقطۂ نگاہ سے زیادہ اہمیت رکھتی ہیں کیونکہ قرآن کریم کا زیادہ تر دین سے ہی تعلق ہے۔

عالَمِ روحانی کے سب سے بڑے سمندر تو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں مگر اُن سے آگے دنیا میں کئی قسم کی روحانی نہریں جاری ہوئیں۔ چنانچہ دیکھ لو ایک نہر شریعت کی چلی۔ پھر اُسی نہر میں سے ایک حنفی نہر نکلی، ایک شافعی نہر نکلی، ایک مالکی نہر نکلی، ایک حنبلی نہر نکلی۔ یہ مختلف قسم کی نہریں ہیں جو شریعت کی نہر میں سے جاری ہوئیں۔ پھر ایک شیعوں کی نہر جاری ہوئی، ایک سُنّیوں کی نہر جاری ہوئی، ایک خارجیوں کی نہر جاری ہوئی اور ان کے ذریعہ سے شریعت کے مختلف پہلو زیرِ بحث آتے رہے۔ پھر ایک تصوّف کی نہر چلی، ایک فلسفۂ شریعت کی نہر چلی جس کے بہت بڑے بانی ہمارے شاہ ولی اللہ صاحبؒ اور امام ابن تیمیہؒ تھے۔ اور آخر میں سب سے زیادہ اہم کام حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کیا۔ پھر سیاست کی ایک نہر چلی جو حضرت ابو بکرؓ، حضرت عمرؓ، حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ سے شروع ہوئی اور پھر وہ آگے نکلتی چلی گئی۔ اور اس طرح یہ روحانی سِلسلہ جو سیاستِ مذہبی اور فلسفہ ءِ مذہبی اور احکامِ شریعت کی حکمتوں اور ان کی ضرورتوں کے ساتھ تعلق رکھتا تھا دُنیا میں وسیع سے وسیع تر ہوتا چلا گیا۔ پھر اخلاقِ فاضلہ کی

ایک نہر جاری ہوئی جسے امام غزالیؒ نے اور بھی لمبا کیا اور اس سے زمین کو سیراب کیا۔اِسی طرح تصوّف میں جنیدؒ۔شبلیؒ۔حضرت معین الدین صاحب چشتیؒ۔بہاؤالدین صاحب نقشبندیؒ۔شہاب الدین صاحب سہروردیؒ وغیرہ جیسے عظیم الشان لوگ گزرے اور پھر یہ ساری نہریں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام میں آکر مدغم ہوگئیں اور پھر ایک نئی نہر دُنیا میں چل پڑی اور آپ کے ذریعہ سے پُرانی روحانی نہریں بھی جاری رہیں۔پُرانے زمانہ کے بادشاہوں نے جتنی نہریں بنائی تھیں وہ سب کی سب ختم ہوگئیں لیکن محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نہر اب تک چلی جارہی ہے۔

## دُنیوی اور روحانی نہروں میں بعض نمایاں فرق

اب دیکھو دنیا کی نہریں تو خشک ہو جاتی ہیں مگر یہ نہریں وہ ہیں جو خشک نہیں ہوتیں۔دُنیوی نہروں سے جسمانی غلّہ پکتا ہے مگر ان سے تقویٰ کا دانہ پکتا ہے۔دُنیوی نہروں کا تیار کردہ غلّہ ایک وقت کام آتا ہے اور پھر سڑ جاتا ہے مگر یہ وہ نہر ہے جس کا غلّہ ابدالآباد تک کام آتا ہے۔فرماتا ہے اَلْمَا لُ وَالْبَنُوْنَ زِ یْنَةُ الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَاۚ وَالْبٰقِیٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَیْرٌ عِنْدَرَبِّکَ ثَوَابًا وَّ خَیْرٌ اَمَلًا ۵۰ ○

یعنی دنیا کی نہروں کے مال اور اس سے پیدا کئے ہوئے غلّے اور نسلِ انسانی کے افراد صرف دنیا میں کام آتے ہیں آخرت میں کام نہیں آتے۔مگر جو قرآنی نہر سے پکا ہوا غلّہ ہے وہ قیامت تک کام آتا چلا جائیگا۔حضرت مسیحؑ ناصری نے بھی کہا ہے کہ اِس دنیا کے خزانہ کو کیڑا کھا جاتا ہے مگر آسمان کا خزانہ محفوظ ہے چنانچہ آپ فرماتے ہیں:-

> ’’اپنے واسطے زمین پر مال جمع نہ کرو جہاں کیڑا اور زنگ خراب کرتا ہے اور جہاں چور نقب لگاتے اور چُراتے ہیں بلکہ اپنے لئے آسمان پر مال جمع کرو جہاں نہ کیڑا خراب کرتا ہے نہ زنگ اور نہ وہاں چور نقب لگاتے اور چُراتے ہیں۔‘‘[۵۱]

غرض وہ مال جو اس پانی سے پیدا ہوتا ہے اور وہ بیٹے جو اس مال کو کھا کر بڑھتے ہیں اِسی دُنیا میں ختم ہو جاتے ہیں لیکن وہ چیزیں (اَلْبَا قِیَاتُ الصَّا لِحَاتُ) جو قرآنی نہر سے اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی چلائی ہوئی نہر سے پلتے ہیں وہ قیامت تک زندہ رہتے ہیں اور ابدی زندگی پاتے ہیں۔کیونکہ مؤمن رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی نہر کا پھل ہے اور

مؤمن کو ابدی زندگی کا وعدہ ہے۔ اس لئے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نہر کا پیدا کیا ہؤا پھل قیامت تک چلے گا اور وہ کبھی خراب نہیں ہوگا۔

دیکھو ابوجہل کے مال نے جو مادی پانی سے حاصل ہؤا تھا جو کچھ پیدا کیا وہ ختم ہوگیا مگر جو محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پانی سے پیدا ہؤا وہ ابدی زندگی پا گیا۔

عمرؓ کا واقعہ دیکھو۔کیسی سنگلاخ زمین تھی مگر پھر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تاثیر سے اُس میں سے کیسی نہر چلی بلکہ اُس سے پہلے ابوبکری نہر چلی، پھر عمرؓ کی نہر چلی، پھر عثمانی نہر چلی، پھر علوی نہر چلی۔ پھر اُس سے آگے قادری، چشتی، نقشبندی اور سہروردی نہریں جاری ہوئیں۔ سیّد عبدالقادر صاحب جیلانیؒ، مولانا رومؒ، ابراہیم ادھمؒ، امام غزالیؒ، حضرت معین الدین صاحب چشتیؒ، حضرت داتا گنج بخشؒ، حضرت بختیار کاکیؒ، حضرت فریدالدین صاحب شکر گنجؒ، حضرت نظام الدین صاحب اولیاءؒ، حضرت خواجہ سلیم چشتیؒ، حضرت سید احمد صاحب سرہندیؒ، حضرت ولی اللہ شاہ صاحبؒ، حضرت خواجہ میر درد صاحبؒ، حضرت سید احمد صاحب بریلویؒ اور آخر میں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نہر بھی اسی نہر میں سے نکلی ہوئی نہریں تھیں۔ بتاؤ وہ اَور کونسی نہر ہے جو اتنے زمانہ تک اور اتنے ملکوں میں پھیلی ہو۔کوئی نہر دوسَو میل چلتی ہے، کوئی چار سَو، کوئی سَو سال چلتی ہے، کوئی ڈیڑھ سَو سال مگر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم والی نہر عرب سے نکلی اور شمال میں بڑھتے ہوئے قسطنطنیہ سے ہوتے ہوئے پولینڈ تک چلی گئی۔ دوسری طرف یورپ میں سے ہوتے ہوئے سسلی تک جا پہنچی۔مغرب میں مصر سے ہوتے ہوئے ٹیونس، مراکش، الجیریا اور سپین تک چلی گئی۔ پھر سیرالیون، گولڈ کوسٹ اور نائیجیریا تک چلی گئی۔مشرق میں ایران، بخارا، چین، ہندوستان اور برما تک چلی گئی۔ جنوب میں انڈونیشیا اور فلپائن تک چلی گئی۔ دوسری نہریں خشکی تک چلتی ہیں اور آگے بند ہو جاتی ہیں سمندر آیا اور نہر ختم۔مگر محمدؐ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نہر سمندر بھی پار کر گئی اور پھر اگلی خشکی میں جاری ہوگئی۔ یہ نہر عرب سے آئی مگر عرب پر ختم نہیں ہوگئی بلکہ بحیرہ عرب کو بھی کُود کر گزر گئی اور ہندوستان میں آ گئی، ہندوستان سے چلی اور ہمالیہ پہاڑ پر جا کر ختم نہیں ہو گئی جیسا کہ دُنیوی نہریں پہاڑ سے نکلتی ہیں اور خشکی میں جا کر ختم ہو جاتی ہیں۔مگر یہ نہر آئی اور ہمالیہ پہاڑ کو بھی پھاند کر پرے چلی گئی اور اوپر جا کر سنکیانگ وغیرہ کے علاقوں تک میں اسلام کو پھیلا دیا۔

## ایک سوال کا جواب

یہاں سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا مسیحیت نہیں پھیلی ؟ اِسکا جواب یہ ہے کہ نہیں، کیونکہ نہر سے سبزی پیدا ہوتی ہے اور مسیحیت سے سبزی پیدا نہیں ہوئی بلکہ اُجاڑ پیدا ہوا اور مسیحیت نے سارے ملکوں کو تباہ کر دیا۔

## مادی اور روحانی نہروں میں بعض اَور فرق

پھر مادی نہروں میں کشتیاں ڈوبتی ہیں مگر یہ نہر کشتیاں تیراتی ہے۔ مادی نہریں سڑنے والی مچھلیاں کھلاتی ہیں مگر یہ نہر کبدِ حوت کے جنتی کباب کھلاتی ہے۔ چنانچہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی فرماتے ہیں کہ اَوَّلُ طَعَامٍ یَاْ کُلُہُ اَھْلُ الْجَنَّۃِ زِیَادَۃُ کَبِدِ حُوْتٍ۔[۵۲]
یعنی پہلا کھانا جو جنتیوں کو مِلے گا وہ مچھلی کے جگر کا زائد حصّہ ہوگا جو نہایت اعلیٰ حصّہ ہوتا ہے۔

## روحانی نہریں کبھی کافوری اور کبھی زنجبیلی کبھی دودھ اور کبھی شہد کی شکل میں

پھر دوسری نہریں اس دنیا میں ختم ہو جاتی ہیں مگر یہ نہر سمندر پار ہی نہیں جاتی بلکہ موت پار بھی جاتی ہے اور کبھی کافوری شکل میں ظاہر ہوتی ہے جیسا کہ فرماتا ہے۔

یَشْرَبُوْنَ مِنْ کَاْسٍ کَانَ مِزَاجُھَا کَافُوْرًا[۵۳]

خدا تعالیٰ کے نیک بندے ایسے پیالے پئیں گے جن میں کافور کی ملونی ہوگی۔ اور کبھی زنجبیلی شکل میں ظاہر ہوتی ہے جیسا کہ فرمایا وَیُسْقَوْنَ فِیْھَا کَاْساً کَانَ مِزَاجُھَا زَنْجَبِیْلاً[۵۴]

مؤمنوں کو جنتوں میں ایسے گلاسوں سے پانی پلایا جائے گا جن میں زنجبیل ملی ہوئی ہوگی۔ پھر کبھی دودھ کی شکل میں یہ نہر چل پڑتی ہے جیسا کہ فرماتا ہے مَثَلُ الْجَنَّۃِ الَّتِیْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ط فِیْھَا اَنْھٰرٌ مِّنْ مَّآءٍ غَیْرِ اٰسِنٍ ج وَ اَنْھٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ یَتَغَیَّرْ طَعْمُہٗ ج[۵۵]

یعنی یہ جو قرآنی تعلیم کی نہر ہے یہ ایک دن جنت میں نہروں کی شکل میں ظاہر ہوگی۔ مگر وہاں کئی نہریں ہونگی کسی میں پانی ہوگا مگر وہ پانی سڑنے والا نہیں ہوگا اور کچھ نہروں میں دودھ ہوگا مگر دودھ کا مزہ تو بگڑ جاتا ہے اُن کا مزہ کبھی خراب نہیں ہوگا۔ پھر کبھی یہ نہر شہد کی شکل میں چل پڑتی ہے۔ جیسے فرمایا۔ وَاَنْھٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّی۔[۵۶] یعنی وہاں خالص اور مصفّٰی شہد کی بھی نہریں ہونگی۔

## محمدی نہر کوثر کی شکل میں

اور سب سے بڑھ کر یہ کہ کبھی محمدؐی نہر قیامت میں کوثر کی شکل میں ظاہر ہو جاتی ہے جیسا کہ وہ فرماتا ہے۔اِنَّآ اَعۡطَیۡنٰکَ الۡکَوۡثَرَ o فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانۡحَرۡ o اِنَّ شَانِئَکَ هُوَ الۡاَبۡتَرُ [۵۷]

اے محمدؐ رسول اللہ! یقیناً ہم نے تجھے کوثر عطا کیا ہے سوتُو اس کے شکریہ میں اپنے ربّ کی کثرت کے ساتھ عبادت کر اور اُسی کی خاطر قربانیاں کر اور یقین رکھ کہ تیرا مخالف ہی نرینہ اولاد سے محروم ثابت ہوگا۔

حدیث میں بھی آتا ہے۔ سُئِلَ رَسُوۡلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ عَنِ الۡكَوۡثَرِ فَقَالَ هُوَ نَهرٌ اَعۡطَا نِيۡهِ اللّٰهُ فِى الۡجَنَّةِ۔ [۵۸]

یعنی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کوثر کے متعلق سوال کیا گیا تو آپؐ نے فرمایا۔ وہ ایک نہر ہے جو خدا نے مجھے جنت میں بخشی ہے۔

غرض دیکھو یہ نہر کیا کیا شکلیں بدلتی چلی جاتی ہے۔کبھی یہ کافوری نہر کہلاتی ہے، کبھی زنجبیلی نہر کہلاتی ہے، کبھی دودھ کی نہر ہوتی ہے، کبھی شہد کی نہر ہوتی ہے، کبھی کوثر کی نہر ہوتی ہے، پھر کبھی وہ اس دنیا میں چلتی ہے، کبھی اگلے جہان میں چلتی ہے، کبھی عرب میں چلتی ہے، کبھی سمندر کُود کے ہندوستان میں آجاتی ہے، پھر ہندوستان کے پہاڑ کُودتی ہے اور چین وغیرہ ملکوں میں چلی جاتی ہے اِسی طرح پہاڑی علاقوں میں چلی جاتی ہے۔غرض دنیا کی ہر خشکی اور ہر تری پر سے کُودتی پھاندتی چلی جاتی ہے اِس دنیا کو کُودتی ہے موت کو کُودتی ہے، کہیں ختم ہونے کا نام ہی نہیں لیتی۔اب بتاؤ! اس نہر اور دنیا کی نہروں کا کیا مقابلہ ہے۔پس کہاں دُنیوی بادشاہوں کی بنائی ہوئی نہریں اور کہاں قرآن کی نہر۔

## اسلام اور کفر کی نہریں متوازی چلتی چلی جائیں گی

یہ نہریں جوش میں آکر ایک دوسرے کو کاٹ دیتی ہیں اور اگر ایک کا پانی گندہ ہو تو وہ دوسرے کے پانی کو بھی گندہ کر دیتی ہے۔مگر قرآنی نہر کا یہ حال ہے کہ اس پر ایک زمانہ تو وہ آتا ہے کہ دوسری نہریں خواہ کتنا زور لگائیں اُس کے ساتھ نہیں مل سکتیں۔جیسا کہ فرماتا ہے۔بَيۡنَهُمَا بَرۡزَخٌ لَّا يَبۡغِيٰنِ۔ [۵۹]

ہم نے دوسری نہروں اور اس نہر کے درمیان ایک روک بنا دی ہے۔وہ اس کے اندر داخل ہو کر اس کے پانی کو گندہ نہیں کر سکتی۔یعنی دوسرے مذاہب کوشش کریں گے کہ اسلام کو خراب

کریں مگر آخر اسلام ہی جیتے گا۔ اور اللہ تعالیٰ ایسے مجدّد مبعوث فرمائے گا جو اسلام کی تعلیم کو پاک کر کے پھر اسلام کے پانی کو صاف کر دینگے ۔اور باقی دنیا کے مذاہب سارا زور لگانے کے باوجود اسلام کوخراب نہیں کرسکیں گے۔

## کفراور ایمان کی آخری ٹکّرمیں آخراسلام ہی دنیاپر غالب آئیگا

غرض اِدھر اسلام کی نہر ہوگی اور اُدھر کفر کی نہر اور دونوں ایک وقت تک متوازی چلتی چلی جائیں گی۔ اور ایک دوسرے میں داخل نہیں ہونگی مگر آخر ایک وقت آئے گا کہ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ۔[۶۰]

یہ دونوں سمندر یعنی اسلامی سمندر اور کفر کا سمندر آپس میں مل جائیں گے یعنی یہ دونوں آپس میں گُتھم گتّھا ہو جائیں گے اور اسلام اور کفر کی آخری ٹکّر ہو جائیگی ۔لیکن اِس آخری ٹکر میں بھی کفر کی نہر اسلام کی نہر کو گندہ نہ کر سکے گی بلکہ آخر یہ نتیجہ نکلے گا کہ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ۔[۶۱] یعنی آخر اسلام کی نہر ہی جیتے گی۔ پس اے مسلمانو! بتاؤ یہ ہمارا کتنا بڑا احسان ہے کہ آخری فتح تمہاری ہوگی۔ آخری فتح عیسائیت کی نہیں ہوگی بلکہ آخری فتح اسلام کی ہو گی۔ پس اے کالی اور گوری نسلوں کے لوگو! اسلام کی نہر آخر غالب آجائے گی اور کُفر کی نہر اُس میں مدغم ہوکر اپنا نام کھو بیٹھے گی۔ اب بولو کہ تم خدا تعالیٰ کی کِس کِس نعمت کا انکار کرو گے۔فَسُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ وَ سُبْحَا نَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ۔

---

۱ البقرہ :۵۷ ۲ یونس :۲۵ ۳ ھود :۸

۴ الانبیاء:۳۱

۵ بخاری کتاب العلم باب فَضْل مَنْ عَلِمَ وَ عَلَّمَ

۶ کرنتھیوں باب ۱۰ آیت ۳، ۴۔ نارتھ انڈیا بائبل سوسائٹی مرزاپور ۱۸۷۰ء

۷ اٰل عمران:۱۹۱ ۸ النحل:۱۳ ۹ الحجر:۷۶ تا۷۸

۱۰ العنکبوت:۳۹ ۱۱ القصص:۵۹

۱۲ العرب قبل الاسلام مؤلفہ جرجی زیدان

۱۳ ابراھیم:۳۳ ۱۴ الشوریٰ:۳۳، ۳۴ ۱۵ النحل:۷۰

۱۶ یونس:۶ ۱۷ الرحمن:۶،۷ ۱۸ النحل:۱۰۴

۱۹ تا ۲۱ البقرہ: ۲۴ ۲۲ النحل: ۹۰ ۲۳ بنی اسرائیل: ۱۳
۲۴ الشعراء: ۱۱۴ ۲۵ البقرہ: ۲۶۲
۲۶ بنی اسرائیل: ۵۰ تا ۵۲
۲۷ النساء: ۱۱۴ ۲۸ البقرہ: ۱۷۱ ۲۹ اٰل عمران: ٦٦
۳۰ الذٰریٰت: ۵۰
۳۱ مسلم کتاب الفضائل باب وجوب امتثال ماقاله شرعًا
۳۲
۳۳ الحجر: ۲۰ ۳۴ الجاثیه: ۵ ۳۵ الانعام: ۳۹
۳٦ اودبلاؤ: پانی کا ایک جانور جو مچھلیاں کھاتا ہے (علمی اردو لغت) یہ نیولے کے خاندان سے تعلق رکھتا ہے۔ سوائے آسٹریلیا کے تمام براعظموں میں پایا جاتا ہے۔ (اردو جامع انسائیکلوپیڈیا جلد ا صفحہ ۱۵۴ مطبوعہ لاہور ۱۹۸۷ء
۳۷ یٰس: ۲۷ تا ۴۷
۳۸ بیّے: مفرد بیّا: چڑیا کی طرح کا ایک پرندہ۔ اس کا گھر بنانا بڑا مشہور ہے۔
۳۹ البقرہ: ۱۹۹ ۴۰ الجمعه: ۱۱ ۴۱ بنی اسرائیل: ۳۰
۴۲ البقرہ: ۲۲۰
۴۳ بخاری کتاب الفرائض باب میراث البنات
۴۴ سبا: ۱۹ ۴۵ هود: ۱۰۱ ۴٦ العنکبوت: ۲۱
۴۷ الانبیاء: ۳۱ ۴۸
۴۹ الطارق: ۱۲ تا ۱۵ ۵۰ الکهف: ۴۷
۵۱ متی باب ٦ آیت ۱۹، ۲۰ پاکستان بائبل سوسائٹی مطبوعہ ۱۹۹۴ء لاہور۔
۵۲ بخاری کتاب الرقاق باب صفة الجنّة و النّار
۵۳ الدهر: ٦ ۵۴ الدهر: ۱۸ ۵۵، ۵٦ محمد: ۱٦
۵۷ الکوثر: ۲ تا ۴
۵۸
۵۹ الرحمٰن: ۲۱ ٦۰ الرحمٰن: ۲۰ ٦۱ الرحمٰن: ۲۲

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ          نَحۡمَدُہٗ وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

# سیر روحانی (۱۰)

(تقریر فرمودہ مؤرخہ ۲۸ دسمبر ۱۹۵۶ء برموقع جلسہ سالانہ ربوہ)

## قرآنی باغات

تشہّد ، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد حضور نے فرمایا:-

پیشتر اِس کے کہ مَیں اس موضوع پر اپنے خیالات کا اظہار کروں اور اُن باغات کے مقابلہ میں جو مَیں نے اپنے سفرِ حیدر آباد میں دیکھے تھے اُن روحانی باغات کا ذکر کروں جو قرآن کریم نے پیش کئے ہیں مَیں تمہیدی طور پر بعض امور کا ذکر کرنا چاہتا ہوں جن کا میرے اس مضمون کے ساتھ تعلّق ہے۔

### اِسلام کی توحیدِ خالص پر بنیاد

یہ امر یاد رکھنا چاہئے کہ اسلامؔ کی بنیاد توحیدِ خالص پر ہے اور سورۂ اخلاص اِس توحید کا معیاؔر ہے۔قرآن کریم اس بات پر زور دیتا ہے کہ سوائے خدا تعالیٰ کے سب چیزیں جوڑا جوڑا ہیں جو اس بات کا ثبوت ہیں کہ خدا تعالیٰ خالؔق ہے اور باقی چیزیں مخلوق ہیں کیونکہ احدؔ وہی ہوسکتا ہے جو جوڑا نہ ہو۔ جو جوڑا ہو اس کا مخلوق ہونا ضروری ہے۔ چنانچہ سورۂ ذاریات میں آتا ہے۔ وَ مِنۡ کُلِّ شَیۡءٍ خَلَقۡنَا زَوۡجَیۡنِ لَعَلَّکُمۡ تَذَکَّرُوۡنَ[1]

یعنی جتنی چیزیں ہم نے پیدا کی ہیں اِن سب کو جوڑا جوڑا پیدا کیا ہے تا کہ تم اس سے نصیحت حاصل کرو۔ یعنی دُنیوی چیزوں کو جوڑا جوڑا پیدا کرنے سے یہ غرض ہے کہ تم سوچو کہ جب ہر چیز جوڑا ہے تو معلوم ہؤا کہ ہر چیز مخلوق ہے اور اس کا کوئی خالق ہے۔ اور جب خدا جوڑا نہیں تو معلوم ہؤا کہ اللہ احد ہے، اللہ صمد ہے۔ وہ لَمۡ یَلِدۡ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ[2] ہے۔ جو شخص کسی کا بیٹا ہوتا ہے وہ جوڑا ہوتا ہے اور اس کا ایک باپ اور ایک ماں ہوتی ہے۔ اور جس

کے ہاں کوئی بیٹا ہو اُس کی ایک بیوی بھی ہوتی ہے غرض جو بیٹا جنے یا کسی کا بیٹا ہو وہ احد نہیں ہوسکتا۔ عیسائیت جو حضرت مسیحؑ کے ابن اللہ ہونے پر ناز کرتی ہے درحقیقت وہ دوسرے لفظوں میں مسیحؑ کو ابن اللہ ہونے سے جواب دیتی ہے۔ کیونکہ اگر وہ ابن اللہ ہے تو وہ جوڑا ہے خالق نہیں۔ وہ منفرد نہیں، وہ محتاج ہے ایک باپ کا جو اس کو وجود میں لایا ہے۔ وہ محتاج ہے ایک ماں کا جو اس کو وجود میں لائی ہے۔ اور جب وہ مخلوق ہوا تو وہ محتاج ہے بیوی کا بھی تاکہ وہ اولاد پیدا کرے اور اگر وہ بیوی کا محتاج نہیں تو مخنّث ہے جو ذلیل ہوا کرتا ہے۔

پس خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے ہر چیز کو جوڑا جوڑا پیدا کیا ہے تاکہ تم اس سے نصیحت حاصل کرو۔ ایک نصیحت تو یہ حاصل کرو کہ جب ساری مخلوق کو دیکھو کہ وہ جوڑا جوڑا ہے تو سمجھ جاؤ کہ وہ مخلوق ہے اور خدا نے پیدا کی ہے۔ دوسرے تم سمجھ لو کہ جو جوڑا نہیں وہ خالق ہے اور وہ ایک ہی ہے اور وہی سچا اَحَد ہے اَور کوئی اَحَد نہیں ہوسکتا اس لئے وہ مخلوق بھی نہیں ہوسکتا اور اِس طرح توحیدِ کامل پر قائم ہو جاؤ۔

## ہر چیز کے جوڑا ہونے کے بارہ میں قرآن کریم کا بے مثال علمی نکتہ

مخلوق کے بارے میں جو اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ہم نے سب کو جوڑا جوڑا بنایا ہے۔ یہ علم بھی قرآن کریم سے پہلے کسی کو معلوم نہیں تھا۔ سارا وید پڑھ جاؤ، ساری بائیبل پڑھ جاؤ، ساری انجیل پڑھ جاؤ، ساری ژنداوستا پڑھ جاؤ، یونان کے فلاسفروں کی کتابیں پڑھ جاؤ، ہندوستان کے فلاسفروں کی کتابیں پڑھ جاؤ، چین کے کنفیوشس نبی کی کتابیں پڑھ جاؤ، شنٹو اِزم جو جاپان کا مذہب ہے اُس کی کتابیں پڑھ جاؤ غرض بدھوں کی کتابیں پڑھو، یہودیوں کی پڑھو، عیسائیوں کی پڑھو، ہندوؤں کی پڑھو، یونانیوں کی پڑھو، کسی مذہب کی کتاب پڑھو، یہ نکتہ تمہیں کہیں نظر نہیں آئے گا کہ ہر چیز کا جوڑا ہے۔ صرف قرآن کریم ایک کتاب ہے جو کہتی ہے کہ ہم نے ہر چیز کو جوڑا پیدا کیا ہے۔ اور یہ جوڑے اِس لئے پیدا کئے ہیں تاکہ اِن کی حکمت سے تمہیں خدا کی توحید کی طرف توجہ ہو۔ یہ علم جو قرآن کریم سے پہلے کسی کو نہیں تھا حتّٰی کہ الہامی کتابوں میں بھی نہیں تھا۔ نہ ویدوں میں تھا، نہ بدھ کی پُستکوں میں تھا، نہ یونانیوں کی کتابوں میں تھا، نہ ایرانیوں کی کتابوں میں تھا، نہ یہودیوں کی کتابوں میں تھا، نہ عیسائیوں کی کتابوں میں تھا۔ اِس بارہ میں بہت ہی محدود علم عربوں کو حاصل تھا۔ مگر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ محدود علم بھی حاصل نہیں تھا جو اس بات کا ثبوت ہے کہ قرآن

کریم خدا کی کتاب ہے۔ قرآن کریم کہتا ہے کہ ہر چیز کا جوڑا ہے اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ بھی معلوم نہیں تھا کہ بعض درختوں کے بھی جوڑے ہیں۔ اگر قرآن محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا لکھا ہوا ہوتا تو اس میں تو جوڑے کا ذکر ہی نہیں ہونا چاہئے تھا۔ اور اگر ہوتا تو یہ ہوتا کہ یہ سب فضول باتیں ہیں کوئی چیز جوڑا جوڑا نہیں۔ مگر قرآن میں لکھا ہوا ہے کہ ہر چیز کو خدا تعالیٰ نے جوڑے کی شکل میں پیدا کیا ہے لیکن محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جیسا کہ مَیں آگے ثابت کرونگا اس کا کوئی علم نہیں تھا۔ اب اگر یہ ثابت ہو جائے کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو علم نہیں تھا کہ ہر چیز کا جوڑا جوڑا ہے تو پھر آیت کِس نے لکھ دی۔ صاف ثابت ہے کہ یہ عالمُ الغیب خدا نے لکھی ہے جس سے محمدؐ رسول اللہ بھی سیکھتے تھے اور ہم بھی سیکھتے ہیں۔ اگر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی لکھی ہوئی ہوتی تو اُنکو بھی علم ہوتا۔ اور اگر اُنکو علم ہوتا تو وہ بات نہ ہوتی جو مَیں آگے بیان کرنے لگا ہوں۔

## رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر چیز کے جوڑا ہونیکا کوئی علم نہیں تھا۔

حدیث میں آتا ہے کہ ایک دفعہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ میں ایک کھجوروں کے باغ کے پاس سے گزرے۔ آپ نے دیکھا کہ باغ والے نَر کھجور سے کچھ چیز لے کر مادہ کھجور سے ملا رہے ہیں۔ آپ نے فرمایا ایسا کیوں کرتے ہو۔ انہوں نے کہا یَارَسُوْلَ اللّٰہِ! اس کے بغیر پھل اچھا نہیں آتا۔ یعنی کھجور میں بھی نر اور مادہ ہے اور اگر ان کو آپس میں نہ ملایا جائے تو جیسے نَر مادہ سے نہ ملے تو بچّہ پیدا نہیں ہوتا اسی طرح اگر نر کھجور کو مادہ کھجور سے نہ ملایا جائے تو اس کا پھل بھی پیدا نہیں ہوتا۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کی بات سُنکر یہ نہیں فرمایا کہ ٹھیک ہے قرآن میں بھی یہی آتا ہے بلکہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ پھل تو خدا تعالیٰ پیدا کرتا ہے اُس نے جو پیدا کرنا ہے وہ تو کرے گا ہی جو نہیں پیدا کرے گا وہ کِس طرح ہو جائے گا۔ چونکہ وہ بڑے اطاعت گزار لوگ تھے انہوں نے آپ کی بات سُنکر یہ کام کرنا چھوڑ دیا۔ جب پھل کا موسم آیا تو کھجوروں کو پھل نہ لگا یا بہت کم لگا اُن لوگوں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آکر عرض کیا کہ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ! آپ کی نصیحت پر عمل کر کے ہم تو مارے گئے۔ آپؐ نے تلقیح سے یعنی نر درخت کو مادہ درخت سے ملانے سے منع کیا تھا نتیجہ یہ نکلا کہ ہمارا پھل بہت ہی کم آیا۔ آپؐ نے فرمایا کہ اِس فن کے تم ماہر ہو مَیں ماہر نہیں ہوں، مجھے اس حقیقت کا کیا علم

تھا،تم کو چاہئے تھا کہ میری بات نہ مانتے۔[۴]

اِس حدیث سے معلوم ہو گیا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس بات کو جو قرآن کریم میں قاعدہ کے طور پر بیان کی گئی تھی اپنے کسبی علم کے ذریعہ سے نہیں جانتے تھے یہ محض الہامی علم تھا۔ پس اِس واقعہ سے ہر عقلمند خواہ کسی ملک کا رہنے والا ہو،کسی مذہب کا ماننے والا ہو سمجھ سکتا ہے کہ قرآن کریم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بنایا ہوُا نہیں تھا۔ ورنہ وہ بات جو وہ جانتے نہیں تھے اس میں لکھتے کِس طرح؟ قرآن کریم عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَة خدا کا اُتارا ہوُا تھا اس لئے اُس میں علاوہ روحانی علوم کے مادی علوم بھی ایسے بیان کئے گئے جن کو محمدؐ رسول اللہ تو بالکل نہیں جانتے تھے مگر دنیا بھی نہایت محدود رنگ میں اُن سے واقف تھی۔ جیسے عربوں میں یہ علم تھا کہ کھجور میں نَر و مادہ ہوتا ہے مگر باوجود اس کے گزشتہ تیرہ سَو سال میں مسلمانوں نے دُنیوی علوم میں بڑی ترقی کی ہے اور باوجود اس کے کہ قرآن کریم میں یہ آیت موجود تھی انہوں نے اس مسئلہ میں کوئی ترقی نہیں کی کیونکہ خدا تعالیٰ یہ ثابت کرنا چاہتا تھا کہ تیرہ سَو سال بعد سائنس نے جو دریافت کی ہے وہ قرآن کریم میں پہلے موجود تھی۔

## موجودہ سائنسدانوں کی تحقیق

اب سائنس دان کہتے ہیں کہ صرف کھجور میں ہی نر و مادہ نہیں بلکہ اور درختوں میں بھی ہیں۔مثلاً پپیتا میں بھی ہیں۔ پپیتا کے درخت میں بھی ایک نر پپیتا ہوتا ہے اور ایک مادہ پپیتا۔ میرے سندھ کے باغ میں بہت سے پپیتے لگے ہوئے ہیں۔ کیونکہ وہاں پپیتے بہت ہوتے ہیں اور ہم بھی لگواتے ہیں۔ ایک دفعہ مَیں نے دیکھا تو درختوں پر پھل نہیں تھا۔مَیں نے کہا پھل کیوں نہیں؟ وہ کہنے لگے غلطی سے سب مادہ درخت لگ گئے ہیں نر کوئی نہیں لگا اِس لئے ہَوا نر درخت میں سے نُطفہ لا کر مادہ پر نہیں گراتی اور اس وجہ سے پھل نہیں لگتا۔ اب ہم نر درخت لگائیں گے تو پھر پھل لگے گا۔ غرض اَب سائنٹیفک تحقیق سے بھی ثابت ہو گیا ہے کہ پپیتا میں بھی نر و مادہ ہے بلکہ بہت سی سبزیوں اور ترکاریوں میں بھی وہ نر و مادہ کے قائل ہو گئے ہیں بلکہ بعض سائنسدان تو تحقیق میں اتنے بڑھ گئے ہیں کہ وہ دھاتوں میں بھی نر و مادہ کے قائل ہو گئے ہیں۔ ایک سائنسدان کی کتاب میں نے پڑھی،اُس میں لکھا تھا کہ ٹین[۵] بھی دو قسم کے ہوتے ہیں ایک ٹین نَر ہوتا ہے اور ایک مادہ ہوتا ہے اور یہ بھی ایک دوسرے پر اثر کرتے ہیں اور ایک دوسرے کے اثر کو قبول کر کے ایک نئی شکل بدل لیتے ہیں۔مگر سائنسدان تو یہ کہتے ہیں کہ نباتات میں نر و مادہ ہوتا

ہے اور دھاتوں میں بھی نر و مادہ ہوتا ہے مگر خدا تعالیٰ اس سے بھی اوپر جاتا ہے اور وہ کہتا ہے کہ ہم نے ہر چیز میں جوڑا بنایا ہے اور ہر چیز کے لفظ کے نیچے سب نباتات بھی آجاتی ہے، جمادات بھی آجاتی ہے، حیوانات بھی آجاتے ہیں۔ بلکہ اِس سے بڑھ کر ذرّاتِ عالَم اور مجموعہء ذرّاتِ عالَم بھی آجاتے ہیں۔

## دنیا کی زندگی بھی ایک جوڑا ہے

چنانچہ دیکھ لو! جہاں بہت سے مذاہب اور فلسفیوں نے صرف اِس دنیا کی زندگی کو ایک حقیقت قرار دیا ہے اسلام نے مذکورہ بالا اصل کے مطابق دو جہان قرار دیئے ہیں یعنی جہانوں میں بھی جوڑا بتایا ہے۔ ایک یہ دنیا ہے اور ایک اگلا جہان ہے، یہ بھی جوڑا ہے۔ ساری بائیبل پڑھ کے دیکھ جاؤ صرف کہیں کہیں اشارے نظر آئیں گے کہ مرنے کے بعد دوسری زندگی ہے لیکن واضح طور پر حیات بَعْدَ الْمَوْت کا بائیبل میں کوئی ذکر نہیں۔ حضرت مسیحؑ نے بھی ایک مُردہ سا اشارہ بائیبل سے نکالا کہ اس میں مرنے کے بعد کی زندگی کا ذکر ہے۔ مگر قرآن کو پڑھ جاؤ ہر جگہ اگلے جہان کا ذکر نظر آئے گا۔ میَں نے کئی یوروپین لوگوں کی کتابوں میں پڑھا ہے کہ قرآن پڑھ کر تسلی ہونے لگ جاتی ہے، ہر جگہ اگلے جہان کا ہی ذکر ہے۔ حالانکہ اگلے جہان کا ذکر قرآن اس لئے کرتا ہے کہ قرآن دعویدار ہے کہ ہم نے ہر چیز کو جوڑا پیدا کیا ہے۔ اگر قرآن اگلے جہان پر زور نہ دیتا تو لوگ کہتے یہ جہان تو ایک ہو گیا۔ آپ جو کہتے ہیں کہ ہر چیز کا جوڑا ہے تو پھر اس کا جوڑا کونسا ہے؟ قرآن نے پیش کر دیا کہ اس کا جوڑا اگلا جہان ہے۔ چنانچہ قرآن کریم میں صاف طور پر آتا ہے کہ وَلِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتٰنِ [۶]

جو شخص اپنے ربّ کی شان سے ڈرتا ہے اُس کو دو جنتیں مِلیں گی۔ ایک اِس دنیا میں ایک اگلے جہان میں۔ سو دو زندگیوں کا اِس آیت میں بھی ذکر آ گیا۔ یوں دونوں زندگیوں کا الگ بھی ذکر آتا ہے مگر اس آیت سے بھی نکلتا ہے کہ دو زندگیاں ہیں۔

## جنّت اور دوزخ بھی جوڑا ہیں

اِسی طرح اللہ تعالیٰ نے مؤمنوں کو دُعا سکھائی ہے کہ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ [۷]

اے خدا! ہم ہر چیز کے جوڑے کے قائل ہیں۔ ہم جانتے ہیں کہ ایک یہ دنیا ہے اور ایک اگلا جہان ہے۔ تُو ہم کو اس دنیا میں بھی آرام بخشیو اور سُکھ دیجیو اور اگلے جہان میں بھی

سُکھ دیجیو ۔ اور اگلے جہان میں ہم کو پتہ ہے کہ پھر جوڑا ہے، ایک دوزخ ہے اور ایک جنّت ہے ۔ گویا جوڑا وہاں بھی ختم نہیں ہوتا تو ہم کو اس جوڑے میں سے جو دوزخ والا حصّہ ہے اُس سے بچائیو اور اس جوڑے میں سے جو جنّت والا حصّہ ہے وہ عطا کیجیو ۔ بلکہ پھر آگے چل کر اِس دنیا کو بھی جوڑا بتایا ہے اور اگلے جہان کو بھی جوڑا بتایا ہے ۔ اِس دُنیا کے متعلق فرماتا ہے کہ ایک عُسر کی دُنیا ہے اور ایک یُسر کی دُنیا ہے ۔ ایک نُور کی دنیا ہے ایک ظلمت کی دُنیا ہے ۔ یعنی ایک زندگی اس دُنیا میں ایسی ہے جو تکلیف اور دُکھ کی زندگی ہے اور ایک زندگی راحت کی زندگی ہے ۔ اِسی طرح ایک زندگی نور کی ہے اور ایک تاریکی کی ۔ یہ دونوں اس دنیا کی زندگی کے جوڑے ہیں چنانچہ فرماتا ہے ۔ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا [8]

یعنی یاد رکھ تنگی کے ساتھ ایک بڑی کامیابی مقدر ہے ۔ ہاں یقیناً اس تنگی کے ساتھ ایک بڑی کامیابی مقدر ہے ۔ اِسی طرح فرماتا ہے ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ [9]

یعنی سب تعریف اللہ کی ہے جس نے ایک ظُلماتی دنیا پیدا کی ہے اور ایک نوری دُنیا پیدا کی ہے ۔ ظُلماتی دنیا ظاہری لحاظ سے رات ہوتی ہے کیونکہ رات کا کام بھی نرالا ہے اور دن کا کام بھی نرالا ہے ۔ اور نورانی دنیا دن ہوتا ہے اور رُوحانی طور پر ظُلماتی دنیا کفر کی دنیا ہوتی ہے اور نورانی دنیا ایمان اور اسلام کی دنیا ہوتی ہے ۔

پھر اگلے جہان کے متعلق بھی ایک نار اور ایک جنّت کی زندگی بتاتا ہے ۔ فرماتا ہے ۔ بَلٰى مَنْ كَسَبَ سَيِّئَةً وَّاَحَاطَتْ بِهٖ خَطِيْٓـَٔتُهٗ فَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۔ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ [10]

یعنی وہ لوگ جو برائیوں میں ملوّث ہونگے اور اُن کے گناہ اُن کا چاروں طرف سے احاطہ کرلیں گے وہ دوزخ میں جائیں گے اور وہ اس میں رہتے چلے جائیں گے ۔ لیکن جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے مناسبِ حال اعمال کئے وہ جنّت میں جائیں گے اور وہ اُس میں ہمیشہ رہتے چلے جائیں گے ۔

## پھلوں میں بھی جوڑے ہیں

غرض قرآن کریم نے خدائی مخلوق میں ہر جگہ جوڑا جوڑا تسلیم کیا ہے بلکہ قرآن کریم سے پتہ لگتا ہے کہ صرف درختوں میں

ہی جوڑا نہیں بلکہ پھلوں میں بھی جوڑا ہوتا ہے۔ چنانچہ فرماتا ہے۔ وَهُوَ الَّذِیْ مَدَّ الْاَرْضَ وَ جَعَلَ فِیْهَا رَوَاسِیَ وَاَنْهٰرًا ؕ وَمِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ جَعَلَ فِیْهَا زَوْجَیْنِ اثْنَیْنِ یُغْشِی الَّیْلَ النَّهَارَ [۱۱]

یعنی خدا ہی ہے جس نے زمین کو پھیلایا ہے اور اُس میں پہاڑ بنائے ہیں اور نہریں بنائی ہیں اور ہر قسم کے میوے لگائے ہیں مگر وہ تمام قسم کے میوے بھی جوڑا جوڑا ہیں۔ گویا صرف کھجور کا درخت ہی جوڑا نہیں بلکہ کھجور کو جو پھل لگتا ہے وہ بھی جوڑا جوڑا ہے اور اس میں بھی نر اور مادہ ہوتا ہے۔ آجکل کے سائنس دانوں کے مقابلہ میں یہ زراعت کا کتنا وسیع علم ہے جو قرآن کریم میں بیان کیا گیا ہے آج کے سائنس دان اس کے ہزارویں حصّہ کو بھی نہیں پہنچے۔

پھر فرماتا ہے: یُغْشِی الَّیْلَ النَّهَارَ دیکھو ہم نے دن اور رات کا بھی جوڑا بنایا ہے رات دن پر اور دن رات پر سوار ہوتا چلا جاتا ہے۔

## زمین اور آسمان کا جوڑا

یہ بھی یاد رکھنا چاہئے اس آیت میں زمین کا تو ذکر کیا گیا ہے مگر آسمان کا نہیں۔ یہ تو کہا ہے کہ ہم نے زمین کو پھیلایا ہے مگر آسمان جو زمین کا جوڑا ہے اُس کا ذکر چھوڑ دیا ہے۔ اِس کی وجہ یہ ہے کہ عربی زبان کا قاعدہ ہے کہ دو متقابل چیزوں میں سے ایک کا ذکر کر دیا جائے تو دوسری کو چھوڑ دیا جاتا ہے کیونکہ ہر عقل اس کا آپ ہی قیاس کر لیتی ہے۔ عرب کہتے ہیں کہ اگر دو متقابل چیزیں ہوں اور ایک چیز کا ذکر کر کے دوسری کو چھوڑ دیا جائے تو عقلِ انسانی اُسکو آپ ہی نکال لیتی ہے۔ یہ قاعدہ مَیں اپنے پاس سے بیان نہیں کر رہا بلکہ لُغت کے امام ثعالبی نے اپنی کتاب فقه اللُّغة میں اِسے بیان کیا ہے۔ ثعالبی وہ شخص ہیں جو ابنِ جنّی کے شاگرد تھے اور ابن جنّی اِمَامُ اللُّغَة سمجھے جاتے تھے۔ وہ زبان کے بہت بڑے ماہر تھے۔ اُن کی کتاب ایسی بے نظیر ہے کہ جس کی مثال اور کہیں نہیں مِلتی۔ اس کتاب میں انہوں نے اشتقاق وغیرہ پر بحث کی ہے جس پر حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے مِنن الرحمٰن لکھی ہے اور یہ ثابت کیا ہے کہ عربی زبان اُمُّ الْاَلْسِنَه ہے۔ گو انہوں نے اس کا اپنی کتاب میں ایک ناقص نقشہ کھینچا ہے مگر بہر حال کچھ نہ کچھ نقشہ تو کھینچا ہے۔ پس اس جگہ پر زمین و آسمان کو جوڑا بتایا گیا ہے اور پھلوں کو بھی جوڑا جوڑا بتایا گیا ہے۔ پھلوں کے جوڑے میں صرف دنیاوی جوڑوں کی طرف اشارہ نہیں بلکہ اِس طرف بھی اشارہ کیا گیا ہے کہ روحانی سِلسلوں میں جو پھل پیدا ہوتے ہیں یعنی نبی کی روحانی اولاد چلتی ہے وہ بھی جوڑا جوڑا

ہوتی ہے۔

## قرآنی باغات بھی سب جوڑا جوڑا ہیں

اب مَیں اپنے اصل مضمون یعنی باغات کو لیتا ہوں۔ جتنے باغات مَیں نے اپنے سفرِ حیدرآباد میں دیکھے تھے وہ سب ایک ایک تھے مگر قرآنِ کریم نے جن باغات کو پیش کیا ہے وہ جوڑا ہیں۔ چنانچہ قرآن کریم میں جنت کا ایک نام نہیں بلکہ چار نام آئے ہیں۔ جنّتِ عَدْنٍ [۲]، جنّتِ مأْوٰی [۳]، جنّتِ نَعِیْم [۴] اور جنّتِ فِرْدَوْس [۵]۔ گویا جنتوں کو صرف جوڑا ہی نہیں بتایا بلکہ دو جوڑے (یعنی چار) بتایا ہے۔ اور اِس طرح اُس چیز کو جس کو غیر فانی قرار دیا گیا تھا توحید کے راستہ سے ہٹا کر توحید کی دلیل بنا دیا ہے۔ کیونکہ جنت کے متعلق کہا گیا تھا کہ وہ عدن ہے اور خُلد ہے یعنی دائمی طور پر رہنے والی ہے۔ اور چونکہ غیر فانی چیز میں خدائی پائی جاتی ہے اِس لئے شُبہ ہوسکتا تھا کہ شاید جنت میں بھی خدائی پائی جاتی ہے اس لئے خدا تعالیٰ نے بتایا کہ نہیں وہ بھی جوڑا ہے اور چونکہ وہ جوڑا ہے اس لئے اُسے بھی خدا تعالیٰ کے مقابل میں کھڑا نہیں کیا جاسکتا اور اس کے اندر کوئی خدائی نہیں پائی جاتی۔ اِسی طرح وہ چیز جو خدا تعالیٰ کی احدیت میں شُبہ پیدا کرسکتی تھی اُس کو بھی جوڑا بنا کر خدا تعالیٰ کی احدیت کو پھر قائم کر دیا اور وہی چیز جو توحید میں شبہ ڈال سکتی تھی اُس کو توحید کی دلیل بنا دیا ہے۔ پھر اگلی دنیا میں جن جنتوں کا ذکر کیا ہے اُن میں سے ہر ایک جنت کو پھر جوڑا قرار دیا گیا ہے گویا اس طرح چار جنتوں کو آٹھ جنتیں بنا دیا ہے۔ چنانچہ سورۂ رحمٰن میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَجَنَا الْجَنَّتَيْنِ دَانٍ۔ [۱۶] یعنی اگلے جہان کی ہر جنت جنّتِ نَعِیْم ہو یا جنّتِ مأْوٰی، جنّتِ فِرْدَوْس ہو یا جنّتِ عَدْن اس کے بھی دو دو حصّے ہونگے اور اس کے ہر حصّہ کا پھل جھکا ہوُا ہوگا۔ اوّل تو جنتِ نعیم اکیلی نہیں۔ جنّتِ نَعِیْم کے ساتھ جنّتِ عَدْنٍ بھی ہے۔ اور پھر جنّتِ مأوٰی بھی ہے اور جنّتِ فردوس بھی ہے گویا چار جنتیں ہیں۔ مگر وہ چاروں جنتیں آگے پھر دو دو جنتیں ہیں اور ان کے ہر حصّہ کا پھل جھکا ہوُا ہوگا اور مؤمن کو آسانی سے مِل جائے گا۔

## قومِ عاد کے دو باغات کا ذکر

پھر اس دنیا کی جنتوں کا جہاں ذکر فرماتا ہے وہاں بھی اُس کو جوڑا کی شکل میں ظاہر کرتا ہے چنانچہ قرآن کریم میں جہاں ایک قوم کے باغوں کا ذکر آتا ہے وہاں بھی اُسکو دو باغ قرار دیا ہے فرماتا ہے وَبَدَّلْنٰهُمْ بِجَنَّتَيْهِمْ جَنَّتَيْنِ ذَوَاتَیْ اُكُلٍ خَمْطٍ وَّ اَثْلٍ وَّشَیْءٍ مِّنْ سِدْرٍ قَلِيْلٍ۔ [۱۷]

یعنی عاد کی قوم کے پاس بھی دو جنتیں تھیں۔ ہم نے ان جنتوں کو تباہ کر دیا اور اُس کی جگہ نہایت بُرے پھل والے درخت لگا دیئے جو بدمزہ تھے، کڑوے تھے اور کھٹے تھے۔ **خمطٍ** کے معنے ایسی چیز کے ہوتے ہیں جو کھٹّی اور کڑوی ہو۔ یعنی وہ ایسے پھل دینے لگے جو کڑوے بھی تھے اور کھٹّے بھی۔ یہاں بھی درحقیقت روحانی پھل مراد ہیں کیونکہ عاد اور ثمود کی تباہی کے بعد جن کے پھل سخت کڑوے اور بدمزہ ہو چکے تھے حضرت ابراہیم علیہ السلام آئے تھے۔ اِسی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے اِن لوگوں کی جنتوں کو تباہ کر دیا اور اس کی جگہ نہایت بُرے پھل والے دو باغ ان کو دیئے یعنی اچھے پھل والے باغ ابراہیمؑ کو مِل گئے اور بُرے پھل والے باغ عاد کو مل گئے۔

## موسوی قوم کے دو باغات کا ذکر

سورۂ کہف میں اللہ تعالیٰ موسوی قوم کے متعلق بھی فرماتا ہے۔ **وَاضۡرِبۡ لَهُمۡ مَّثَلاً رَّجُلَيۡنِ جَعَلۡنَا لِاَحَدِهِمَا جَنَّتَيۡنِ مِنۡ اَعۡنَابٍ وَّ حَفَفۡنٰهُمَا بِنَخۡلٍ وَّ جَعَلۡنَا بَيۡنَهُمَا زَرۡعاً۔ كِلۡتَا الۡجَنَّتَيۡنِ اٰتَتۡ اُكُلَهَا وَلَمۡ تَظۡلِمۡ مِّنۡهُ شَيۡـًٔا وَّ فَجَّرۡنَا خِلٰلَهُمَا نَهَرًا**[18]

یعنی تو اُنکے سامنے اُن دو شخصوں کی حالت بیان کر جن میں سے ایک کو ہم نے انگوروں کے دو باغ دیئے تھے اور انہیں ہم نے کھجور کے درختوں سے ہر طرف سے گھیر رکھا تھا اور ہم نے ان دونوں کے درمیان کچھ کھیتی بھی پیدا کی تھی۔ ان دونوں باغوں نے اپنا اپنا پھل خوب دیا اور اس میں سے کچھ بھی کم نہ کیا اور اُن کے درمیان ہم نے ایک نہر بھی جاری کی ہوئی تھی۔ اس آیت میں بتایا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دو جنتیں عطا فرمائیں اور ان دونوں جنتوں میں فاصلہ رکھا اور چونکہ یہ باغ کنارہ کی طرف جاتے جاتے کمزور پڑ گئے۔ اس لئے ایک باغ اور دوسرے باغ کے درمیان کھیتیاں بنا دی گئیں۔ چنانچہ موسوؑی باغ اور عیسوؑی باغ کے درمیان داوٗدؑ کے اتباع کا زمانہ آیا۔ اِسی کی طرف اِس میں اشارہ ہے کہ موسیٰؑ کا باغ چلے گا اور جاتے جاتے داوٗدؑ کے زمانہ کے بعد اس میں تنزّل شروع ہو جائے گا اور وہ کھیتیاں بن جائے گا۔ چنانچہ فرماتا ہے **وَ جَعَلۡنَا بَيۡنَهُمَا زَرۡعًا۔** ہم نے ان دونوں باغوں کے درمیان کچھ کھیتی بھی پیدا کی تھی۔ یعنی ایک طرف عیسوی باغ تھا اور ایک طرف موسوی باغ اور ان کے درمیان ہم نے کھیتی پیدا کر دی۔ یعنی داوٗدؑ کی نسل پر وہ زمانہ آیا جب کہ بخت نصر نے یہودیوں کو تباہ کر دیا۔ اُن کے معبد گرا دیئے اور انہیں قید کر کے لے گیا۔ پس اُن اتباع کا جو زمانہ تھا یا

حزقی ایلؑ اور دانی ایلؑ کا زمانہ تھا وہ کھیتیوں کا زمانہ تھا یعنی اُنکی مثال ایک کھیتی کی سی تھی نہ کہ باغ کی جو کہ غَنَمُ الْقَوْم کے چر جانے کے خطرہ میں ہوتی ہے۔ یعنی جب قوم کمزور پڑ جاتی ہے تو دشمن قومیں اس کو لوٹ سکتی ہیں۔ اِسی کو قرآن کریم میں دوسری جگہ بیان کیا گیا ہے کہ نَفَشَتْ فِيْهِ غَنَمُ الْقَوْمِ۔[۱۹]

پاس کی ہمسایہ قوموں کے جو جانور تھے اور بھیڑیں وغیرہ تھیں وہ اس کھیتی میں چر گئیں۔ یعنی اِردگرد جو بخت نصر کا علاقہ یا رومی علاقہ تھا انہوں نے آ کر موسوی کھیتی کو اپنے آگے رکھ لیا۔ لیکن ساتھ ہی یہ بھی بتا دیا گیا تھا کہ درمیان میں نہر ہوگی۔ یعنی آخری زمانہ اور موسوی زمانہ کے درمیان حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو پیدا کیا جائے گا۔ چنانچہ موسوی قوم کی دو ترقیوں کے درمیان حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے اور انہوں نے موسوی باغ کے لئے نہر کا کام دیا۔

## محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی دو باغ عطا کئے جانے کا وعدہ

یہی سلسلہ دُہرانے کا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی وعدہ فرمایا گیا ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ رَسُوْلاً شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا۔[۲۰]

اے مکّہ والو! ہم نے تمہاری طرف بھی ایک رسول تمہارا نگران بنا کر بھیجا ہے جس طرح فرعون کی طرف موسیٰؑ کو رسول بنا کر بھیجا تھا۔ یعنی محمدؐ رسول اللہ مثیلِ موسیٰؑ ہیں اور موسیٰؑ کی قوم کے حالات ایک رنگ میں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی پیش آئیں گے۔ یعنی ان کو بھی دو باغ ملیں گے اور موسیٰؑ کی طرح اُنکے زمانۂ نبوت میں بھی ایک باغ تو وہ ہوگا جس میں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت بغیر کسی اور مأمور کی مدد کے چلے گی۔ لیکن آخر میں اسلام کے تنزّل کا دَور آجائے گا اور وہ کھیتیوں کی طرح رہ جائے گا۔ تب اللہ تعالیٰ موسوی سِلسلہ کی طرح ایک مسیحِ محمدیؐ بھیجے گا جس کی اُمت دوسرے باغ کی حیثیت رکھے گی لیکن ہوگی وہ بھی محمدؐ رسول اللہ کی اُمت اور اس کا باغ بھی محمدؐ رسول اللہ کا باغ ہی کہلائے گا لیکن اس فرق سے کہ چونکہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم موسیٰؑ سے افضل ہیں موسوی سِلسلہ کے دوسرے حصّہ کی بنیاد جس مسیح سے پڑی تھی وہ مستقل نبی تھا مگر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دوسرے باغ کی بنیاد جس مسیح سے پڑے گی وہ امتی نبی ہوگا۔ یعنی وہ خود بھی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اُمت میں ہوگا اور اُس کے ماننے والے بھی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی امت میں ہی ہونگے۔ پس اس کی کوئی جُدا امت نہیں ہوگی بلکہ اس کے ماننے

والے اُس کے مرید کہلائیں گے۔ جیسا کہ جماعتِ احمدیہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مرید کہلاتی ہے لیکن امت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کہلاتی ہے۔

**اُمتِ محمدؐیہ کا بلند مقام**

چنانچہ اس کا ثبوت کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اُمت میں سے اُمّتی نبی آتے رہیں گے سورۃ نساء رکوع ۹ آیت ۷۰ سے ملتا ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِکَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ وَحَسُنَ اُولٰٓئِکَ رَفِيْقًا[۲]
یعنی اے لوگو! یاد رکھو ہمارے محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایسا درجہ ہے کہ جو کوئی اللہ کی اطاعت کرے وَالرَّسُوْلَ اور اس رسول یعنی محمدؐ رسول اللہ کی اطاعت کرے، فَاُولٰٓئِکَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ وہ اُن لوگوں میں شامل ہو جائے گا جن پر خدا تعالیٰ نے انعام کیا۔ وہ کون لوگ ہیں۔ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَ الصّٰلِحِيْنَ وہ نبی اور صدیق اور شہداء اور صالحین ہیں۔ یعنی آپؐ کی اُمت میں داخل ہونے والے آپکے فیض سے مستفیض ہو کر اور آپؐ کے نور سے منوّر ہو کر اور آپکی روشنی کو حاصل کر کے اور آپکے درس سے سبق سیکھ کر نبیوں اور صدیقوں اور شہداء اور صالحین کے مقام کو پہنچیں گے۔ لیکن فرماتا ہے یہ درجے صرف محمدؐ رسول اللہ کی اُمت میں مل سکتے ہیں کسی غیر کو حاصل نہیں ہو سکتے کیونکہ اَلرَّسُوْلَ کی اطاعت یعنی محمدؐ رسول اللہ کی اطاعت سے ہی نبی اور صدیق وغیرہ بن سکتے ہیں۔ قرآن کریم کی دوسری آیتوں سے ثابت ہوتا ہے کہ دوسرے نبیوں کی اطاعت کر کے انسان صدیق۔ شہید اور صالح بن سکتا ہے مگر نبی نہیں بن سکتا۔ مگر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کر کے نبی۔ صدیق۔ شہید اور صالح سب درجے حاصل کر سکتا ہے۔

**فلسطین اور کشمیر کے متعلق خدائی وعدہ**

پس محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دو باغ مِل گئے۔ ایک باغ مسیح موعودؑ کے ظہور سے پہلے زمانہ میں اور ایک باغ مسیح موعودؑ کے ظہور کے بعد کے زمانہ میں۔ چنانچہ پہلے زمانہ میں دُنیوی لحاظ سے وہی باغ آپ کو ملا جو موسیٰؑ کی اُمت کو دُنیوی لحاظ سے مِلا تھا یعنی فلسطین اور کشمیر کا علاقہ۔ فلسطین میں بھی بڑے باغات ہیں۔ مَیں نے ۱۹۲۴ء میں جب سفر کیا تو فلسطین بھی گیا تھا۔ مَیں ریل میں دمشق سے بیروت آیا جب بیروت کے قریب پہنچے تو مَیں نے دیکھا کہ ریل شہر کے اندر داخل ہو رہی ہے اور ہر گھر میں باغیچے لگے ہوئے ہیں۔ اور دمشق میں مَیں نے دیکھا کہ

گھر گھر میں نہریں جاری تھیں اور ہر گھر میں باغ لگا ہوًا تھا۔ اِسی طرح کشمیر کا حال ہے کہ وہاں چپّے چپّے پر باغ ہے کچھ خودرَو اور کچھ مغل بادشاہوں کے لگائے ہوئے۔ پس قرآن کہتا ہے کہ دُنیوی لحاظ سے محمدؐ رسول اللہ کو وہی باغ ملے گا جو موسٰیؑ کی اُمت کو ملا۔ جیسا کہ قرآن کریم میں آتا ہے کہ اللہ تعالیٰ فلسطین کا اپنے نیک بندوں کو وارث بنائے گا یعنی مسلمانوں کو۔ پھر اللہ تعالیٰ یہودیوں کو فلسطین سے نکال کر کشمیر میں لایا اور اُس نے کشمیر کے لوگوں کو مسلمان بنایا چنانچہ شیخ ہمدان ایران سے آئے اور اُن کے ذریعہ سے سارا کشمیر مسلمان ہو گیا۔

## محمدؐ رسول اللہ کو موسوی باغ ملنے کی انجیل میں پیشگوئی

یہ خبر کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو موسوی باغ مل جائے گا اِس کا ذکر انجیل میں حضرت مسیحؑ نے بھی کیا ہے۔ انجیل میں آتا ہے:۔

''پھر وہ انہی تمثیلوں میں کہنے لگا کہ ایک شخص نے انگور کا باغ لگایا۔ اور اُس کی چاروں طرف گھیرا اور کولھو کی جگہ کھودی اور ایک بُرج بنایا اور اسے باغبانوں کو سپرد کر کے پردیس گیا۔ پھر موسم میں اُس نے ایک نوکر کو باغبانوں کے پاس بھیجا تا کہ وہ باغبانوں سے انگور کے باغ کے پھل میں سے کچھ لے۔ انہوں نے اُسے پکڑ کے مارا اور خالی ہاتھ بھیجا (چونکہ یہ مثال ایک روحانی سِلسلہ کی ہے اس لئے باغ کے مالک سے مراد خدا تعالیٰ ہے) اُس نے دوبارہ ایک اور نوکر کو اُن کے پاس بھیجا۔ انہوں نے اُس پر پتھر پھینکے اُس کا سر پھوڑا اور بے حُرمت کر کے پھیر بھیجا۔ پھر اُس نے ایک اَور کو بھیجا۔ انہوں نے اُسے قتل کیا۔ پھر اور بہتیروں کو۔ اُن میں سے بعض کو پیٹا اور بعض کو مار ڈالا۔ اب اُس کا ایک ہی بیٹا تھا (یعنی خود مسیح) جو اُس کا پیارا تھا آخر کو اُس نے اُسے بھی اُن کے پاس یہ کہہ کر بھیجا کہ وے میرے بیٹے سے دبیں گے۔ لیکن ان باغبانوں نے آپس میں کہا۔ یہ وارث ہے آؤ ہم اِسے مار ڈالیں تو میراث ہماری ہو جائے گی۔ اور انہوں نے اسے پکڑ کے قتل کیا (اِس میں مسیح کے صلیب پر لٹکائے جانے کی پیشگوئی تھی) اور انگور کے باغ کے پَرے پھینک دیا (یعنی فلسطین سے نکالا اور نصیبین بھیج دیا جہاں سے وہ کشمیر چلا گیا) پس باغ کا مالک کیا کہے گا۔ وہ آوے گا اور اُن باغبانوں کو ہلاک کر کے

انگوروں کا باغ اَوروں کو دے گا (یعنی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آئیں
گے اور اُن باغبانوں کو یعنی یہودیوں کو وہاں سے نکال دینگے اور اپنی اُمت کو
دے دینگے)''۲۲؎

اِس جگہ خود مسیحؑ نے محمدؐ رسول اللہ کے رُوحانی بادشاہ ہونے کا اعلان کیا ہے اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کا مظہر اور موسیٰؑ کو محض ایک کارندہ ثابت کیا ہے۔ اِس پیشگوئی سے ظاہر ہے کہ آخر اللہ تعالیٰ فلسطین اور امتِ موسویہ کا باغ محمدؐ رسول اللہ کے حوالے کر دے گا اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دو باغ مِل جائیں گے۔ دو مادی اور دو روحانی۔ مادی فلسطین اور کشمیر اور روحانی مسیحِ موسوی کی اُمت اور مسیحِ محمدیؐ کے متبع۔

## کشمیر اور فلسطین میں جماعتِ احمدیہ کی اسلامی خدمات

اب دونوں مادی باغوں کو دیکھ لو۔ کشمیر میں بھی خدا کے فضل سے جو لوگ اس عزم کے ساتھ بیٹھے ہوئے ہیں کہ ہم نے سارا ملک ہی مسلمان بنانا ہے وہ احمدی ہیں اور فلسطین میں بھی ایک ہی جماعت بیٹھی ہے اور وہ احمدی ہیں۔ یہ چیز بتاتی ہے کہ یہ پیشگوئی جو محمدؐ رسول اللہ کے ہاتھ میں فلسطین اور کشمیر لانے والی ہے احمدیوں کے ہاتھ سے ہی پوری ہوگی۔ پھر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہودیوں کے متعلق فرمایا تھا کہ اگر میرے زمانہ میں دس یہودی بھی مسلمان ہو جائیں تو سارے یہودی مسلمان ہو جائیں گے۔ لیکن رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں صرف ایک یہودی عالِم مسلمان ہؤا دو بھی نہیں ہوئے۔ لیکن اللہ تعالیٰ کے فضل سے احمدی مبلّغ جو یہودی فلسطین کو اسلامی فلسطین بنانے کے لئے وہاں موجود ہیں ان کے ذریعہ سے اِسوقت تک تین یہودی مسلمان ہو چکے ہیں۔ اُن میں سے ایک بڑا مستشرق پروفیسر ہے، ایک ڈاکٹر ہے اور ایک تاجر پیشہ ہے اور ہمیں امید ہے کہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی جماعت کے ذریعہ سے اللہ تعالیٰ یہودی قوم کو پھر مسلمان بنائے گا اور وہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حلقہ بگوش ہو جائیں گے اور بجائے اس کے کہ مسلمانوں کو توپیں اور بندوقیں لیکر فلسطین پر حملہ کرنا پڑے یہودی آگے بڑھ کر اپنے دروازے کھولیں گے اور کہیں گے کہ اے مسلمانو! ہم بھی تمہارے مسلمان بھائی ہیں آ جاؤ۔

**غرض اللہ تعالیٰ اپنی قدرت سے کام لے کر تم لوگ جو کہ نہایت غریب سمجھے جاتے ہو اور جن کے کپڑوں کو دیکھ کر بعض شہری امراء تو حقارت کی نگاہ سے اپنے منہ پرے پھیر**

**لیتے ہیں تمہارے لئے خدا تعالیٰ کی طرف سے یہ مقدر ہے کہ مسیح موعودؑ کے ذریعہ سے تم موسوی باغ پر قبضہ کرو اور اُسے محمدؐ رسول اللہ کے حوالے کرو۔** محمدؐ رسول اللہ کا مادی باغ کشمیر اسوقت ہندوؤں کے قبضہ میں ہے اور فلسطین یہودیوں کے قبضہ میں ہے مگر خدا تعالیٰ احمدیوں کے ذریعہ سے یہ دونوں باغ پھر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو واپس دلائے گا۔ اِسی طرح دونوں روحانی باغ بھی محمدؐ رسول اللہ کو مل جائیں گے یعنی مسیح موسوی کی اُمت بھی حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پَیروؤں کے ذریعہ سے دوبارہ فتح کی جائے گی اور اسلام لائے گی اور پھر محمدؐ رسول اللہ کا باغ بن جائے گی اور مسیحِ محمدیؐ کے متبع جو ہیں وہ تو ہیں ہی شروع سے محمدؐ رسول اللہ کے۔ کہتے ہیں۔ ''کِس دی گولی تے کِس دے گہنے۔'' ہم تو ہیں ہی محمدؐ رسول اللہ کے غلام اور آپ کے باغ کے بُوٹے۔ ہم تو ہر وقت آپؐ ہی کی ملکیت ہیں۔ کبھی آپؐ کے حلقہء اطاعت سے باہر گئے ہی نہیں۔ موسوی سِلسلہ کے لوگ یعنی یہودی وغیرہ بے شک نکلے اور باہر گئے مگر اُنکو بھی ہم محمدؐ رسول اللہ کے دروازہ پر لائیں گے اور ہم تو ہیں ہی آپ کے دروازہ پر بیٹھے ہوئے۔ اس دروازہ کو ہم نے کبھی نہیں چھوڑا نہ چھوڑیں گے اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تعالیٰ بلکہ مسیحِ ناصریؑ کی اُمت جو عیسائی ہے اور حضرت موسیٰؑ کی براہِ راست اُمت جو یہودی ہے ان دونوں کے باغوں میں سے بھی روحانی پودے نکال نکال کر ہم محمدؐ رسول اللہ کے باغ میں لگاتے رہیں گے یہاں تک کہ محمدؐ رسول اللہ کا باغ آباد ہو جائے گا اور موسیٰؑ کا باغ بھی محمدؐ رسول اللہ کے باغ میں شامل ہو جائے گا۔

## محمدؐ رسول اللہ کا باغ دُنیا کے چپّہ چپّہ پر پھیل جائے گا

محاورۂ زبان میں بھی جسمانی یا رُوحانی اولاد درخت کہلاتی ہے۔ چنانچہ پنجابی والے تو خوب جانتے ہیں کہ جب کسی عورت کا بچہ مرجاتا ہے اور وہ بَیْن ڈالتی ہے تو کہتی ہے ''ہائے میرا باغ اُجڑ گیا، ہائے میرا بُوٹا کِس نے پُٹ لیا۔'' تو ہمارے ملک میں بچّے اور اولاد کو بھی بُوٹا اور باغ ہی کہتے ہیں۔ مگر لطیفہ یہ ہے کہ لوگ باغ لگاتے رہے اور باغ محمدؐ رسول اللہ کو مِل گئے۔ موسیٰ علیہ السلام نے کوشش کر کے یہودی بنائے اور اُن کو فلسطین میں قائم کیا۔ خدا نے محمدؐ رسول اللہ کو بنا بنایا فلسطین دے دیا۔ موسیٰ کی قوم ہجرت کر کے کشمیر آئی اور کشمیر بنا بنایا خدا نے محمد رسول اللہ کو دے دیا اور اب حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا لگایا ہوا باغ بھی محمدؐ رسول اللہ کو ہی مِل گیا۔ دنیا کے کناروں تک احمدی مبلّغ تبلیغ کرتے ہیں اور لَااِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ پڑھوا کر لوگوں کو اپنے ساتھ ملاتے ہیں یعنی جو درخت

بھی اُن کو مِلتا ہے وہ لا کر محمدؐ رسول اللہ کے چمن میں لگا دیتے ہیں۔ موسیٰؑ کے باغ میں تو صرف ایک بڑا درخت پیدا ہوا تھا جس کا نام داؤدؑ تھا۔ مگر محمدؐ رسول اللہ کے چمن کا ایک درخت یعنی مسیحِ موعود دعویٰ کرتا ہے کہ مَیں ہی محمدؐ رسول اللہ کے چمن کا داؤد نامی درخت نہیں بلکہ مجھ سے اور بیج بھی نکلنے والے ہیں جن سے بہت سے داؤد پیدا ہونگے اور محمدؐ رسول اللہ کے چمن میں ہزاروں داؤدی شجر پیدا ہو جائیں گے چنانچہ آپ فرماتے ہیں۔

''اِک شجر ہوں جس کو داؤدی صفت کے پھل لگے۔''

یعنی میں محمدؐ رسول اللہ کے باغ کا ایک درخت ہوں جو خود ہی داؤد نہیں بلکہ میرے اندر جو پھل لگ رہے ہیں وہ بھی داؤد ہیں۔ یعنی مَیں ہی داؤد نہیں بلکہ میرے ماننے والے مریدوں میں سے بھی ہزاروں داؤد پیدا ہونگے اور پھر فرماتے ہیں:-

مَیں کبھی آدم کبھی موسیٰ کبھی یعقوب ہوں
نیز ابراہیم ہوں نسلیں ہیں میری بے شمار [۲۳]

اگر موسیٰؑ اور عیسیٰؑ کو بنی اسرائیل کی تعداد پر فخر ہے تو میرے ذریعہ سے اللہ تعالیٰ محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بے شمار نسلیں دے گا۔ اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا باغ دنیا میں چپّہ چپّہ پر پھیل جائے گا۔ زمین کا کوئی گوشہ نہیں ہوگا جس میں محمدؐ رسول اللہ کا باغ نہ لگا ہوا ہو اور دنیا کا کوئی انسان نہیں ہوگا جس کے دل میں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کی کَلی نہ کِھلی ہوئی ہو۔

## ابوجہل کے باغ کا درخت عکرمہؓ محمدؐ رسول اللہ کے باغ میں لگایا گیا

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بھی یہی نمونہ اللہ تعالیٰ نے دکھایا اور لوگوں کے لگائے ہوئے درخت آپؐ کے چمن میں لا کر لگا دیئے۔ چنانچہ ابوجہل کے باغ کا انگور کا درخت عکرمہؓ وہاں سے اُکھیڑ کر آپؐ کے باغ میں لا کر لگا دیا گیا۔ خود رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی اِسی خیال کا اظہار فرماتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا مَیں نے خواب میں دیکھا کہ ایک فرشتہ جنت سے انگور کا ایک خوشہ لایا۔ جب مَیں نے اُس سے پوچھا کہ یہ خوشہ کس کے لئے ہے؟ تو اس نے کہا ابوجہل کے لئے۔ اِس پر مَیں گھبرا گیا کہ کیا خدا کا رسول اور اُسکا دشمن دونوں جنت میں ہونگے؟ عکرمہؓ ابوجہل کا بیٹا مسلمان ہوا تو مَیں نے سمجھا کہ یہ اِس خواب کی تعبیر ہے۔ [۲۴] اِس سے

معلوم ہوتا ہے کہ جنت کے انگور کا خوشہ تو ابو جہل کے گھر میں آنا تھا مگر اُسوقت آنا تھا جب اُس کے باغ میں سے عکرمہؓ کے انگور کا درخت اُکھیڑ کر محمدؐ رسول اللہ کے باغ میں لگایا جانا تھا۔

## خالدؓ بھی ولید کے چمن سے اُکھیڑ کر محمدؐ رسول اللہ کے چمن میں لگایا گیا

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دوسرے مشہور دشمن ولید اور عاص بن وائل تھے۔ ولید کا بیٹا خالدؓ تھا۔ وہ ولید کے چمن سے اُکھیڑ کر محمدؐ رسول اللہ کے چمن میں لگا دیا گیا اور آج عالمِ اسلام خالدؓ بن ولید جیسے بہادر جرنیل کے کارناموں پر فخر کرتا ہے۔ وہ بوٹا تھا محمدؐ رسول اللہ کے ایک شدید دشمن کا لیکن اُس نے پھل تب دینے شروع کئے جب اُسے محمدؐ رسول اللہ کے باغ میں آ کر لگایا گیا اِس سے پہلے وہ مکّہ کے ایک نمبر دار کا بیٹا تھا لیکن محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے باغ میں لگنے کے بعد روم اور کسریٰ کے بادشاہ اُس کے سائے میں بیٹھنے لگ گئے۔ اِسی طرح اَور بھی بہت سی مثالیں اُس زمانہ کے لوگوں کی ملتی ہیں۔

## وہ درخت جو براہِ راست محمدؐ رسول اللہ نے لگائے

اِس کے علاوہ آپؐ کے باغ کے کچھ درخت وہ تھے جو براہِ راست آپؐ نے لگائے تھے جیسے ابو بکرؓ۔ عمرؓ۔ عثمانؓ اور علیؓ۔ ابو بکرؓ کے خاندان کی ایسی ادنیٰ حالت تھی کہ اُن کے خلیفہ ہونے پر کوئی شخص دَوڑا دَوڑا گیا اور جا کر اُس نے آپ کے باپ کو اطلاع دی۔ ابو قحافہؓ اُن کا نام تھا، وہ مجلس میں بیٹھے ہوئے تھے۔ اُن کو کہنے لگا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم فوت ہوگئے ہیں لوگ بڑے گھبرائے اور انہوں نے کہا اب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کیا بنے گا؟ وہ کہنے لگا اُن کے بعد ایک خلیفہ مقرر ہو گیا ہے۔ لوگوں نے کہا کون خلیفہ ہؤا ہے؟ اُس نے کہا ابو بکرؓ! ابو بکرؓ کا باپ اپنے آپکو اِتنا ادنیٰ سمجھتا تھا کہ ابو قحافہؓ کہنے لگا کون ابو بکرؓ! اُس نے کہا۔ ابو بکرؓ تمہارا بیٹا۔ وہ کہنے لگا ہیں! میرے بیٹے کو عربوں نے سردار مان لیا ہے؟ کیا مکّہ کے قریش اور بنو ہاشم اور بنو عبد شمس نے میرے بیٹے کی بیعت کر لی ہے یہ کس طرح ہوسکتا ہے؟ ابھی تک اُس کا ایمان کمزور تھا۔ اُس نے کہا سب نے کر لی ہے۔ ہر اک نے آگے آگے بڑھ کر بیعت کی۔ عمر خطابؓ نے بھی کی، عثمانؓ نے بھی کی اور باقی صحابہؓ نے بھی کی اور مہاجرین نے بھی کی اور انصار نے بھی کی۔ جب اُس نے یہ سُنا تو اُس پر اتنا اثر ہؤا کہ اُس کے دل کی جو کمزوریٔ ایمان تھی وہ دُور ہوگئی۔ اور کہنے لگا۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔ اگر

محمدؐ رسول اللہ کے بعد لوگوں نے میرے بیٹے کی بیعت کر لی ہے اور محمدؐ رسول اللہ کا اتنا اثر ہے اور اتنی برکت ہے تو پھر اُن کے خدا کا رسول ہونے میں کوئی شبہ نہیں۔[۲۵]

## حضرت ابوبکرؓ کا قیصر و کسریٰ پر رُعب

لیکن اِدھر تو یہ حالت تھی کہ باپ اس بات کو ماننے کے لئے تیار نہیں تھا کہ میرا بیٹا خلیفہ ہوسکتا ہے اور اُدھر یہ حالت تھی کہ ابوبکرؓ آرام سے ایک کچّی کوٹھڑی میں مدینہ میں بیٹھے ہوئے تھے لیکن قیصر اپنے محل میں اُن کے نام سے کانپ رہا تھا اور کسریٰ اپنے محل میں ایران میں بیٹھا ہوُا ہزار میل پر کانپ رہا تھا۔ ابوبکرؓ ابوقحافہؓ کا بیٹا جس کو مکّہ میں بھی کوئی عظمت حاصل نہیں تھی وہ مدینہ کی کچی کوٹھڑی میں بیٹھا تھا لیکن قیصر قسطنطنیہ میں ایک بڑے پکّے محل میں بیٹھا ہوُا تھا اور کسریٰ ایران میں ایک بڑے پکّے محل میں بیٹھا ہوُا تھا لیکن ابوبکرؓ کا نام آتا تھا تو کانپ جاتے تھے۔ یہی حال عمرؓ کا تھا، یہی حال عثمان رضی اللہ عنہ کا تھا، یہی حال حضرت علی رضی اللہ عنہ کا تھا۔

## شاہِ روم کا حضرت عمرؓ سے تبرّک منگوانا

حضرت عمرؓ کا سایہ تو اِتنا بڑھا کہ لکھا ہے ایک دفعہ رُوم کے بادشاہ کے سَر میں سخت دَرد ہوئی کسی علاج سے فائدہ نہ ہوتا تھا۔ رومی بادشاہ کو کسی نے کہا کہ آپ نے علاج تو بہت کر دیکھے اب ذرا عمرؓ سے کچھ تبرّک منگوائیے۔ سُنا ہے اُس کی چیزوں میں بڑی برکت ہے۔ شاید اس تبرّک کی برکت سے آپ کی درد ہٹ جائے۔ وہ تھا تو مخالف اور اُس کی فوجیں عمرؓ کی فوجوں کے ساتھ لڑ رہی تھیں مگر مرتا کیا نہ کرتا۔ سر درد کی برداشت نہ ہوئی آخر حضرت عمرؓ کے پاس سفیر بھیجا کہ اپنا کوئی تبرّک بھیجیں۔ حضرت عمرؓ نے بھی سمجھا کہ میرا کیا تبرّک ہے یہ تو محمدؐ رسول اللہ کا تبرّک ہے اور خدا اس کو محمد رسول اللہ کی قوم سے لڑنے کی وجہ سے ذلیل کرنا چاہتا ہے۔ انہوں نے اپنی پُرانی ٹوپی جس پر دو دو اُنگل میل چڑھی ہوئی تھی وہ دے دی کہ جاؤ اور یہ ٹوپی اُس کو دے دو۔ جو تبرّک لینے آیا تھا وہ سفیر اُسکو لے گیا۔ بادشاہ کو بڑی بُری لگی اور اُس نے اُسے حقیر سمجھا۔ وہ ریشمی ٹوپیاں اور سونے کے تاج پہنے والا بادشاہ بھلا حضرت عمرؓ کی دو دو اُنگل میل والی چکنی چپٹی ٹوپی سر پر رکھنے سے کتنا گھبراتا ہوگا۔ اُس نے کہا پھینکو اس کو مَیں نہیں پہن سکتا۔ مگر تھوڑی دیر بعد جو درد کا دورہ ہوُا تو کہنے لگا لے آنا ٹوپی۔ وہ ٹوپی رکھی تو سر کا درد دُور ہو گیا اور خدا نے فضل کر دیا۔ جب درد کو ایک دن آرام رہا تو پھر دل میں کچھ خیال آیا کہ میرے جیسا بادشاہ ایسی غلیظ ٹوپی پہنے۔ کہنے لگا پھینکو پَرے اس

کمبخت کو۔ انہوں نے پھر پھینک دی مگر پھر درد ہوگئی۔ پھر اپنے درباریوں سے منتیں کرنے لگا کہ خدا کے واسطے وہ ٹوپی لاناؤ میں مرا جارہا ہوں۔ پھر سر پر ٹوپی رکھی تو آرام آ گیا۔ بہرحال وہ ٹوپی لینے پر مجبور ہوا اور اس کو سر پر رکھتا رہا۔[۲۶]

اب دیکھو حضرت عمرؓ کا درخت جو محمدؐ رسول اللہ نے لگایا تھا اُس کا کیسا لمبا سایہ تھا۔ عمرؓ مدینہ میں بیٹھا ہوا تھا اور رُوم کے بادشاہ پر اُس کا سایہ تھا۔ چنانچہ بادشاہِ روم کو بھی اُسکے نیچے بیٹھنے سے آرام آیا۔ عمرؓ کیا تھے! محمدؐ رسول اللہ کے باغ کا ایک درخت ہی تھے۔ اور روم کا بادشاہ کیا تھا؟ مسیحؑ اور موسیٰؑ کے باغ کا ایک درخت تھا۔ عام درختوں کے اندر تو یہ بات پائی جاتی ہے کہ بڑے درختوں کے نیچے اگر اُن کو لگایا جائے تو وہ سُوکھنے لگ جاتے ہیں مگر محمدؐ رسول اللہ کے باغ کا درخت عمرؓ ایسا بابرکت تھا کہ مسیحؑ اور موسیٰؑ کے باغ کا درخت جب اس کے نیچے لگایا گیا یعنی روم کے بادشاہ کے سر پر اُس کی ٹوپی رکھی گئی تو بجائے سُوکھنے کے سرسبز وشاداب ہونے لگ گیا۔ وہ برکتوں والا زمانہ تو گزر گیا مگر پھر بھی محمدؐی باغ میں ایسے ایسے درخت لگے کہ دنیا کی آنکھیں خیرہ ہوگئیں۔

## معاویہ بن یزیدؒ کا ایک ایمان افروز واقعہ

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے باغ میں ایک گندہ پودہ پیدا ہوا جس کا نام یزید ہے۔ یزید یزید ہی تھا مگر محمدؐ رسول اللہ کے باغ کا پودہ کہلاتا تھا۔ اُس کے گھر میں ایک بیٹا پیدا ہوا تو اُس نے اُس کا نام بھی اپنے باپ کے نام پر معاویہ رکھا۔ مگر ایسے گندے باپ کا بیٹا محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت کی وجہ سے اور اُن کی طرف منسوب ہونے کی وجہ سے ایسا پھلا پھولا کہ اس کے واقعہ کو پڑھ کر لُطف محسوس ہوتا ہے۔

تاریخ میں لکھا ہے کہ یزید کی موت کا وقت آیا تو اُس نے اپنے بیٹے معاویہ کو خلیفہ مقرر کیا۔ لوگوں سے بیعت لینے کے بعد اپنے گھر چلا گیا اور چالیس دن تک باہر نہیں نکلا۔ پھر ایک دن وہ باہر آیا اور منبر پر کھڑے ہو کر لوگوں سے کہنے لگا کہ مَیں نے تم سے بیعت تو لے لی ہے مگر اس لئے نہیں کہ مَیں اپنے آپ کو تم سے بیعت کا زیادہ اہل سمجھتا ہوں بلکہ اس لئے کہ مَیں چاہتا تھا کہ تم میں تفرقہ پیدا نہ ہو اور اُس وقت سے لیکر اب تک مَیں گھر میں یہی سوچتا رہا کہ اگر تم میں کوئی شخص لوگوں سے بیعت لینے کا اہل ہو تو مَیں یہ امارت اُس کے سپرد کر دوں اور خود بری الذمہ ہو جاؤں۔ مگر باوجود بہت غور کرنے کے مجھے تم میں کوئی ایسا آدمی نظر نہیں آیا اس لئے

اے لوگو! یہ اچھی طرح سُن لو کہ مَیں اِس منصب کے اہل نہیں ہوں اور یہ بھی کہہ دینا چاہتا ہوں کہ میرا باپ اور میرا دادا بھی اس منصب کے قابل نہیں تھے۔ میرا باپ یزید حسینؓ سے درجہ میں بہت کم تھا اور اُس کا باپ یعنی معاویہ حسنؓ حسینؓ کے باپ یعنی حضرت علیؓ سے کم درجے والا تھا اور اس کے بعد بہ نسبت میرے دادا اور باپ کے حسنؓ اور حسینؓ خلافت کے زیادہ حقدار تھے اس لئے مَیں اِس امارت سے سبکدوش ہوتا ہوں۔ اب یہ تمہاری مرضی پر منحصر ہے کہ جس کی چاہو بیعت کرلو۔ اُس کی ماں اُسوقت پردہ کے پیچھے اُس کی تقریر سُن رہی تھی۔ جب اُس نے بیٹے کے یہ الفاظ سُنے تو کہا کمبخت! تُو نے اپنے خاندان کی ناک کاٹ دی ہے اور اُس کی تمام عزّت خاک میں ملا دی ہے۔ وہ سُنکر کہنے لگا کہ جو سچی بات تھی وہ مَیں نے کہہ دی ہے۔ اب آپ کی جو مرضی ہو مجھے کہیں۔ چنانچہ اس کے بعد وہ اپنے گھر میں بیٹھ گیا اور تھوڑے دن گزرنے کے بعد وفات پا گیا۔ [۲۷]

تعجب ہے کہ یہ تاریخ شیعوں کی لکھی ہوئی ہے مگر باوجود اس کے افسوس ہے کہ شیعہ اصحاب نے اُس مُردار جھاڑی یعنی یزید کو تو یاد رکھا جو یزید بن معاویہ کہلاتی ہے مگر محمدؐ رسول اللہ کے اُس خوشنما پودے کو یاد نہ رکھا جو معاویہؒ ابن یزید کہلاتا ہے۔ حالانکہ لوگ اپنے باپ کے باغ کی تعریفیں کیا کرتے ہیں مگر اس میں جو اتفاقاً ایک بُرا پودا یزید کا نکل آیا تھا اُس کو تو شیعہ یاد رکھتے ہیں مگر یزید کے گھر میں جو بیٹا معاویہؒ پیدا ہوا اور جس نے اتنے فخر سے اور عَلَی الْاِعْلان کہا کہ حسنؓ و حسینؓ میرے باپ سے اچھّے تھے اور میرے دادا سے بھی اچھے تھے اور علیؓ میرے دادا سے اچھّے تھے اور وہ خلافت کے زیادہ مستحق تھے اُس بیچارے کا نام بھی کوئی نہیں لیتا۔ حالانکہ **چاہئے تھا کہ محرّم کے موقع پر بجائے یزید کے معاویہؒ کا ذکر کیا جاتا کیونکہ یزید کے ذریعہ سے تو صرف اتنا ہی پتہ لگتا ہے کہ ایک گندی جھاڑی محمدؐ رسول اللہ کے باغ میں تھی مگر معاویہ بن یزید کے ذریعہ سے یہ پتہ لگتا ہے کہ محمدؐ رسول اللہ کے باغ میں ایک گندی جھاڑی نکلی تھی مگر اس کے بیجوں سے پھر خدا نے ایک شاندار درخت پیدا کر دیا۔**

## محمدی باغات کے نمونے

**بے شک ایسی مثالیں شاذ و نادر ہوتی ہیں مگر پھر بھی محمدؐ رسول اللہ کے باغ میں ایسی مثالیں پائی جاتی ہیں۔ چنانچہ کچھ عرصہ کے بعد عمر بن عبدالعزیز بھی ایک ایسا ہی پودا آپؐ کے باغ میں پیدا ہوا اور پھر مادی باغوں سے علیحدہ ہو کر رُوحانی باغوں نے اپنی نشوونما شروع کر دی۔ محمدی باغوں میں**

ایک پودا حسن بصریؒ کا لگا، ایک جنید بغدادیؒ کا لگا، ایک سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک شبلی رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک ابراہیم ادھم رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک محی الدین صاحب ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک بہاؤالدین صاحب نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک معین الدین صاحب چشتی رحمۃ اللہ کا لگا، ایک سلیم چشتی رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک قطب الدین صاحب بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک فرید الدین صاحب شکر گنج رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک نظام الدین صاحب اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک حضرت باقی باللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک مجدد صاحب سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک خواجہ میر ناصر رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک خواجہ میر درد رحمۃ اللہ علیہ کا لگا، ایک سید احمد صاحب بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا لگا اور سب سے آخر میں باغِ محمدیؐ کی حفاظت کرنے والے درخت مسیح موعودؑ کا پودا لگا جس کو خود مسلمانوں نے بدقسمتی سے کاٹ کر چاہا کہ محمدیؐ باغ میں لوگ گھس جائیں، بکریاں اور بھیڑیں گھس جائیں اور محمدیؐ باغ کو تباہ کر دیں۔ مگر وہ پودا اِس شان کا تھا کہ اُس نے کہا:-

ے اے آنکہ سوئے من بدویدی بصد تبر
از باغبان بترس کہ من شاخِ مثمرم

او شخص! جو کہ سَو کلہاڑے لیکر میرے کاٹنے کے لئے دَوڑا آ رہا ہے میرے باغبان خدا سے یا محمدؐ رسول اللہ سے ڈر کہ مَیں وہ شاخ ہوں جس کو پھل لگے ہوئے ہیں اگر تُو مجھے کاٹے گا تو محمدؐ رسول اللہ کا پھل کٹ جائے گا اور نتیجہ یہ ہوگا کہ محمدؐ رسول اللہ کا باغ بے ثمر رہ جائے گا۔ پس تُو مجھے نہیں کاٹ رہا تو محمدؐ رسول اللہ کے باغ کو اُجاڑ رہا ہے اور خدا کبھی برداشت نہیں کرے گا کہ محمدؐ رسول اللہ کا باغ اُجڑے وہ ضرور اُس کی حفاظت کرے گا۔

## محمدؐ رسول اللہ کے باغ کی حفاظت کے لئے خدا تعالیٰ کی تجلّیات

چنانچہ آسمان سے اللہ تعالیٰ مسیح موعودؑ کی حفاظت کے لئے اُترا اور باوجود مولوی عبدالجبار، مولوی عبدالحق، مولوی احمد بن عبداللہ غزنوی، مولوی عبدالواحد بن عبداللہ غزنوی، مولوی محمد حسین بٹالوی، مولوی ثناء اللہ

امرتسری اور اَور سینکڑوں ہزاروں مولویوں اور مولوی نذیر حسین دہلوی کے فتووں اور دیوبندیوں کے جوش کے اور جمعیۃ العلماء کی تمام طاقتوں کے اور ۱۹۵۳ء کا فساد پیدا کرنے والے علماء کی کوششوں کے، باوجود اس کے کہ سب نے اکٹھا ہو کر حملہ کیا اللہ تعالیٰ سینہ سپر ہو کر کھڑا ہو گیا کہ مَیں محمدؐ رسول اللہ کے باغ کو نہیں اُجڑنے دونگا۔ یہ تو باڑ ہے محمدؐ رسول اللہ کے باغ کی۔ مسیح موعودؑ کو تم ایک انسان سمجھتے ہو مگر فرمایا مَیں جانتا ہوں کہ یہ محمدؐ رسول اللہ کے باغ کی باڑ ہے اس کے کٹنے سے محمدؐ رسول اللہ کا باغ اُجڑتا ہے اور محمدؐ رسول اللہ میرا محبوب ہے۔ مَیں اپنے محبوب کی وفات کے بعد اُس کے باغ کو دشمنوں کو اُجاڑنے نہیں دونگا۔ تم مولوی ہو یا عالِم ہو یا لیڈر ہو مَیں تمہاری کیا پرواہ کرتا ہوں۔ مَیں محمدؐ رسول اللہ کی جُوتیوں کے برابر بھی تم کو نہیں سمجھتا۔ محمدؐ رسول اللہ کے باغ یعنی اُس کی امّت کی حفاظت کے لئے مَیں اسکو زندہ رکھونگا اور یہ ایک اَور جماعت کھڑی کرے گا جس طرح کیلے کے ساتھ اَور کیلے پیدا ہو جاتے ہیں اِسی طرح تم تو کہتے ہو کہ اِس کے جو مرید ہیں وہ شیطان ہیں اور ابلیس کے فرزند ہیں مگر مَیں بتاؤں گا کہ یہ ملائکہ ہیں جو محمدؐ رسول اللہ کے باغ کی حفاظت کے لئے آئے ہیں۔

**غرض اللہ تعالیٰ کے فضل اور اُس کی تدبیر سے مسیح موعودؑ اور پھر اُن کی جماعت کے ذریعہ سے محمدؐ رسول اللہ کے باغ کی باڑ کاٹے جانے سے بچ گئی اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ پیشگوئی پوری ہوئی کہ اس اُمت کو کیا خطرہ ہوسکتا ہے جس کے اوّل مَیں ہوں اور آخر میں مسیح موعودؑ۔ [۲۸] یعنی میرے باغ کے ایک طرف باڑ مَیں ہوں اور ایک طرف مسیح موعودؑ۔ نہ خدا مجھے کٹنے دے گا کہ میرا باغ اُجڑے، نہ خدا مسیح موعودؑ کو کٹنے دے گا کہ میرا باغ اُجڑے۔ ہم دونوں کے کاٹے جانے سے باغ محمدؐی اُجڑتا ہے اور یہ باغ خدا کا لگایا ہوا ہے خدا اپنے لگائے ہوئے باغ کو اُجڑنے نہیں دے گا۔ مَیں بھی باڑ ہوں اس باغِ محمدؐی کی اور مسیح موعودؑ بھی باڑ ہے اِس باغِ محمدؐی کی نہ وہ مجھے کٹنے دے گا اور نہ وہ مسیح موعودؑ کو کٹنے دے گا وہ باغِ محمدؐی کو آباد رکھنے کے لئے اُس کی باڑ کو سلامت رکھے گا اور قیامت تک وہ باغ چلے گا اور اس کو کوئی نہیں کاٹ سکے گا۔**

## باغِ محمدی کے مقابلہ میں دُنیوی بادشاہوں کے بے حقیقت باغات

اَب دیکھو ایک طرف دُنیوی بادشاہوں کے باغ ہیں، وہ کتنے چھوٹے ہیں اور کتنی کم عمر کے ہیں دوسری طرف قرآنی

محمدؐی باغ ہیں۔ پھر ایک باغ دو باغ ہیں اور اِن کی عمر اتنی لمبی ہے کہ محمدؐ رسول اللہ سے لے کر قیامت تک ممتد ہے۔ **پس کُجا وہ دُنیوی بادشاہوں کے باغ جو مَیں نے ۱۹۳۸ء میں دیکھے تھے اور کُجا یہ محمدؐ رسول اللہ کا باغ جس کا ذکر مَیں آج ۱۹۵۶ء میں کر رہا ہوں۔ اِن دونوں کا مقابلہ کرکے بے اختیار مُنہ سے نکلتا ہے۔اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌمَّجِیْدٌ۔**

بڑی برکت والا ہے ہمارا خدا جس نے محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جیسا انسان بھیجا جس نے قیامت تک کے لئے دنیا کی ہدایت کا بیڑا اُٹھا لیا۔ پھر بڑی برکت والا ہے وہ خدا جس نے مسیح موعودؑ جیسا غلام محمدؐ رسول اللہ کو دیا جس نے محمدؐ رسول اللہ کا باغ جب اُجڑ کے کھیتی بننے لگا تھا پھر اس کو باغ کی شکل میں تبدیل کر دیا۔ اور اُس کے پودوں کو دنیا کے کناروں تک پھیلا دیا تا کہ وہ ہر ملک میں جائیں، ہر قوم میں جائیں، ہر جگہ پر جا کے وہاں کے عیسٰیؑ کے باغ کے پودوں کو نکال نکال کر محمدؐ رسول اللہ کے باغ میں لگائیں اور موسٰیؑ کے باغ کے پودوں کو اُکھیڑ اُکھیڑ کر محمدؐ رسول اللہ کے باغ میں لگائیں، یہاں تک کہ دنیا کے چپّے چپّے میں محمدؐ رسول اللہ کا باغ لگ جائے اور نہ عیسٰیؑ کا باغ رہے نہ موسٰیؑ کا باغ رہے، وہ ساری اُجاڑ بستیاں بن جائیں۔ آباد بستی اور ہرا باغ صرف محمدؐ رسول اللہ کا ہو جو قیامت تک چلتا چلا جائے۔

---

۱؎ الذاریٰت :۵۰ ۲؎ الاخلاص : ۴

۳؎ **پُستکوں** :- پُستک۔کتاب۔صحیفہ

۴؎ مسلم کتاب الفضائل باب وجوب امتثال مَاقَالَهُ شرعًا

۵؎ **ٹین**

۶؎ الرحمٰن:۴۷ ۷؎ البقرۃ:۲۰۲

۸؎ الم نشرح :۶،۷ ۹؎ الانعام :۲ ۱۰؎ البقرۃ :۸۲،۸۳

۱۱؎ الرعد :۴ ۱۲؎ التوبۃ :۷۲ ۱۳؎ الحج :۲۰

۱۴؎ یونس :۱۰ ۱۵؎ الکھف :۱۰۸ ۱۶؎ الرحمٰن :۵۵

۱۷؎ سبا :۱۷ ۱۸؎ الکھف :۳۳،۳۴ ۱۹؎ الانبیاء :۷۹

۲۰؎ المزمّل:۱۶ ۲۱؎ النساء :۷۰

۲۲ ؎ مرقس باب ۱۲۔آیت ۱ تا ۹۔نارتھ انڈیا بائبل سوسائٹی مرزاپور ۱۸۷۰ء
۲۳ ؎ درثمین اُردو صفحہ ۱۲۳۔شائع کردہ نظارت اشاعت ربوہ
۲۴ ؎ السیرة الحلبیه جلد ۳ صفحہ ۱۰۶، ۱۰۷ مطبوعہ مصر ۱۹۳۵ء
۲۵ ؎
۲۶ ؎
۲۷ ؎ تاریخ الخمیس جلد ۲ صفحہ ۳۳۵
۲۸ ؎ کنزالعمال جلد ۱۴ صفحہ ۲۶۹۔مطبوعہ حلب ۱۹۷۵ء

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ نَحۡمَدُهٗ وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِهِ الۡکَرِیۡمِ

# سیر روحانی (۱۱)

(تقریر فرمودہ مؤرخہ ۲۸ دسمبر ۱۹۵۷ء بر موقع جلسہ سالانہ ربوہ)

## عَالَمِ روحانی کے لنگر خانے

تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد فرمایا: -

### دُنیوی لنگرخانوں کے نقائص

پندرھویں چیز جو ۱۹۳۸ء کے سفر دکن میں مَیں نے دیکھی اور جس نے میرے دل کو متأثر کیا وہ شاہی لنگر خانے تھے جو غرباء کیلئے جاری کئے گئے تھے۔ مَیں نے دیکھا کہ بادشاہوں کے محلّات کے ساتھ ہی غریبوں کے لئے لنگر بنائے گئے تھے تاکہ وہ بھوکے نہ رہیں اور صبح وشام وہاں سے کھانا حاصل کر کے اپنا اور اپنے بیوی بچوں کا پیٹ پال سکیں۔ میرے لئے یہ بات بڑی خوشی کا موجب ہوئی اور مجھے اُن کے انتظام کی تعریف کرنی پڑی لیکن جب مَیں نے سوچا اور غور کیا تو مجھے معلوم ہؤا کہ بادشاہوں نے یہ لنگر تو جاری کر دیئے تھے لیکن غریب اُن سے فائدہ نہیں اُٹھا سکتے تھے۔ اکثر امراء یا اوسط درجہ کے لوگ اُن کو دھکّے دیکر پیچھے ہٹا دیتے تھے اور خوراک خود استعمال کر لیتے تھے۔ دوسرے مَیں نے دیکھا کہ ان لنگر خانوں میں جو لانگری مقرر ہوتے تھے بعض دفعہ وہ جنس خود اُڑا لیتے تھے اور بادشاہ کی لنگر جاری کرنے کی خواہش خاک میں مِل جاتی تھی۔

### قرآنی لنگر کی خوبی اور اُس میں انواع واقسام کے کھانے

لیکن اس کے مقابلہ میں مَیں نے دیکھا کہ قرآنی لنگر ان تمام نقائص سے پاک تھا اور پھر قرآنی لنگر میں اتنی انواع کے کھانے تھے کہ

شاہی لنگر اُس کے مقابلہ میں بالکل ہیچ نظر آتے تھے مگر ظاہر ہے کہ قرآنی لنگر میں روٹیاں نہیں ملتیں بلکہ قرآن کے ذریعہ رُوحانی تعلیم دنیا کو بانٹی جاتی ہے۔ پس قرآن کریم کے رُوحانی لنگر کے اندر انواع واقسام کے کھانوں کی موجودگی کے صرف اتنے ہی معنے ہیں کہ قرآن کریم نے ایسی کامل تعلیم پیش کی ہے جس کے مقابلہ میں دنیا کا کوئی رُوحانی لنگر پیش نہیں کیا جا سکتا اور یہ دعویٰ ایسا ہے جو خود قرآن کریم نے دنیا کے سامنے پیش کیا ہے۔ چنانچہ قرآن کریم کے رُوحانی لنگر کے اندر انواع واقسام کے کھانوں کا ذکر اس آیت میں کیا گیا ہے وَكُلَّ شَيْءٍ فَصَّلْنٰهُ تَفْصِيْلًا [۱] یعنی ہم نے قرآن کریم میں ہر روحانی امر کو جس کی دنیا کو ضرورت تھی اچھی طرح کھول کر بیان کر دیا ہے گویا قرآن کے روحانی لنگر میں انواع واقسام کے کھانے بٹ رہے ہیں جن کی مثال بادشاہوں کے لنگر خانوں میں تو کیا پہلے نبیوں کی کتابوں میں بھی نہیں پائی جاتی۔

اِسی طرح قرآن میں مختلف انواع واقسام کی روحانی تعلیم کے پائے جانے کا ذکر دوسری جگہ اِس طرح کیا گیا ہے کہ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَالَمْ يَعْلَمْ [۲] یعنی اس قرآن کے ذریعہ سے انسان کو وہ کچھ سکھایا گیا ہے جو پہلی کتبِ سماویہ میں نہیں سکھایا گیا تھا۔ گویا قرآن شریف کو نہ صرف دُنیوی لنگروں پر فضیلت ہے بلکہ سب آسمانی لنگروں پر بھی فضیلت ہے چنانچہ اس کی مثال کے طور پر مَیں فرعون کے واقعہ کو پیش کرتا ہوں۔

## فرعونِ موسیٰؑ کے متعلق قرآنی انکشاف

قرآن کریم میں جو موسیٰؑ اور فرعون کے قریباً بائیس سَو سال بعد آیا ہے اُس میں یہ لکھا ہے کہ فرعون کا جسم فرعونیوں کے سمندر میں غرق ہونے کے وقت بچا لیا گیا تھا صرف اُس کی رُوح لے لی گئی تھی تا کہ وہ آئندہ عذاب اُٹھائے مگر بائیبل جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ اُس زمانہ میں اُتری تھی جس زمانہ میں فرعون ڈوبا تھا اُس میں یہ سچائی کہیں بیان نہیں کی گئی۔ اب غور کرو کہ بائیس سَو سال کے بعد محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جو ایک اُمّی اور اَن پڑھ تھے وہ تو اِس مضمون کو بیان کرتے ہیں کہ آج سے بائیس سو سال پہلے جب موسیٰؑ مصر سے بھاگے تھے اور فرعون نے اُن کا تعاقب کیا تھا تو خدا نے فرعون کو سمندر میں تو غرق کر دیا تھا لیکن اُس کی لاش کو محفوظ رکھا گیا تھا تا کہ وہ آئندہ آنے والے لوگوں کے لئے عبرت اور نصیحت کا موجب بنے مگر بائیبل اِس بات کو بیان نہیں کرتی حالانکہ وہ اسی زمانہ کی کتاب ہے جس زمانہ میں فرعون غرق ہؤا۔ اب تاریخ کو دیکھو تو وہ اسی بات کی تائید کرتی ہے جو قرآن کریم نے بیان کی ہے۔ چنانچہ

جو پُرانی ممیاں نکلی ہیں اُن میں فرعونِ موسیٰؑ کی ممی بھی نکلی ہے۔ مصریوں کو ایسی دوائیں معلوم تھیں کہ جب وہ میّت کے اندر وہ دوائیں ٹیکہ کے ذریعہ پہنچا دیتے تو لاشیں کئی کئی سَو سال تک محفوظ رہتی تھیں۔ اب انگریزوں نے بھی ایسی دوائیں نکال لی ہیں لیکن تجربہ سے یہ معلوم ہوا ہے کہ یورپ نے جو دوائیں ایجاد کی ہیں اُن کی وجہ سے لاشیں صرف تیس چالیس سال تک محفوظ رہتی ہیں اس کے بعد خراب ہونا شروع ہو جاتی ہیں مگر مصریوں کی کئی کئی ہزار سال کی ممیاں مِل گئی ہیں۔ اُن کو کئی ایسے نُسخے معلوم تھے کہ جن کی وجہ سے کئی کئی ہزار سال تک لاشیں محفوظ رہتی تھیں۔ فرعونِ موسیٰؑ کی ممی پر ہی ۳۵سَو سال کا عرصہ گزر چکا ہے اور وہ ممیاں جو فرعونِ موسیٰؑ سے بھی کئی کئی ہزار سال پہلے کی مِلی ہیں ان کو لے لیا جائے تو پھر پانچ چھ ہزار سال سے وہ لاشیں محفوظ چلی آ رہی ہیں مگر یورو پین لوگوں نے ابھی تک صرف تیس چالیس سال تک کے لئے لاش کو محفوظ رکھنے کا علاج نکالا ہے اس سے زیادہ نہیں۔ بہر حال ہمیں تو صرف اُس فرعون کی ممی سے غرض ہے جو فرعونِ موسیٰؑ کہلاتا ہے اور اُس کے متعلق موسیٰؑ کے بائیس سَو سال بعد قرآن نے یہ فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کی لاش کو محفوظ رکھنے کا وعدہ فرمایا تھا۔ اصل بات یہ ہے کہ جب وہ ڈوبنے لگا تو اُس کو خیال آیا کہ معلوم ہوتا ہے موسیٰؑ سچا ہی تھا اور مَیں اس کی مخالفت کر کے غلطی کرتا رہا۔ چنانچہ اُس نے ڈوبتے وقت کہا کہ مَیں ایمان لاتا ہوں کہ سوائے اُس خدا کے جس پر بنی اسرائیل ایمان لائے ہیں اَور کوئی خدا نہیں۔ اُسوقت اللہ تعالیٰ نے فرعون سے کہا کہ اب ایمان لاتے ہو جب کہ تم مرنے لگے ہو۔ اب تو صرف یہی ہے کہ نُنَجِّيۡكَ بِبَدَنِكَ[۳] ہم تیرے جسم کو نجات دیں گے تا کہ تو آنے والے لوگوں کے لئے نشان ہو۔ چنانچہ اُس کی لاش محفوظ رہی مگر وہ لاش تو اِس زمانہ میں مِلی ہے جبکہ قرآن کے نزول پر بھی چودہ سَو سال کا عرصہ گزر چکا ہے لیکن قرآن کریم نے آج سے چودہ سَو سال پہلے خبر دے دی تھی کہ فرعونِ موسیٰؑ کی لاش محفوظ ہے اور اگر اس میں بائیس سَو سال کا پہلا عرصہ بھی شامل کر لیا جائے تو ۳۵ سَو سال سے یہ پیشگوئی پوری ہوتی چلی آ رہی ہے۔

اِس میں کوئی شبہ نہیں کہ اِس ممّی کے نام کے متعلق اختلاف ہے لیکن یہ اختلاف صرف اتنا ہے کہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ جس فرعون کے زمانہ میں حضرت موسیٰؑ علیہ السلام پیدا ہوئے اُس کا نام رعمسیس تھا اور جس فرعون کے زمانہ میں حضرت موسیٰؑ علیہ السلام بنی اسرائیل کو مصر سے نکال کر لائے اُس کا نام منفتاح تھا مگر لاشیں دونوں کی مِل گئی ہیں۔ ایک کے متعلق کہتے

ہیں کہ یہ رعمسیس کی لاش ہے اور ایک کے متعلق کہتے ہیں کہ یہ منفتاح کی لاش ہے۔ اب خواہ رعمسیس کی لاش کو فرعونِ موسیٰؑ کی لاش سمجھ لو یا منفتاح کی لاش کو زمانہء موسیٰؑ کے فرعون کی لاش کہو بات تو وہی رہی جو قرآن نے کہی تھی اور پتہ لگ گیا کہ جو کچھ قرآن نے کہا تھا وہ سچ تھا۔ فرعونِ موسیٰؑ کی لاش محفوظ رہی اور وہ اب تک محفوظ چلی آ رہی ہے۔

## حضرت سلیمان علیہ السلام پر بائبل کے الزامات

دوسری مثال کے طور پر مَیں حضرت سلیمان علیہ السلام کا واقعہ پیش کرتا ہوں۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کے زمانہ کے کافر بھی اُن کو کافر کہتے تھے۔ جیسا کہ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَ لٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا[۴] یعنی سلیمانؑ نے ہرگز کفر نہیں کیا بلکہ اس کے دشمن جو خدا سے دُور تھے وہ سلیمانؑ کو کافر کہہ کے خود کافر ہو گئے تھے۔ اس آیت میں تمہارے لئے بھی ایک بڑا بھاری نکتہ ہے اور وہ یہ کہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ صرف شریعت والے نبی کا انکار کفر ہوتا ہے دوسرے نبیوں کا انکار کفر نہیں ہوتا مگر حضرت سلیمانؑ کو نہ یہودی صاحبِ شریعت مانتے ہیں اور نہ مسلمان صاحبِ شریعت مانتے ہیں، سب کہتے ہیں کہ وہ غیر شرعی نبی تھے مگر خدا تعالیٰ کہتا ہے کہ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا جو لوگ اُس کے دشمن تھے اور کہتے تھے کہ اِس نے کفر کیا ہے وہ خود کافر تھے۔ اِس سے معلوم ہوا کہ غیر شرعی انبیاء کا انکار بھی کفر ہی ہوتا ہے پس حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے منکرین بھی اگر کہیں کہ مرزا صاحب تو شریعت لانے والے نبی نہیں تھے پھر اُن کے منکر کافر کس طرح ہو گئے تو وہ اِس بہانہ سے بچ نہیں سکتے۔ مولوی محمد علی صاحب ہمیشہ زور دیا کرتے تھے کہ شریعت والے نبی کا انکار ہی کفر ہوتا ہے مگر خدا تعالیٰ اس آیت میں صاف طور پر فرماتا ہے کہ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَ لٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا سلیمانؑ نے کفر نہیں کیا تھا بلکہ اس کے دشمنوں نے اُس کو کافر کہہ کے خود کفر کیا۔ پس جو شخص کسی سچے فرستادہ یا اُس کے ماننے والوں کو کافر کہتا ہے وہ قرآن کریم کی رُو سے خود کافر ہو جاتا ہے بلکہ اگر اِن الفاظ پر زیادہ وسیع نظر سے غور کیا جائے تو درحقیقت اس کے یہ معنے بنتے ہیں کہ کوئی کافر کہے یا نہ کہے پھر بھی صرف انکار سے وہ کافر ہو جاتا ہے۔

اب مَیں بتاتا ہوں کہ قرآن کریم نے تو یہ کہا ہے کہ سلیمانؑ نبی تھا کافر نہیں تھا مگر بائبل جو سلیمانؑ کے وقت کی لکھی ہوئی ہے وہ کیا کہتی ہے؟ بائبل کی کتاب ''سلاطین'' میں لکھا ہے:-

’’جب سلیمان بڑھا ہو گیا تو اُس کی بیویوں نے اُس کے دل کو غیر معبودوں کی طرف مائل کر لیا اور اُس کا دل خداوند اپنے خدا کے ساتھ کامل نہ رہا۔‘‘[۵]

گویا قرآن کریم تو بائیس سَو سال بعد میں آنے کے باوجود کہتا ہے کہ سلیمانؑ نے کوئی کفر نہیں کیا لیکن بائیبل اُس زمانہ کی کتاب ہو کر کہتی ہے کہ سلیمانؑ بڑھا ہو گیا تو اس کی بیویوں نے اُس کے دل کو غیر معبودوں کی طرف مائل کر لیا اور اُس کا اپنے خدا سے کامل تعلق نہ رہا۔ اِس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ قرآن کریم کا رُوحانی کھانا کتنا مزیدار ہے اور بائیبل کا کھانا کتنا خراب اور بدمزہ ہے۔ وہ اپنے زمانہ کے متعلق لوگوں کو ایک خبر دیتی ہے اور جیسا کہ مَیں آگے چل کر ثابت کرونگا حضرت سلیمانؑ پر یہ جھوٹا اتہام لگاتی ہے کہ اُس کی مشرک بیویوں نے اس کا دل خدا تعالیٰ کی طرف سے پھیر دیا اور وہ غیر معبودوں کی عبادت کرنے لگا۔ پھر لکھا ہے:-

’’خداوند سلیمان سے ناراض ہؤا۔‘‘[۶]

گویا سلیمانؑ نے صرف کفر ہی نہیں کیا بلکہ اِس حد تک کفر کیا کہ اللہ تعالیٰ اس کا مخالف ہو گیا اور وہ سلیمانؑ سے ناراض ہؤا۔

’’کیونکہ اُس کا دل خداوند اسرائیل کے خدا سے پھر گیا تھا۔‘‘[۷]

اور باوجود اس عظیم الشان نشان کے پھر گیا تھا کہ اُس نے

’’دوبارہ دکھائی دے کر اس کو اِسبات کا حکم کیا تھا کہ وہ غیر معبودوں کی پیروی نہ کرے پر اُس نے وہ بات نہ مانی جس کا حکم خداوند نے دیا تھا۔‘‘[۸]

قرآن تو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہؤا ہے۔ عام مسلمان جس پر قرآن نازل نہیں ہؤا وہ بھی اگر قرآن کی تعمیل نہ کرے تو کافر ہو جاتا ہے۔ مگر سلیمانؑ **نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ ذٰلِکَ** اتنا کج راہ اور اتنا خطرناک کافر تھا کہ دو دفعہ خدا اس پر ظاہر ہؤا اور دو دفعہ خدا نے ظاہر ہو کر اُسے کہا کہ غیر معبودوں کی پرستش نہ کرنا مگر پھر بھی وہ اپنی بیویوں کے حُسن اور اُن کی زیبائش کو دیکھ کر خدا تعالیٰ سے اتنا پِھرا کہ غیر معبودوں کے لئے اُس نے مسجدیں بنائیں اور اُن کے آگے سجدہ کرنے لگ گیا۔

## تاریخی شہادت سے قرآنی بیان کی تصدیق

مگر تاریخی شہادتوں سے پتہ لگتا ہے کہ جو قرآن نے بات کہی تھی وہی ٹھیک ہے اور جو بائیبل نے کہی تھی وہ غلط ہے۔ چنانچہ اس کا ثبوت یہ ہے کہ خود عیسائی محققین نے اس بات

کو تسلیم کرلیا ہے کہ بائبل میں حضرت سلیمانؑ پر جھوٹا الزام لگایا گیا تھا کہ انہوں نے غیر معبودوں کی پرستش کی اور خدائے واحد کو چھوڑ دیا۔ چنانچہ انسائیکلو پیڈیا ببلیکا جو بڑے بڑے پادریوں اور یہودی علماء نے لکھی ہے اور جس میں نہ صرف پُرانی تاریخی کتب کا نچوڑ آ گیا ہے بلکہ نئی علمی تحقیقات بھی اُس میں شامل ہیں اُس میں لکھا ہے کہ:-

''یہ بات تو صحیح ہے کہ حضرت سلیمانؑ کی بہت سی بیویاں تھیں کچھ اسرائیلی اور کچھ غیر اسرائیلی لیکن نہ تو انہوں نے اُن سب کے لئے قربان گاہیں بنائی تھیں اور نہ انہوں نے اپنی بیویوں کے دیوتاؤں کی عبادت کو کبھی خدا تعالیٰ کی عبادت کے ساتھ ملایا تھا۔ آپ خدا تعالیٰ کی وحدانیت کے انکار کا کبھی تصوّر بھی نہیں کر سکتے تھے۔''[۹]

گویا تاریخ نے خود تسلیم کرلیا کہ بیشک حضرت سلیمانؑ کی کئی بیویاں تھیں کچھ یہودی اور کچھ غیر یہودی مگر یہ غلط ہے کہ انہوں نے سب کے لئے بُت خانے بنائے اور پھر یہ بھی جھوٹ ہے کہ انہوں نے کبھی کسی بُت کو سجدہ کیا ہو۔ اب دیکھو بائبل تو یہ کہتی ہے کہ انہوں نے بتوں کو سجدے کئے اور قرآن کہتا ہے کہ نہیں کئے۔ اور آج کا محقّق یہودی اور آج کا محقّق عیسائی کہتا ہے کہ بائبل جھوٹ کہتی ہے۔ ہمارے ملک کی ایک مثل ہے۔ کہتے ہیں۔'' جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے۔'' اگر صرف قرآن یہ بات کہتا ہے تو عیسائی اور یہودی کہتے کہ ہم کو جھٹلانے کے لئے ایسا کہا گیا ہے مگر خدا نے خود عیسائی اور یہودی علماء کی زبان سے یہ بات کہلوادی۔ پس اب ہم کہہ سکتے ہیں کہ یہ محقّق تو تمہارے اپنے بزرگ ہیں۔ اگر اِن بزرگوں نے اپنے بزرگوں کو جھوٹا قرار دیا ہے تو تم اس کے ذمہ دار ہو ہم ذمہ دار نہیں۔ نہ اِن یہودی پادریوں کو ہم نے پڑھایا تھا اور نہ عیسائی پادریوں کو ہم نے پڑھایا، تمہارے اپنے باپ دادوں نے اِن کو پڑھایا تھا۔ پس اگر جھوٹے ہیں تو تمہارے اپنے باپ داد جھوٹے ہیں، تمہاری کلیسیا جھوٹی ہے یا یہودیوں کی مذہبی انجمن جھوٹی ہے۔ ہمارا قرآن تمہارے علماء کے اقرار کے ساتھ سچّا ثابت ہوگیا اور ظاہر ہوگیا کہ سلیمانؑ نے کبھی غیر معبودوں کی پرستش نہیں کی تھی۔

پھر اُسی'' سلاطین'' میں جس میں حضرت سلیمانؑ پر کفر کا الزام لگایا گیا ہے لکھا ہے کہ خدا تعالیٰ نے حضرت سلیمانؑ کو الہاماً کہا کہ

''مَیں نے ایک عاقل اور سمجھنے والا دل تجھ کو بخشا۔''[۱۰]

اب کیا عاقل اور سمجھنے والا دل شرک کیا کرتا ہے؟ پھر لکھا ہے کہ:-

''ایسا کہ تیری مانند نہ تو کوئی تجھ سے پہلے ہوا اور نہ کوئی تیرے بعد تجھ سا برپا ہوگا۔''[11]

گویا بائیبل حضرت سلیمانؑ کو اتنی عظمت دیتی اور اُسے ایسا بےنظیر آدمی قرار دیتی ہے کہ نہ تو ہزاروں سال پہلے اس جیسا کوئی آدمی ہوا اور نہ ہزاروں سال بعد اُس جیسا کوئی اَور پیدا ہوگا۔ لیکن ساتھ ہی اس کتاب میں یہ بھی لکھا ہے کہ وہ کافر تھا۔ کیا ایسی کتاب کو ہم مذہبی کتاب کہہ سکتے ہیں؟ اس کتاب کے مصنّفوں کو تو پاگل خانہ میں داخل کرنا چاہئے تھا جنہوں نے ایسی متضاد باتیں لکھ دیں۔

اسی طرح لکھا ہے:-

''سلیمانؑ خداوند سے محبت رکھتا اور اپنے باپ داؤد کے آئین پر چلتا تھا۔''[12]

اگر سلیمانؑ خدا تعالیٰ سے محبت رکھتا تھا اور اپنے باپ داؤد کے طریق پر چلتا تھا تو پھر اُس کو مُشرک کہنا اور بُتوں کی فرمانبرداری کرنے والا قرار دینا کونسی معقول بات ہے۔ کتاب وہی ہے اور اُس میں یہ باتیں لکھی ہیں۔ اِن حوالجات سے یہ امر واضح ہوجاتا ہے کہ بائیبل کا الزام جھوٹا ہے اور سچ وہی ہے جو قرآن کریم نے بیان کیا ہے اور جس کی رو سے حضرت سلیمانؑ شروع سے لیکر آخر تک نہایت اعلیٰ درجہ کے مؤمن اور نبی قرار پاتے ہیں۔

غرض قرآن کریم نے ایسی باتیں بیان کی ہیں جن سے پہلی کتب کُلّیۃً خالی ہیں اور یہ ثبوت ہے اِس بات کا کہ قرآن کریم ایسی سچائیوں سے پُر ہے جن میں کوئی الہامی کتاب اس کا مقابلہ نہیں کرسکتی اور قرآن کریم کے ذریعہ جو انواع و اقسام کی رُوحانی غذائیں دی گئی ہیں وہ اتنی اعلیٰ ہیں کہ اُن کی نظیر دنیا کی کسی الہامی کتاب سے پیش نہیں کی جاسکتی۔

## روحانی کھانوں کے مقابلہ میں دُنیوی کھانے ایک بےحقیقت چیز ہیں

حقیقت یہ ہے کہ

دُنیوی کھانے خواہ وہ کتنے ہی اعلیٰ درجہ کے ہوں اور دُنیوی نعماء خواہ وہ کتنی ہی بلند پایہ ہوں رُوحانی کھانوں اور روحانی نعمتوں کے مقابلہ میں ایک بالکل ادنیٰ اور بےحقیقت چیز ہوتی ہیں اور دنیا کے سمجھدار اور نیک فطرت لوگوں نے بھی اس امر کو تسلیم کیا ہے کہ جسمانی کھانا ایک

ادنیٰ چیز ہے اصل چیز روحانی کھانا ہی ہے یعنی دین کی باتیں سُننا اور اُس پر عمل پیرا ہونا۔
مَیں اس کی مثال کے طور پر ایک واقعہ بیان کرتا ہوں۔۱۹۰۸ء میں جبکہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام لاہور میں ٹھہرے ہوئے تھے لاہور کے بڑے بڑے احمدیوں نے وہاں کے بااثر لوگوں کی ایک دعوت کی جس میں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام بھی شامل ہوئے اور آپ نے اُن معززین کے سامنے ایک تقریر فرمائی لیکن اتفاقاً تقریر کچھ ایسی لمبی ہوگئی۔ خلیفہ رجب دین صاحب مرحوم جو خواجہ کمال الدین صاحب مرحوم کے خُسر تھے اور دعوتوں کا انتظام کرنے میں بڑی مشق رکھتے تھے انہوں نے پیچھے سے آ کر حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کو کہنا شروع کیا کہ حضور بڑی دیر ہوگئی ہے کھانا ٹھنڈا ہورہا ہے اور بڑے بڑے معززین آئے ہوئے ہیں۔ اِس پر میاں فضل حسینؒ صاحب مرحوم کہ وہ بھی مدعووین میں سے تھے کھڑے ہوگئے اور انہوں نے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کو مخاطب کر کے کہا کہ حضور! دنیاوی کھانے تو ہم روز ہی کھاتے ہیں ہم تو یہاں آپ کے ہاتھ سے رُوحانی کھانا کھانے آئے ہیں سو آپ تقریر جاری رکھیں اور ہمیں اس سے محروم نہ کریں۔ اِس پر حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے تقریر جاری رکھی اور تمام غیر احمدی احباب بیٹھے سنتے رہے۔
میاں فضل حسین صاحب بڑے عقلمند اور سمجھدار آدمی تھے مسلمانوں کے لیڈر تھے اور ابھی اُن کی جوانی کا وقت تھا جس میں بُھوک زیادہ لگتی ہے مگر مجھے یاد ہے وہ کھڑے ہوگئے اور انہوں نے بڑے جوش سے کہا کہ آپ تقریر جاری رکھیں یہ روحانی کھانا ہمیں کب نصیب ہوتا ہے۔ جسمانی کھانا تو ہم اپنے گھروں میں کھا ہی لیتے ہیں ہم جو آپ کے پاس آئے تھے تو روحانی کھانا کھانے آئے تھے اِس سے معلوم ہوُا کہ دین کی باتیں عقلمندوں کے نزدیک رُوحانی کھانا ہوتی ہیں۔ کیونکہ وہ سمجھتے ہیں کہ اس کے ساتھ دل کو ایمانی تقویت حاصل ہوتی ہے۔ حضرت مسیح ناصریؑ بھی فرماتے ہیں کہ:-

''انسان صرف روٹی سے نہیں بلکہ خدا کے کلام سے جیتا ہے۔''[۱۳]

پس یہ بات کہ رُوحانی غذاء ہی اصل غذا ہوتی ہے اور جسمانی غذاء اس کے مقابلہ میں کوئی حقیقت نہیں رکھتی اِس کی حضرت مسیحؑ کے کلام سے بھی تصدیق ہوگئی اور میاں فضل حسین صاحب کے واقعہ سے بھی تصدیق ہوگئی۔ میاں فضل حسین ایک دُنیوی لیڈر تھے اور حضرت مسیحؑ دینی لیڈر تھے دونوں نے بتا دیا کہ رُوحانی کھانا ہی اصل کھانا ہوتا ہے۔

## قرآنی لنگر کی کوئی چیز چُرائی نہیں جاسکتی

اِس نقطۂ نگاہ سے جب مَیں نے قرآنی لنگر کا بادشاہی لنگروں سے مقابلہ کیا تو مَیں نے دیکھا کہ قرآنی لنگر کا کھانا نہ تو لوگ ناجائز استعمال کرسکتے تھے اور نہ لانگری اُس کو اپنی مرضی کے مطابق استعمال کرسکتا تھا۔ جبکہ بادشاہی لنگروں کی یہ کیفیت تھی کہ وہ جاری تو غرباء کے لئے کئے جاتے تھے مگر کھانا آسودہ حال لوگ آ کے کھا جاتے تھے اور کچھ لانگری کھا جاتا تھا اور غریب بھوکے مرتے تھے۔ چنانچہ مجھے نظر آیا کہ قرآنی لنگر کی حفاظت کے متعلق اللہ تعالیٰ نے ایک خاص ارشاد فرمایا ہے جس میں کھلے طور پر یہ بتا دیا گیا ہے کہ قرآنی لنگر میں کوئی چوری نہیں ہوسکتی۔ اور اگر کوئی چوری کرنے کی کوشش کرے تو وہ فوراً پکڑا جاتا ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے **یَعْلَمُ خَآئِنَۃَ الْاَعْیُنِ وَمَا تُخْفِی الصُّدُوْرُ۔**[۱۴]

یعنی وہ آنکھ کے اشارے کو بھی سمجھتا ہے اور دلوں کے مخفی خیالات کو بھی سمجھتا ہے۔ پس جو لوگ قرآنی لنگر سے چوری کرنا چاہتے ہیں وہ کامیاب نہیں ہوتے بلکہ پکڑے جاتے ہیں۔ عام طور پر قاعدہ ہے کہ چور یہ دیکھ کر کہ کوئی دیکھتا نہیں ایک دوسرے کو آنکھ مارتے ہیں کہ چیز اُٹھا لو، کوئی خطرے کی بات نہیں لیکن قرآن فرماتا ہے کہ ہمارے لنگر میں اگر کوئی کسی کو آنکھ مارے تو اُسے وہیں پکڑ لیتے ہیں اور اُسے وہ چیز اُٹھانے نہیں دیتے بلکہ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ دل کی مخفی باتوں کو بھی جانتا ہے۔ یعنی اگر کوئی شخص اپنے دل میں یہ خیال مخفی رکھ کر آئے کہ میں قرآنی لنگر سے کوئی چیز چُراؤں گا تو وہ بھی پکڑا جائیگا کیونکہ اللہ تعالیٰ اُس کے دل کی حالت کو جانتا ہے اور مالک اپنے خزانہ کو کبھی چور کے ہاتھ میں نہیں جانے دیتا۔ خدا تعالیٰ نے اپنے لنگر خانہ کو جن لوگوں کے لئے مخصوص کیا ہے وہی اس سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں دوسرا قریب بھی نہیں جاسکتا۔ پس جیسے بادشاہی لنگر کو لانگری کھا جاتے ہیں ویسا قرآنی لنگر میں نہیں ہوسکتا۔ جب کوئی قرآنی لنگر میں چوری کرنے لگے تو فوراً خدا تعالیٰ کے فرشتے اُس کو روکنے کیلئے آگے بڑھتے ہیں اور اُسے پکڑ لیتے ہیں۔ قرآن کریم میں اِسی مضمون کے متعلق ایک اور آیت بھی ہے جس میں عجیب پیرایہ میں اس مضمون کو بیان کیا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے **لَا یَسَّمَّعُوْنَ اِلَی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی وَیُقْذَفُوْنَ مِنْ کُلِّ جَانِبٍ ۝ دُحُوْرًا وَّلَھُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۝ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَۃَ فَاَتْبَعَہٗ شِھَابٌ ثَاقِبٌ ۝**[۱۵]

یعنی قرآنی لنگر جو رُوحانی باتوں پر مشتمل ہے اُس کے متعلق بعض دفعہ دشمنانِ اسلام

چاہتے ہیں کہ اُس کی کچھ باتیں پہلے سے سُن لیں اور پھر اُن کو بگاڑ کر مسلمانوں کو شرمندہ کریں مگر فرماتا ہے لَا یَسَّمَّعُوْنَ اِلَی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی ایسے شیطان جو دشمنانِ اسلام ہیں اور وہ چاہتے ہیں کہ کوئی بات اُن کو معلوم ہو جائے چاہے نجوم کے ذریعہ سے یا قرآن کریم پر غور کر کے وہ اپنے مقصد میں کبھی کامیاب نہیں ہوتے بلکہ جب بھی وہ ایسا کرتے ہیں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَیُقْذَفُوْنَ مِنْ کُلِّ جَانِبٍ فوراً خدائی فرشتے آجاتے ہیں اور چاروں طرف سے انکو مار پڑتی ہے۔ دُحُوْرًا اور پھر مار بھی ایسی پڑتی ہے کہ وہ مار کھا کر وہاں کھڑے نہیں رہ سکتے بلکہ دُور چلے جاتے ہیں گویا مار اُن کو دُور لے جانے کے لئے پڑتی ہے اور اسلئے پڑتی ہے کہ انہیں بھگا کر زمین کے کناروں تک لے جایا جائے کیونکہ اگر وہ پاس ہوں تو پھر بھی امکان ہوتا ہے کہ شاید کچھ بھنبھناہٹ سُن لیں اور یہ پھر لوگوں کو جا کر دھوکا دیں۔ وَلَھُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ اور پھر اُن کو پَرے ہی نہیں کیا جاتا بلکہ طرح طرح کے عذاب اُن پر نازل کئے جاتے ہیں جو ہمیشہ اُن کے ساتھ لگے رہتے ہیں۔ یعنی اتنے خطرناک عذاب نازل ہوتے ہیں کہ دشمن سے دشمن بھی اور اُن کا گہرا دوست بھی مان لیتا ہے کہ ان پر خدا کا عذاب نازل ہو رہا ہے۔ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ ہاں یہ ہو سکتا ہے کہ کوئی شخص بندر کی طرح جھپٹا مار کر کوئی حقیر سی غذا اُٹھا کر لے جائے۔ پس اگر بندر کی طرح وہ ایک آدھ لُقمہ اُٹھا کر لے جائے تو یہ ہو سکتا ہے مگر خدا تعالیٰ اُس کا بھی ازالہ کر دیتا ہے اور اُس سے اُسے کوئی فائدہ نہیں پہنچتا کیونکہ ایک چھوٹا سا لُقمہ جس سے پیٹ بھی نہ بھرتا ہو اُس سے کسی قوم نے کیا فائدہ اُٹھانا ہے۔ پس اگر وہ قرآنی تعلیم میں سے کوئی بات اُڑا بھی لیں تو وہ بہت ہی حقیر ہو گی ایسی حقیر کہ قرآن کے مقابلہ میں نہیں ٹھہر سکے گی اور بہرحال قرآن ہی اس پر غالب آئے گا۔

## قرآنی لنگر کے ہمیشہ جاری رہنے کی پیشگوئی

جسمانی اور رُوحانی لنگر کا مقابلہ کرتے ہوئے مَیں نے یہ بھی دیکھا کہ جسمانی لنگر تو کب کے خاموش ہو چکے ہیں لیکن قرآنی لنگر کے ہمیشہ زندہ رہنے کی پیشگوئی قرآن کریم میں مذکور ہے۔ چنانچہ اُس نے فرمایا اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ o فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ o اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ o[۱۶]

اَے محمدؐ رسول اللہ! ہم تجھے ایک ایسے روحانی بیٹے کی بشارت دیتے ہیں جو بڑا ہی سخی ہو گا۔ پس چاہئے کہ تُو اُس کے پیدا ہونے کی خوشی میں اپنے ربّ کے فضل کی وجہ سے اُس آنے والے

روحانی بچہ کے لئے بہت دُعائیں کرتا رہ اور کثرت سے اُس کی پیدائش کی خوشی میں قربانیاں کر تا کہ ایک وسیع لنگر جاری ہوجائے اور لاکھوں کروڑوں آدمی اُس سے فائدہ اُٹھائیں اور یقین رکھ کہ تیرا دشمن ہمیشہ نرینہ اولاد سے محروم رہے گا۔

عربوں میں رواج تھا کہ وہ بچہ کی پیدائش پر بہت قربانیاں کرتے تھے۔ لڑکی کو تو وہ زندہ دفن کر دیتے تھے اُس پر قربانیاں کرنے کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا، صرف نرینہ اولاد پر وہ قربانیاں کیا کرتے تھے۔ پس فرمایا کہ تیرے ہاں ایک زمانہ میں ایک ایسا بیٹا پیدا ہوگا جو اُمتّی نبی ہوگا اور نَر ہوگا کیونکہ عورت نبی نہیں ہوتی۔ اس کی خوشی میں تُو قربانیاں کر یعنی دُنیوی لنگر بھی جاری کر اور اُسکی تسبیح وتحمید بھی کر۔ یعنی روحانی لنگر بھی جاری کر اور یقین رکھ کہ تیرا دشمن ہمیشہ اس دنیا میں بے اولاد رہے گا۔ حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے کہ عورت پر مرد کو یہ فضیلت ہے کہ مردوں میں سے تو کامل مومن ہو سکتے ہیں جو دوسروں پر حکومت کرنے کے اہل ہوں لیکن عورتوں میں سے کوئی ایسی عورت نہیں ہوسکتی جو تمام مردوں پر حکومت کرنے کی قابلیت رکھتی ہو۔ آجکل مساوات پر بڑا زور دیا جاتا ہے لیکن یہ دعویٰ کبھی کسی عیسائی پادری نے نہیں کیا کہ عورت تمام مردوں پر حکومت کرسکتی ہے۔ مثلاً ملکہ کو ہی لے لو، اُس کو گھر میں خاوند کے ماتحت چلنا پڑتا ہے اور چاہے اُسے تخت پر ہی لاکر بٹھائیں گھر میں وہ خاوند کے ماتحت ہوتی ہے۔ بے شک بعض عورتیں ایسی بھی ہوئی ہیں جنہوں نے شادی نہیں کی لیکن شادی نہ کرنے سے اُن کی فضیلت ثابت نہیں ہوتی۔ اس سے تو معلوم ہوتا ہے کہ وہ ڈرتی تھیں کہ مرد آ گیا تو ہم پر حکومت کریگا مثلاً رضیہ سلطانہ نے جو غلام خاندان میں سے تھی ابتداء میں شادی نہیں کی مگر آخر وہ بے شادی کے نہ رہ سکی۔ اِسی طرح یورپ میں بعض حکومتیں ہیں جن کی شہزادیوں نے شادی نہیں کی مگر اُن کا شادی نہ کرنا صاف بتاتا ہے کہ وہ ڈرتی تھیں کہ اگر شادی کی تو مرد کے تابع رہنا پڑیگا۔ ملکہ وکٹوریہ کی شادی البرٹ وکٹر سے ہوئی تھی۔ اور مَیں نے ملکہ کی ہسٹری میں پڑھا کہ وہ روٹھ جاتا تھا تو وہ دروازے بند کرلیتا تھا اور ملکہ معظّمہ ساری دنیا کی بادشاہ ہوکر اُسکی منّتیں کیا کرتی تھی کہ دروازہ کھول دو تم جو کچھ کہو مَیں وہی کرونگی۔

## اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ کی پیشگوئی کا ظہور

غرض یہ جو پیشگوئی تھی کہ محمدؐرسول اللہ کا دشمن ہمیشہ ابتر یعنی بے اولاد رہے گا اِس کے پورا ہونے کا ثبوت اِس سے مِلتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

کا سب سے بڑا دشمن ابوجہل تھا اور ابوجہل کا بیٹا عکرمہؓ تھا۔ ابوجہل کمبخت وہ تھا کہ جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دعویٰ نبوت کیا تو ایک دفعہ آپ صفا پر بیٹھے ہوئے تھے کہ اُس نے زور سے آپ کے منہ پر تھپڑ مارا۔ امیر حمزہؓ جو آپؐ کے چچا تھے اُس وقت باہر شکار کے لئے گئے ہوئے تھے جب وہ شکار سے واپس آئے تو اُن کے گھر کی ایک لونڈی جس نے پردہ کے پیچھے سے یہ تمام نظارہ دیکھا تھا بڑے غصّہ سے اُن کو دیکھ کر کہنے لگی، تجھ کو شرم نہیں آتی کہ تُو تیر کمان لٹکائے فوجی بنا پھرتا ہے اور ظاہر کرتا ہے کہ بڑا بہادر ہے، مَیں نے دیکھا کہ آج تیرے بھتیجا کے منہ پر ابوجہل نے بڑے زور سے تھپڑ مارا اور وہ سر ڈالے بیٹھا تھا۔ خدا کی قسم! اُس نے ابوجہل کو کوئی لفظ نہیں کہا تھا اور اُس کا کوئی قصور نہیں تھا وہ سر جُھکائے چُپ کر کے بیٹھا تھا اور اپنے خیالات میں مگن تھا کہ وہ آیا اور اُس نے تھپڑ مارا اور پھر بعد میں بھی محمدؐ نے کچھ نہیں کہا۔ وہ دایہ تھی اور رسول اللہ صلی اللہ علی وسلم کو جانتی تھی اُس نے کہا کہ محمدؐ نے پھر بھی کوئی جواب نہ دیا اور خاموشی سے چلا گیا اگر تم میں غیرت اور شرم ہے تو جاؤ اور جا کر بدلہ لو۔ حضرت حمزہؓ یہ سُنتے ہی سیدھے خانہ کعبہ میں گئے کیونکہ اُن لوگوں میں رواج تھا کہ شام کے وقت سارے رؤساء وہاں اکٹھے ہو جاتے تھے انہوں نے دیکھا کہ ابوجہل جو سردارانِ مکّہ میں سے سمجھا جاتا تھا وہ مسند پر بیٹھا ہوُا ہے اور اُس کے اِرد گرد مکّہ کے تمام رؤساء بیٹھے ہوئے ہیں۔ حضرت حمزہؓ جب وہاں پہنچے تو انہوں نے کمان اُٹھا کر زور سے اُس کے منہ پر ماری اور کہا کہ مجھے پتہ لگا ہے کہ تُو نے آج محمدؐ کے مُنہ پر تھپّڑ مارا ہے اور اُس نے نہ پہلے کچھ کہا تھا اور نہ بعد میں کچھ کہا اب اگر تم میں کچھ ہمّت ہے اور کوئی بہادری تم میں پائی جاتی ہے تو آ اور میرے ساتھ لڑ کر دکھا پھر تجھے پتہ لگے گا۔ محمدؐ جو کسی پر ہاتھ نہیں اُٹھاتا تیری ساری بہادری اُسی پر چلتی ہے جو مقابلہ کرنے والے اور سپاہی لوگ ہیں اُن سے تُو لڑ کے دکھا پھر ہم مانیں گے کہ تُو بہادر ہے۔ اِس پر سارے رؤساء کھڑے ہو گئے اور انہوں نے حضرت حمزہؓ کو پکڑ لیا اور مارنے لگے کہ اُس نے ہمارے لیڈر کو مارا ہے مگر اُس وقت خدا تعالیٰ نے ابوجہل کے دل پر ایسا رُعب ڈالا کہ وہ اُن سے کہنے لگا۔ نہیں نہیں! اِسے کچھ نہ کہو اصل میں آج مجھ سے ہی کچھ زیادتی ہو گئی تھی اور غلطی میری ہی تھی۔ مَیں نے محمدؐ پر بلا وجہ ظلم کر دیا، اُس نے مجھے کچھ نہیں کہا تھا نہ پہلے نہ بعد میں اس لئے حمزہؓ اپنے بھتیجے کی تائید میں جو کچھ کہتا ہے سچ کہتا ہے اِسے مت مارو۔ [۱۷] چنانچہ وہ لوگ رُک گئے۔ تو ابوجہل اپنی قوم کا سردار تھا اور ہمیشہ لوگوں سے کہتا رہتا تھا کہ محمدؐ رسول اللہ اگر

کوئی بات کہا کریں تو کبھی نہ مانا کرو۔

**محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک مظلوم اور ستم رسیدہ انسان سے حُسنِ سلوک**

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم دعویٰ نبوت سے پہلے ایک دفعہ حِلف الفضول میں شامل ہو گئے تھے۔ یہ ایک مجلس تھی جو فضل نامی تین چار آدمیوں نے قائم کی اور انہوں نے ایک دوسرے سے قسمیں لی تھیں کہ جب کوئی مظلوم مکّہ میں آئے اور وہ ہم سے مدد مانگے تو ہم اُس کی ضرور مدد کرینگے۔ جب یہ مجلس قائم ہوئی تو انہوں نے آپؐ کو بھی اُس میں شامل ہونے کی دعوت دی، آپ بڑے شوق سے شامل ہو گئے۔ اس کے بعد دعویٰ نبوت کے زمانہ میں ایک شخص باہر سے آیا اور کہنے لگا ابوجہل نے مجھ سے مدت ہوئی قرض لیا تھا مگر اب وہ دیتا نہیں۔ آپ حلف الفضول میں شامل رہ چکے ہیں آپؐ مجھ کو میرا قرض واپس دلائیں۔ آپؐ نے فرمایا اچھا مَیں تمہارے ساتھ چلتا ہوں۔ چنانچہ آپؐ گئے، ابوجہل کا دروازہ بند تھا، آپ نے دستک دی۔ ابوجہل آیا اور اُس نے دروازہ کھولا اور آپؐ کو دیکھ کر ذرا پیچھے ہٹ گیا اِس خیال سے کہ مَیں اِس کا اتنا بڑا دشمن ہوں اِسکو میرے دروازہ پر آنے کی جرأت کِس طرح ہوئی؟ آپؐ نے فرمایا تم نے اِس کا کچھ قرض دینا ہے؟ وہ انکار نہ کرسکا اور کہنے لگا ہاں مَیں نے اِس سے قرض لیا ہوا ہے مگر اب تک مجھے اُس کے ادا کرنے کا موقع نہیں ملا۔ آپؐ نے فرمایا کہ موقع کا سوال نہیں تم مالدار آدمی ہو فوراً اس کا قرض ادا کردو۔ وہ اندر گیا اور جتنا روپیہ قرضہ تھا اُتنا ہی روپیہ اُسے لاکر دے دیا۔ [۱۸]

**ابوجہل کیلئے ایک خدائی نشان**

جب وہ اپنے معمول کے مطابق کعبہ میں آیا تو سب مکّہ کے لوگوں نے اُسے کہا کہ تم بڑے ذلیل آدمی ہو۔ ہمیں تو یہ کہا کرتے تھے کہ اِسکی بات نہ مانو اور آج کسی غیر جگہ نہیں بلکہ اپنے گھر پر جب اُس نے تم کو کہا کہ اس کا قرض ادا کردو تو تم نے فوراً اس کا قرض ادا کردیا اور ڈر گئے اِس سے پتہ لگتا ہے کہ تم ہم کو غلط راستہ پر چلاتے ہو ورنہ خود تم میں کوئی ہمت نہیں۔ اُس نے کہا۔ خدا کی قسم! اگر تم میری جگہ ہوتے تو تم بھی اسی طرح قرضہ ادا کردیتے۔ انہوں نے پوچھا کیا ہوا تھا؟ وہ کہنے لگا جب مَیں نے دروازہ کھولا اور مجھے پتہ لگا کہ محمدؐ (رسول اللہ) ہیں تو مَیں نے دیکھا کہ ایک وحشی اونٹ آپؐ کے دائیں بازو پر کھڑا ہے اور ایک وحشی اونٹ آپؐ کے بائیں بازو پر کھڑا ہے اور دونوں نے اپنے سر آگے کئے ہوئے ہیں اور وہ مجھے کاٹنا چاہتے ہیں۔ مَیں اُن وحشی اونٹوں

کو دیکھ کر اتنا ڈرا کہ اُسی وقت روپیہ لا کر اُس کے حوالے کر دیا۔[19] اب یہ ایک خدائی معجزہ تھا مگر اِس سے پتہ لگ سکتا ہے کہ ابوجہل کتنا خبیث دشمن تھا۔ ایسے دشمن کے گھر میں عکرمہ پیدا ہوا مگر محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر میں باوجود یہ کہنے کے کہ تُو ابتر نہیں تیرا دشمن اَبتر ہے اُس زمانہ تک کوئی لڑکا پیدا نہیں ہوا بعد میں ایک لڑکا پیدا ہوا جو فوت بھی ہو گیا مگر جب یہ بات ہو رہی تھی آپؐ کے ہاں بیٹا نہیں تھا۔

## فتح مکہ پر عکرمہؓ کا فرار

جب عکرمہؓ بڑا ہوا اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مکّہ فتح کیا تو عکرمہؓ بھاگ کے سمندر کے اُس کنارہ کی طرف چلا گیا جہاں سے کِشتیاں حبشہ کو جاتی تھیں۔ اُس کی بیوی تین چار مہینے انتظار کرتی رہی کہ وہ آ جائے تو مَیں کوشش کر کے اِسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے معافی لے دوں کیونکہ وہ اُن لوگوں میں سے تھا جو مسلمانوں پر سخت ظلم کیا کرتے تھے اور اُن کو مروایا کرتے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ ایسے لوگ خواہ بیت اللہ میں بھی پناہ لیں اِن کو نہ بخشا جائے۔ عکرمہؓ بھی ڈر کے بھاگ گیا تھا کہ شاید مجھے بھی قتل کیا جائے گا۔

## عکرمہؓ کی بیوی کا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے معافی حاصل کرنا

جب تین چار مہینے ہو گئے اور وہ واپس نہ آیا تو اُس کی بیوی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئی۔ آخر خاوند کی محبت ہوتی ہے اور آ کر عرض کیا کہ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ! کیا یہ اچھا ہے کہ آپ کا رشتہ دار بھائی آپ کے ماتحت آپ کے اپنے ملک میں زندگی گزارے یا یہ اچھا ہے کہ آپ کا رشتہ دار بھائی بھاگ کر کسی غیر ملک میں چلا جائے اور غیر مُلکیوں کی پناہ میں اپنی عمر گزارے۔ آپؐ نے فرمایا نہیں اگر ہمارا بھائی ہے تو پھر ہماری پناہ میں وہ اپنی عمر گزارے تو یہ زیادہ اچھا ہے۔ وہ کہنے لگی۔ کیا آپ اجازت دیتے ہیں کہ مَیں جا کر اُسے لے آؤں۔ آپؐ نے فرمایا جاؤ۔ وہ کہنے لگی مَیں جاتی تو ہوں مگر آپ جانتے ہیں عکرمہؓ بڑا غیرت مند ہے اگر اُسے یہ پتہ لگا کہ آپ اُس کا دین بدلوائیں گے تو پھر اُس نے نہیں آنا۔ یہ بھی وعدہ کیجیئے کہ وہ بُت پرست رہ کر آپ کے پاس آئیگا اور یہاں مکّہ میں رہے گا اور پھر اُسے مارنا نہیں اور دوسرے اُسے مجبور نہیں کرنا کہ وہ بُت پرستی چھوڑ دے۔ آپؐ نے فرمایا مجھے منظور ہے۔ چنانچہ وہ عکرمہؓ کو واپس بُلانے کے لئے چلی گئی۔ عکرمہؓ اپنی بیوی کو دیکھ کر کہنے لگا تم کہاں؟ وہ کہنے لگی تُو جو آ گیا تھا مَیں کیا کرتی۔ وہ کہنے لگا تو

جانتی نہیں مَیں آنے پر مجبور تھا اگر مَیں وہاں رہتا تو محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے مروا دینا تھا۔ عربوں میں رواج تھا کہ عورتیں اپنے خاوند کو چچا کا بیٹا کہا کرتی تھیں۔ اِس دستور کے مطابق اُس نے کہا۔ اے میرے چچا کے بیٹے ! تجھے محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سمجھنے میں غلطی لگی ہے محمدؐ رسول اللہ بڑی شان کا آدمی ہے تیرے بھاگنے کے بعد مَیں اُنکے پاس گئی تھی اور مَیں نے اُن سے پوچھا تھا کہ عکرمہؓ اگر واپس آجائے اور آپ اُسے چھوڑ دیں تو یہ زیادہ اچھا ہے یا یہ اچھا ہے کہ وہ کسی غیر ملک میں جا کر دوسروں کی پناہ میں رہے۔ اِس پر محمدؐ رسول اللہ نے مجھے کہا کہ نہیں اگر وہ میرے پاس آکر رہے تو زیادہ اچھا ہے مَیں اُس کے ساتھ حسنِ سلوک کرونگا۔ عکرمہؓ کہنے لگا خدا کی قسم ! اپنے باپ دادا کے مذہب کو کبھی نہیں چھوڑوں گا۔ اُس نے کہا مَیں یہ بات بھی پُوچھ چکی ہوں۔ مَیں نے خود کہا تھا کہ وہ بڑا غیرت مند ہے اپنے باپ دادا کے مذہب کو کبھی نہیں چھوڑے گا اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا کہ وہ بے شک بُت پرستی پر قائم رہے مَیں اُسے کچھ نہیں کہوں گا۔ کہنے لگا۔ یہ اِتنی بڑی بات ہے کہ مجھے اِس پر یقین نہیں آسکتا۔ مَیں تیرے کہنے پر مکّہ میں تو واپس چلا جاتا ہوں مگر مَیں خود اس بارہ میں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پُوچھوں گا اگر انہوں نے تصدیق کی تو پھر مَیں کہوں گا کہ بات ٹھیک ہے۔

## عکرمہؓ محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی غلامی میں

چنانچہ وہ مکّہ میں واپس آیا اور اپنی بیوی کو ساتھ لے کر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہنچا۔ آپؐ کو اطلاع ہوئی تو آپؐ نے اُسے بُلا لیا جب وہ پہنچا تو کہنے لگا اے محمدؐ ! (صلی اللہ علیہ وسلم) مَیں نے اپنی بیوی سے سُنا ہے کہ آپ نے یہ کہا تھا کہ اگر عکرمہ واپس آجائے تو اُسے کوئی سزا نہیں دی جائیگی۔ آپؐ نے فرمایا ٹھیک ہے۔ کہنے لگا جناب مَیں نے اپنی بیوی سے یہ بھی سُنا ہے کہ اگر مَیں اپنے دین پر قائم رہنا چاہتا ہوں اور آپ کو نہ مانوں تو پھر بھی مجھے کچھ نہیں کہا جائے گا۔ آپؐ نے فرمایا اُس نے ٹھیک کہا ہے یہ بھی مَیں نے کہا تھا۔ یہ بات سُنتے ہی اُسکی آنکھیں کُھل گئیں اور کہنے لگا۔ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ عکرمہ ! تُو نے تو میرے بڑے بڑے معجزات دیکھے تھے مگر پھر بھی تُو ایمان نہ لایا آج تُو نے کیا دیکھا ہے جس کی وجہ سے تُو نے کلمہ شہادت پڑھ لیا ہے اور کُفر چھوڑ دیا ہے۔ وہ کہنے لگا۔ اتنی بڑی مہربانی جو آپ نے مجھ پر کی ہے یہ نبی کے سِوا اور

کوئی کر ہی نہیں کر سکتا پس اِس مہربانی اور امن کے بعد یہ ہو ہی نہیں سکتا تھا کہ مَیں آپ کو جھوٹا کہتا اور اپنے باپ دادا کے دین پر قائم رہتا اس لئے مَیں آپ پر ایمان لے آیا ہوں۔[۲۰]

اب دیکھو عکرمہؓ ابوجہل کا بیٹا تھا اور اُس کی نرینہ اولاد تھی بلکہ کہتے ہیں کہ اُس کی پیدائش پر کئی سَو اونٹ ذبح کئے گئے تھے اور وہ اپنے وجود سے ظاہر کرتا تھا کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جھوٹے ہیں اور میرا باپ سچا ہے کیونکہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاں کوئی اولاد نہیں تھی اور ابوجہل کے تھی لیکن آخر وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لے آیا اور جب وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لایا تو قرآن کریم کی یہ پیشگوئی پوری ہوگئی کہ **اِنَّآ اَعۡطَیۡنٰکَ الۡکَوۡثَرَ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانۡحَرۡ اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الۡاَبۡتَرُ**

یعنی اے محمدؐ رسول اللہ! ہم نے تجھے خیرِ کثیر بخشی ہے یعنی بڑی اُمت بھی بخشی ہے جو ہمیشہ تیری اطاعت گزار اور فرمانبردار رہے گی اور تیری روحانی اولاد میں سے ایک ایسا انسان بھی کھڑا کیا جائیگا جو اپنے اندر خیرِ کثیر رکھتا ہوگا۔

## الکوثر میں مسیح موعود کے علاوہ اُمتِ محمدیہؐ کے تمام مخلص افراد بھی شامل ہیں

دراصل کوثر کے معنے خیرِ کثیر کے ہیں اور جہاں اِس میں مسیح موعود کی پیشگوئی کی گئی ہے وہاں تمام امتِ مُسلمہ کو بھی آپؐ کے بیٹوں میں شمار کیا گیا ہے۔ آخر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بھی فرمایا ہے کہ سَلۡمَانُ مِنَّا اَھۡلَ الۡبَیۡتِ[۲۱] کہ سلمانؓ بھی میرے اہل بیت میں سے ہیں اور سلمانؓ آپؐ کے اہل بیت میں شامل ہو سکتے ہیں تو کیا وجہ ہے کہ جو شخص آج خاص طور پر نیکی کرے وہ آپؐ کی اولاد میں شامل نہ سمجھا جائے۔ وہ بھی شامل ہے۔ ہاں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کو یہ ایک خاص فضیلت حاصل ہے کہ آپ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وہ موعود بیٹے ہیں جنکی پیشگوئی پہلے نبیوں نے بھی کی ہوئی ہے ورنہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اُمت میں جتنے مسلمان ہیں اگر وہ اخلاص کے ساتھ کام کریں تو وہ بھی آپؐ کے بیٹے ہیں۔

غرض عکرمہؓ کے بیعت کر لینے کی وجہ سے محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو صاحبِ اولادِ نرینہ ہوگئے مگر ابوجہل بے اولاد رہ گیا۔

## حضرت عمرو بن العاصؓ کی اسلامی خدمات

اِسی قسم کی اَور بھی بہت سی مثالیں محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی

زندگی میں پائی جاتی ہیں۔ مثلاً عمرو بن العاصؓ بن وائل نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی حالانکہ عاص بھی بڑا دشمن تھا اور وائل بھی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا بڑا دشمن تھا مگر باوجود اس کے کہ باپ اور دادا دونوں مخالف تھے عمروؓ بن العاص نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ پر بیعت کرلی اور پھر اتنے دشمن گھرانے میں سے ہوتے ہوئے عمروؓ نے اسلام کے لئے مصر فتح کیا اور پھر مصر پر ہی اکتفاء نہ کیا بلکہ اسلامی حکومت کو مدینہ سے نکال کر افریقہ تک پہنچا دیا۔ عمرو بن العاصؓ کی زندگی میں ہی اسلامی مبلغ سپین کی سرحدوں تک پہنچ گئے تھے۔ گویا انہوں نے اسلام کو مدینہ سے نکالا اور یورپ کی سرحدوں تک جا پہنچایا۔ آج ہم فخر کرتے ہیں کہ ہمارے مبلغ باہر گئے ہوئے ہیں لیکن ہمارے مبلغ اس زمانہ میں گئے ہیں جب ہوائی جہاز چل رہے ہیں اور عمرو بن العاصؓ نے اُس زمانہ میں اسلام کو مدینہ سے ہسپانیہ تک پہنچا دیا تھا جبکہ اونٹوں کا سفر ہوتا تھا اور راستہ میں پانی بھی نہیں ملتا تھا۔

## حضرت خالد بن ولیدؓ کی فدائیت

تیسری مثال خالد بن ولیدؓ کی ہے۔ اِن کے باپ دادا بھی اسلام کے سخت مخالف تھے۔ لیکن انہوں نے اسلام قبول کیا اور سارے عرب اور ایران و فلسطین اور شام میں اسلام کو پھیلایا اور اس طرح اپنے وجود سے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو صاحبِ اولادِ نرینہ بنا دیا۔ لیکن اپنے باپ دادوں کو جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمن تھے اولادِ نرینہ سے محروم کر دیا کیونکہ وہ اُنکے مسلک سے باہر ہو گئے اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مسلک کے تابع ہو گئے۔

غرض ایسی ہزاروں مثالیں ملتی ہیں جن کے ذریعہ سے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاں رُوحانی اولاد چلتی جاتی ہے اور معنوی طور پر اُن کے عقیقے ہوتے رہتے ہیں یعنی اسلام خوشیاں مناتا ہے اور قرآنی لنگر سے دنیا فائدہ اٹھاتی رہتی ہے۔

## رؤسائے مکّہ کے بیٹوں پر حضرت عمرؓ کا غلام صحابہؓ کو ترجیح دینا

اِس کی ایک اور شاندار مثال حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ایک حج کا واقعہ ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ جب خلیفہ ہو گئے اور آپ حج کے لئے تشریف لے گئے تو آپ کو حج کی مبارکباد دینے کیلئے بعد میں کچھ لوگ آئے جن میں مکّہ کے رؤساء کے لڑکے بھی شامل تھے۔ حضرت عمرؓ نے ان کا مناسب اعزاز کیا اور ان کو اپنے خیمہ میں جگہ دی اور اپنے قُرب میں بٹھایا۔ مگر تھوڑی دیر کے بعد ہی ایک غلام صحابیؓ

آپ کی ملاقات کے لئے آ گیا۔ آپ نے اُن رؤساء کے لڑکوں سے فرمایا کہ ذرا پیچھے ہو جاؤ اور غلام صحابیؓ سے کہا کہ آگے آ کر بیٹھ جاؤ۔ اِس کے بعد دوسرا غلام صحابیؓ آ گیا تو آپ نے اُن سے پھر کہا کہ اَور پَرے ہٹ جاؤ اور اس غلام کو آگے بٹھا لیا۔ پھر ایک اَور غلام آ گیا تو پھر آپ نے اُن سے کہا کہ پیچھے ہٹ جاؤ اور اُس غلام کو کہا کہ آگے آ جاؤ۔ انہوں نے یہ نظارہ دیکھا تو وہ وہاں سے اُٹھے اور باہر چلے گئے اور ایک دوسرے سے کہنے لگے کہ دیکھ لیا تم نے آج عمرؓ نے ہماری کیسی ذلّت کی ہے۔ اُن میں سے ایک بڑا سنجیدہ اور سمجھدار نوجوان تھا اُس نے کہا عمرؓ نے ہماری ہتک نہیں کی، ہمارے باپ دادوں نے ہماری ہتک کی ہے۔ جس وقت ہمارے باپ دادا تلواریں لے کر محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا خون بہانے کے لئے آگے بڑھ رہے تھے اُس وقت اِن غلاموں نے اپنے سینے اُن تلواروں کے آگے کر دیئے اور اپنی جانیں قربان کر کے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بچا لیا۔ آج عمرؓ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا خلیفہ ہے اگر وہ اِس طرح نہ کرتا تو پھر وہ اس کا خلیفہ بھی نہ رہتا۔ پس جو کچھ اُس نے کیا ہے وہ عین وفا شعاری اور وفاداری کا طریق تھا۔[۲۲] پس دیکھ لو کہ خدا تعالیٰ نے کِس طرح قرآنی لنگر کو روحانی طور پر بھی اور جسمانی طور پر بھی ظاہر کیا۔ آخر انہوں نے کہا کہ اِس ذلّت کا کوئی علاج بھی ہے یا نہیں اُس نے کہا کہ اس کا علاج عمرؓ ہی بتا سکتے ہیں، چلو عمرؓ کے پاس چلیں اور اُن سے پوچھیں کہ جو ہو گیا سو ہو گیا۔ ہمارے باپ دادوں نے شرارتیں کیں اور وہ ختم ہو گئیں، اب ہم ان کو بدل نہیں سکتے مگر آپ ہمیں بتائیں کہ ہم سے اِس ذلّت کا داغ کِس طرح دُور ہو سکتا ہے۔ چنانچہ وہ واپس گئے حضرت عمرؓ اُن کو دیکھتے ہی سمجھ گئے کہ وہ کیوں آئے ہیں۔ آپ نے فرمایا اے بچّو! مَیں تمہارے باپ دادا کو جانتا ہوں وہ مکّہ کے رئیس تھے اور مکّہ اُن کے قدموں کے پیچھے چلتا تھا۔ مجھے پتہ ہے کہ جو کچھ آج مَیں نے تمہارے ساتھ سلوک کیا ہے اِس سے تمہارے دلوں کو زخم پہنچا ہو گا مگر مَیں مجبور تھا میرا آقا بھی ان غلاموں کو دوسروں پر فضیلت دیا کرتا تھا اور ان کو آگے بٹھاتا تھا اِس لئے مَیں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا غلام ہو کر اس کی خلاف ورزی کس طرح کر سکتا تھا۔ انہوں نے کہا کہ یہ سب باتیں درست ہیں ہم تو صرف یہ دریافت کرنے آئے ہیں کہ آخر اس ذلّت کا کوئی علاج بھی ہے یا نہیں؟ ان کا سوال سُنکر حضرت عمرؓ کی آنکھوں میں آنسو آ گئے اور آپ نے شام کی طرف ہاتھ اُٹھا دیا جس میں اِس طرف اشارہ تھا کہ شام چلے جاؤ اور اُس جہاد میں شامل ہو جاؤ جو روم کے بادشاہ کے خلاف

مسلمان کر رہے ہیں۔ اِس پر وہ لڑکے فوراً اُٹھ کر باہر آ گئے اور گھوڑوں پر سوار ہو کر شام کی طرف چلے گئے اور تاریخ بتاتی ہے کہ وہ سب کے سب اسلام کی تائید میں لڑتے ہوئے وہیں مارے گئے اور اُن میں سے کوئی بھی زندہ واپس نہ آیا۔[۲۳] اب دیکھو قرآن کریم کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے کیسے کیسے دشمنوں کے بیٹے چھین کر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیئے اور آپ کا لنگر جاری کر دیا۔ جس وقت یہ لوگ عیسائیوں کو مارتے ہونگے تو ہر عیسائی کے مرنے پر جہاں اُنکو فتح نصیب ہوتی تھی وہاں محمدؐ رسول اللہ کا لنگر بھی جاری ہوتا تھا اور آپ کی برکات ساری دنیا پر پھیلتی جاتی تھیں۔

## قرآنی لنگر کا ایک اَور شاندار منظر

پھر قرآنی لنگر کی ایک اَور مثال سورۂ ذاریات سے ملتی ہے اللہ تعالیٰ اُس میں کامل مومنوں یعنی أتباعِ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق فرماتا ہے کہ **فِيْٓ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ لِّلسَّآئِلِ وَالْمَحْرُوْمِ۔**[۲۴]

یعنی اِن کے مالوں میں ایسے لوگوں کا بھی حق ہے جو مانگ سکتے ہیں اور اُن کا بھی حق ہے جو نہیں مانگ سکتے۔ یعنی یا تو وہ گونگے ہیں یا ان کو مانگتے ہوئے شرم آتی ہے کہ ہمارا اس سے غریب ہونا ظاہر ہوتا ہے اور یا جانور ہیں کہ وہ مانگنے اور بولنے کی طاقت ہی نہیں رکھتے۔ گویا محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا لنگر اتنا وسیع ہے کہ سائل اور غیر سائل سب اس سے فیضیاب ہو رہے ہیں۔ بادشاہوں کے لنگر تو ایسے تھے کہ لوگ اُن لنگروں میں جا کر روٹی مانگتے تھے تو پھر انہیں روٹی مِلتی تھی اور اگر کوئی پَرے کھڑا ہو جاتا تو اس کو کوئی پُوچھتا بھی نہیں تھا۔ مگر یہاں محمدؐ رسول اللہ کے لنگر کے متعلق فرماتا ہے کہ آپؐ کے متبعین کے ذریعہ سے جو لنگر جاری کیا گیا ہے اُس میں اُن لوگوں کا بھی حق رکھا گیا ہے جو کہ بول سکتے ہیں اور ان لوگوں کا بھی حق رکھا گیا ہے جو بول نہیں سکتے۔ یعنی بولنے سے بالکل محروم ہیں یا شرم کے مارے نہیں بولتے کہ ہماری کمزوری اور غربت لوگوں پر ظاہر ہوگی۔ اور جانوروں کا بھی حق رکھا گیا ہے۔ اب دیکھو محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا لنگر کتنا وسیع ہے اور بادشاہوں کا لنگر کتنا محدود ہے۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہؓ اور آپ کے تمام أتباع کے اموال میں خدا تعالیٰ نے سائل اور محروم سب کا حق رکھا ہے۔ یہ الگ بات ہے کہ مسلمان آجکل اپنی عملی کمزوری کی وجہ سے اس آیت پر عمل نہ کریں مگر قرآن نے اس کی ہدایت دیدی ہے اور جو سچا مسلمان ہوگا وہ

ضرور اسپر عمل کریگا۔ جھوٹے کا تو سوال ہی نہیں، جھوٹا تو خود ہی اپنی عاقبت خراب کرتا ہے۔

## منشی اروڑے خاں صاحب کے اخلاص کی ایک دردانگیز مثال

مجھے یاد ہے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی وفات کے بعد ایک دن میاں اروڑے خان صاحب جو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بہت ہی مقرب صحابیؓ تھے اور نائب تحصیلدار تھے قادیان آئے۔ اُس زمانہ میں آپ کپورتھلہ میں تھے اور تنخواہیں بہت کم ملا کرتی تھیں۔ شروع میں نائب تحصیلدار کی پندرہ روپے تنخواہ ہوتی تھی مگر اس کے باوجود وہ ہمیشہ ہر اتوار کو قادیان آتے اور روپیہ دو روپے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو نذرانہ دیتے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کے بعد جب وہ آئے تو اُسوقت وہ تحصیلدار ہو چکے تھے اور تنخواہیں بھی زیادہ ہوگئی تھیں۔ مَیں نے دیکھا کہ تین یا چار اشرفیاں انہوں نے ہاتھ میں پکڑی ہوئی تھیں۔ انہوں نے وہ اشرفیاں میرے ہاتھ پر رکھیں اور پھر چیخیں مار کر رونے لگ گئے۔ مَیں حیران ہوا کہ یہ روتے کیوں ہیں۔ مگر جب روتے روتے ذرا ہوش آئی تو کہنے لگے کہ

> ''ساری عمر خواہش رہی کہ مَیں اونہاں دے ہتھ وچ سوناں رکھاں پر کدی توفیق نہ ملی۔ جدوں کچھ پیسے جمع ہوندے سن۔ مَیں پیدل چل کے کپورتھلہ تو اونہاں نوں دیکھن آجانداساں یاں ریل وچہ آنداساں تاں کرایہ لگداسی۔ پر جدوں سونا مِلیا ہے تے اوہ ہُن نہیں ....''

اُن کا یہ فقرہ ایسا دردناک تھا کہ مجھ پر بھی رقّت آ گئی۔ مَیں نے اُنکو چُپ کرانے کیلئے انہیں تسلّی دینے کی کوشش کی مگر اُن کی جو مذبوح حرکت تھی اُس کو دیکھتے ہوئے درحقیقت میری کوشش بالکل بے کار اور بے سُود تھی۔ یہ فِیۡۤ اَمۡوَالِهِمۡ حَقٌّ لِّلسَّآئِلِ وَالۡمَحۡرُوۡمِ کا ایک نظارہ تھا حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام اُن لوگوں میں سے تھے جو لوگوں سے مانگتے نہیں تھے اور ایسے لوگ بھی محروم ہی ہوتے ہیں۔ مگر انہیں ہمیشہ یہ خواہش رہی کہ وہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں نذرانہ پیش کریں اور خواہش بھی یہ تھی کہ سونا دیں مگر کہنے لگے۔

> ''جدوں جیندے سَن تے سونا نہیں ہتھ آیا۔ سونا ہتھ آیا تے اوہ ہن نہیں۔ ہُن مَیں کی کراں۔''

یعنی جب آپؑ زندہ تھے تو مجھے سونا میسّر نہ آیا اور جب سونا مِلا تو آپؑ فوت ہو چکے

ہیں۔ اب مَیں کروں تو کیا کروں۔

## اِسلام میں جانوروں کے حقوق کا تحفّظ

پھر مَیں نے بتایا ہے کہ یہ لنگر انسانوں سے لے کر جانوروں تک کے کام آتا ہے۔ بادشاہی لنگر تو بمشکل انسانوں کو کھانا دے سکتے ہیں۔ مگر یہ لنگر انسانوں اور پرندوں سب کو نفع پہنچا رہا ہے اور قیامت تک نفع پہنچائے گا۔ قیامت تک نفع پہنچانے کی ایک مثال یہ ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دفعہ دیکھا کہ کسی صحابیؓ نے فاختہ کا ایک بچّہ پکڑ لیا ہے اور وہ فاختہ بیقراری سے اِدھر اُدھر اُڑ رہی ہے۔ آپؐ نے اُسے فرمایا یاد رکھو! کبھی کسی جانور کو اُس کے بچّہ کے ذریعہ سے دُکھ نہ دو۔ جس طرح انسان کی ماں کو دُکھ پہنچتا ہے اُسی طرح جانور کی ماں کو بھی دُکھ پہنچتا ہے۔ پس کسی جانور کو اُس کے بچے کی وجہ سے دُکھ نہ دو۔[۲۵] تو دیکھو وہ جو حَقٌّ لِّلسَّآئِلِ وَالْمَحْرُوْمِ فرمایا تھا خود رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اس کی تصدیق کر دی اور قیامت تک کے لئے حکم دے دیا کہ جانوروں سے بھی حسن سلوک کرو۔ اب جو اس کی خلاف ورزی کریگا وہ محمدؐ رسول اللہ کا مخالف ہو کر کریگا۔ ورنہ محمدؐ رسول اللہ کا کامل متبع کبھی ایسا نہیں کریگا کہ کسی فاختہ یا کبوتر کا انڈہ لے کر چلا جائے اور وہ پرندہ تڑپتا پھرے کیونکہ محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ کسی بچّے کے ذریعہ سے اُسکی ماں کو دُکھ نہ پہنچاؤ، اب یہ قیامت تک کیلئے احسان ہے۔ کیونکہ محمدؐ رسول اللہ کی اُمت کے متعلق خدا تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے کہ وہ قیامت تک زندہ رہے گی اور جب وہ قیامت تک زندہ رہے گی تو جانوروں پر احسان یا شرم وحیا کی وجہ سے سوال نہ کرنے والوں پر جو احسان کرنے کا حکم ہے یہ بھی قیامت تک چلے گا۔ غرض دنیا کے بادشاہوں کے لنگر تو ختم ہو گئے کوئی دوسَو سال تک رہا، کوئی سَو سال رہا، کوئی پچاس سال رہا، کوئی بیس سال رہا مگر محمدؐ رسول اللہ کا لنگر ساڑھے تیرہ سَو سال سے چل رہا ہے اور قرآن کہتا ہے کہ قیامت تک چلے گا پس اس لنگر کی مثال دُنیا میں اور کہیں نہیں مل سکتی۔

## جماعت احمدیہ کا لنگر بھی ہمیشہ جاری رہے گا

اِسی طرح سورۂ کوثر میں جس لنگر کی خبر دی گئی تھی اُس میں کوثر سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا کامل متبع مسیح موعود مراد تھا۔ چنانچہ اس کا لنگر دیکھ لو آج تک جاری ہے۔ اِس جلسہ پر آنے والے بھی فائدہ اُٹھا رہے ہیں اور سارا سال بھی لنگر جاری رہتا ہے۔ پس مبارک ہو کہ آپ سب لوگوں کو اس موعود لنگر سے فائدہ اُٹھانے کا موقع ملا ہے۔ مجھے یاد ہے

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وقت میں جب پُرانے صحابیؓ آیا کرتے تھے تو لنگر سے روٹیاں لے جاتے تھے اور کہتے تھے کہ اِن میں بڑی برکت ہے ہم تو سارا سال کوئی بیماری ہو اپنے بچوں اور بیویوں کو یہی روٹیاں پانی میں گھول کر پلا دیتے ہیں اور وہ بیماریاں دُور ہو جاتی ہیں۔ اگر احمدی اپنے ایمان پر قائم رہے تو یہ لنگر بھی ہمیشہ قائم رہے گا اور کبھی نہیں مٹے گا کیونکہ اس کی بنیاد خدا کے مسیح موعود نے قائم کی ہے جس کو خدا تعالیٰ نے یہ خبر دی ہے کہ تین سَو سال کے اندر تیری جماعت ساری دنیا پر غالب آ جائیگی اور تین سَو سال میں یہ لنگر ربوہ میں نہیں رہے گا بلکہ تین سَو سال کے بعد ایک لنگر امریکہ میں بھی ہوگا، ایک انڈیا میں بھی ہوگا، ایک جرمنی میں بھی ہوگا، ایک روس میں بھی ہوگا، ایک چین میں بھی ہوگا، ایک انڈونیشیا میں بھی ہوگا، ایک سیلون میں بھی ہوگا، ایک برما بھی ہوگا، ایک شام میں بھی ہوگا، ایک لبنان میں بھی ہوگا، ایک ہالینڈ میں بھی ہوگا، غرض دنیا کے ہر بڑے ملک میں یہ لنگر ہوگا۔

## محمدؐ رسول اللہ کی برکت سے عربوں اور سیّدوں کا اعزاز

قرآنی لنگر کی ایک اَور مثال پاکستانیوں اور ہندوستانیوں کے سامنے ہر سال آتی رہتی ہے اور وہ اِس طرح کہ عرب جو محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وطن تھا وہاں سے سینکڑوں لوگ پاکستان یا ہندوستان آئے ہیں اور مسلمان صرف اُنکے عرب ہونے کی وجہ سے اُن کی خوب خاطریں کرتے اور کھانے کِھلاتے ہیں۔ یہ بھی محمدؐی لنگر ہے جو آج تک آپؐ کی قوم کے لئے جاری چلا آ رہا ہے اور سارا سال کُھلا رہتا ہے۔ بیشک یہ لنگر لوگوں کے گھروں میں کُھلتا ہے مگر کھلتا محمدؐ رسول اللہ کی وجہ سے ہے۔ آخر عربوں کو جو لوگ عزت دیتے ہیں کیوں دیتے ہیں؟ ہمیں تو یاد ہے کہ پُرانے زمانہ میں عرب اور سیّد یہ دونوں اپنے عرب اور سیّد ہونے پر بڑا فخر کیا کرتے تھے۔ مجھے یاد ہے ایک دن حضرت اماں جان چارپائی پر بیٹھی تھیں کہ ایک سیّدانی مانگنے کو آ گئی کہنے لگی مَیں سیّدانی ہوں میری مدد کرو۔ پھر کہنے لگی مجھے پیاس لگی ہے کسی کو کہو کہ مجھے پانی پلا دے۔ آپ نے کسی خادمہ کو کہا کہ اِسے پانی پلا دو اُس نے کٹورہ لیا اور کھنگال کے پانی بھر کے دے دیا۔ وہ بڑے غصّہ سے کٹورہ پھینک کر کہنے لگی۔ ''تینوں نہیں پتہ مَیں سیّدانی ہوں۔ سیّدانی نوں امتی دے کٹورے وچہ پانی پلانی ایں۔'' خیر اُس نوکرانی نے ہنس کر کہا کہ۔ ''ایہہ امتی نہیں ایہہ بھی سیّدانی ہیں۔'' اب یہ سیّد کی عزّت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خاطر ہی تھی ورنہ انہیں کون پوچھتا تھا۔ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا لنگر تھا کہ جس نے آپؐ سے تعلق

قائم کیا وہ معزز ہو گیا۔ دیکھ لو۔ حضرت امام حسنؓ اور حسینؓ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے نواسے تھے۔ حضرت امام حسینؓ کوفہ کے پاس جنگ میں مارے گئے تو زیاؔد نے حکم دیا کہ اِن کا سر کاٹ کر یزؔید کے پاس بھیجا جائے اُس نے سمجھا کہ مجھے انعام ملِے گا۔ جب یزید کے دربار میں اُن کا سر گیا تو یزؔید کے دل میں جیسا کہ اُس کی بعض باتوں سے پتہ لگتا ہے اہلِ بیت کا کچھ نہ کچھ ادب تھا مگر اُسوقت اپنی فاتحانہ شان کو دیکھ کر کہ میری فوجیں فاتح ہوئی ہیں، اُس نے سوٹی لمبی کی اور اُن کے دانتوں پر دو تین دفعہ ماری۔ مرنے کے بعد عام طور پر انسان کے ہونٹ کھنچ جاتے ہیں۔ اُس وقت ایک صحابیؓ بھی اُس مجلس میں بیٹھے ہوئے تھے وہ غصّہ سے کھڑے ہو گئے اور کہنے لگے۔ ’’او بے شرم! ہٹالے اپنی سوٹی۔ مَیں نے محمدؐ رسول اللہ کو اِن ہونٹوں پر بوسہ دیتے دیکھا ہے اور جن ہونٹوں کو محمدؐ رسول اللہؐ نے بوسہ دیا تھا تیرے جیسے خبیث کی کیا حیثیت ہے کہ اس کو سوٹی مارے۔[۲۶]‘‘ پھر دیکھو خدا تعالیٰ نے اِسکا کسطرح انتقام لیا۔

## معاویہ بن یزید کی خلافت سے دست برداری

یزید کے مرنے کے بعد اُس کا بیٹا معاویہ بن یزید تخت پر بیٹھا۔ جسے اُس نے نامزد کر دیا تھا کہ میرے بعد یہ خلیفہ ہو۔ جب وہ تخت پر بٹھا دیا گیا تو وہ گھر گیا اور دروازے بند کر کے بیٹھ گیا اس کے بعد اُس نے باہر کہلا بھیجا کہ یہ خلافت مسلمانوں کی امانت ہے میرے باپ کا کوئی حق نہیں تھا کہ وہ خلیفہ بناتا۔ یہ تمہاری امانت ہے تم جس کو چاہو خلیفہ بنالو۔ پھر اُس نے سب مسلمانوں کو جمع کر کے ایک تقریر کی اور کہا کہ خلافت پر میرا کوئی حق نہیں۔ تم کہتے ہو کہ مَیں خلیفہ ہوں کیونکہ میرے باپ نے مجھے خلیفہ بنایا ہے حالانکہ میرے باپ سے وہ شخص بہتر تھا جس کو میرے باپ نے مارا اور میرے دادا سے وہ شخص بہتر تھا جس سے اُس نے جنگ کی اور مجھ سے بیسیوں اَور لوگ تم میں بہتر موجود ہیں ان لوگوں کے ہوتے ہوئے مَیں کیسے خلیفہ بن سکتا ہوں؟ تمہیں اختیار ہے جس کو چاہو خلیفہ بنالو۔ جب وہ تقریر کے بعد واپس آیا تو اُس کی ماں اُسے کہنے لگی کہ اے معاویہ! تُو نے اپنے خاندان کو بٹہ لگا دیا ہے۔ معاویہ نے کہا۔ اماؔں! مَیں نے بٹہ نہیں لگایا۔ مَیں نے اپنے خاندان کی عزّت کو قائم کر دیا ہے۔[۲۷] اب دیکھو وہ اس صحابیؓ کا نمونہ تھا اور یہ خود یزید کے خاندان کا نمونہ ہے جس سے پتہ لگتا ہے کہ محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نمک خواری کا اُن پر کتنا اثر تھا۔ یزید کے اپنے بیٹے نے باپ کی ذلّت کی اور اُس کی خلافت پر لعنت ڈالی اور کہا کہ یہ خلافت خاندانِ نبویؐ کا حق ہے مَیں اِسے نہیں لے سکتا۔

## قرآنی لنگر کی ایک اَور مثال حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے وجود میں

قرآنی لنگر کی ایک

مثال حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زندگی میں بھی پائی جاتی ہے۔ گو آپ چھ گاؤں کے مالک تھے مگر طبیعت میں فروتنی تھی اور آپ نے اپنی ساری جائداد اپنے بڑے بھائی کی بیوہ کے سپرد کی ہوئی تھی تا کہ اُس کے دل سے بیوگی کا صدمہ کم ہو جائے۔ وہ اگرچہ بعد میں احمدی ہو گئیں مگر شروع میں اُن کو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام سے بڑا بُغض تھا کیونکہ وہ سمجھتی تھیں کہ یہ کوئی بڑا کام نہیں کر رہا بلکہ مسجد کا ملّاں بن گیا ہے اور ایک رئیس خاندان میں سے ہونے کی وجہ سے اُن کو یہ بُرا لگتا تھا حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ آپ مسجد کے مُلّاں نہیں بنے تھے بلکہ آپ قرآنی لنگر سے استفادہ کرنے کے لئے دنیا سے علیحدہ ہوگئے تھے۔ مگر ظاہری حالت یہ تھی کہ اپنی بڑی بھاوج کے بُغض کی وجہ سے جب کبھی کوئی مہمان دین سیکھنے کے لئے آپ کے پاس آتا تو بھاوج کا خسّت [۲۸] سے بھیجا ہوُا تھوڑا سا کھانا بھی آپ مہمان کو کھِلا دیتے تھے اور خود ایک پیسہ کے چنے بُھنوا کر کھا لیتے تھے۔

## حضرت تائی صاحبہ کی کیفیت

مجھے یاد ہے اُس وقت ہماری سیڑھیاں اُن کے گھر کے پاس سے گزرا کرتی تھیں۔ ایک دن مَیں اُن سیڑھیوں پر چڑھ رہا تھا کہ انہوں نے مجھے آواز دی کہ محمود! ٹھہر جا۔ مَیں اُن کی آواز سُنکر بھاگا کیونکہ ہم سمجھتے تھے کہ یہ ہماری دشمن ہیں اور بھاگ کر کوٹھے پر چڑھ گیا۔ اس پر وہ کہنے لگیں۔ ''جیہو جیہا کاں اوہو ù کوکو'' یعنی جیسا اِن کا باپ خراب ہے ویسا ہی بیٹا خراب ہے۔ اِتنا بُغض تھا ان کے دل میں۔ مگر پھر اُن کی یہ حالت ہوئی کہ یا تو وہ کہا کرتی تھیں۔ ''جیہو جیہا کاں اوہو ù کوکو'' اور یا پھر عین اُن کی موت کے وقت مَیں اُن کی خبر لینے کیلئے گھر پہنچا۔ کہنے لگیں اُن کو بُلا دو۔ میری جان نہیں نکلے گی جب تک وہ آنہ جائیں۔ مَیں گیا تو چارپائی پر انہیں لِٹایا ہوُا تھا۔ مَیں زمین پر ہی بیٹھ گیا میرے زمین پر بیٹھنے پر جھٹ اپنے پَیر انہوں نے نیچے کرنے شروع کر دیئے اور کہا کہ زمین پر نہ بیٹھو مَیں چارپائی پر نہیں لیٹ سکتی۔ اب یا تو وہ وقت تھا کہ'' جیہو جیہا کاں اوہو ù کوکو۔'' کہتی تھیں اور یا پھر حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام تو اُن کے ظلم سہتے ہوئے گزر گئے اور ''کوکو'' کا ادب شروع ہو گیا۔ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام پیٹ کی بیماری سے فوت ہوئے تھے اور اسہال کی آپ کو شکایت تھی۔ آپ کی وفات کے بعد مجھے خیال آیا کہ ممکن ہے متواتر

چنے کھانے کی وجہ سے آپ کی صحت خراب ہوگئی ہو۔اب تو وہ زمانہ گزر گیا لیکن اگر ہم اُس زمانہ میں ہوتے تو اپنی جانیں قربان کر کے بھی آپ کے لئے کھانا مہیّا کرتے اور چنے نہ کھانے دیتے۔ مجھے یاد ہے ایک دفعہ میں ماش کی دال کھا رہا تھا کہ مجھے دال کھاتے ہوئے حضرت خلیفہ اوّل نے دیکھ لیا اور فرمانے لگے۔ میاں! دال بھی کوئی کھانے کی چیز ہوتی ہے۔خبردار! پھر کبھی دال نہ کھانا۔مگر اُدھر خدا کا مسیح (علیہ الصلوٰۃ والسلام) ایسا تھا کہ اٹھائیس تیس سال اس کی زندگی کے ایسے گزرے ہیں جن میں وہ روزانہ پیسے کے چنے بھنوا کر کھا لیتا تھا اور اپنا کھانا لوگوں کو کھلا دیتا جو دین سیکھنے کے لئے آتے تھے۔

## حضرت مسیح موعود علیہ السلام پر خدائی انعامات

جب بعد میں اللہ تعالیٰ کے فضل آپ پر نازل ہونے شروع ہوئے اور قرآنی لنگر نے آپ کے لئے اپنے دروازے کھول دیئے تو آپ نے فرمایا۔

لُفَاظَاتُ الْمَوَائِدِ کَانَ اُکُلِیْ وَصِرْتُ الْیَوْمَ مِطْعَامَ الْاَہَالِیْ [۲۹]

کہ اے لوگو! میری حالت پر غور کرو۔کبھی تو ایسا تھا کہ میری بھاوج گھر کے بچے ہوئے ٹکڑے مجھے بھیجا کرتی تھیں لیکن قرآنی لنگر کی برکتوں کی وجہ سے آج بہت سے خاندان میرے ذریعہ سے پَل رہے ہیں۔ اِس میں اشارہ ہے اُن مہاجرین کی طرف جو اپنا وطن چھوڑ کر قادیان آ گئے تھے۔ یا جو آج اپنا وطن چھوڑ کر سینکڑوں مہاجروں کی صورت میں یہاں بس رہے ہیں اور حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کا قائم کردہ لنگر اُن کو پال رہا ہے۔غرض آج بھی وہی قرآنی لنگر جاری ہے اور آپ لوگ سارا سال بھی اور جلسہ کے دنوں میں بھی اس قرآنی لنگر سے جو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ذریعہ سے جاری ہؤا تھا فائدہ اُٹھا رہے ہیں۔ وہ مسیح موعودؑ جو ہزاروں ایکڑ زمین اور چھ گاؤں کا واحد مالک ہونے کے باوجود آپ لوگوں کی خاطر غریب بن گیا تھا تاکہ قرآنی لنگر کی کوئی روٹی آپ کے لئے بھی لے آوے آپ کے لئے بڑا بھاری نمونہ ہے۔اگر آپ اس زندگی پر غور کریں تو یقیناً آپ نہایت آسانی کے ساتھ ولی اللہ بن سکتے ہیں۔

## کُفّار کو بھی اپنا لنگر جاری کرنیکی ہدایت

پھر قرآن کریم نے اس لنگر کو اتنا وسیع کر دیا ہے کہ کفار کو بھی دعوت دی ہے کہ اس لنگر کو جاری رکھیں ورنہ انہیں سزا سے ڈرایا ہے۔ چنانچہ سورۃ ماعون میں آتا ہے اَرَءَیْتَ الَّذِیْ یُکَذِّبُ بِالدِّیْنِ ۝

فَذٰلِکَ الَّذِیْ یَدُعُّ الْیَتِیْمَ ۙ وَلَا یَحُضُّ عَلٰی طَعَامِ الْمِسْکِیْنِ ۗ فَوَیْلٌ لِّلْمُصَلِّیْنَ ۙ الَّذِیْنَ ھُمْ عَنْ صَلَاتِھِمْ سَاھُوْنَ ۙ الَّذِیْنَ ھُمْ یُرَآءُ وْنَ ۙ وَیَمْنَعُوْنَ الْمَاعُوْنَ ۳۰

یعنی کیا تجھے اس شخص کا حال معلوم نہیں جو دین اسلام کے احکام کو جھٹلاتا ہے۔ یہی وہ شخص ہے جو یتیم کو دھکے دے کر اپنے گھر سے نکال دیتا ہے۔ یعنی ڈرتا ہے کہ کہیں یتیم کو کھانے میں سے کچھ حصہ نہ دینا پڑے اور اُسے لنگر سے محروم رکھنا چاہتا ہے اور نہ صرف آپ یتیموں کو کھانے سے محروم رکھتا ہے بلکہ دوسرے لوگوں کو بھی غریب کو کھانا کھلانے کی تحریص نہیں دلاتا۔ پس یاد رکھ کہ ایسا آدمی کبھی سچی عبادت نہیں کرسکتا بلکہ اُس کی عبادت دکھاوے کی ہوتی ہے اور ایسا شخص یہی نہیں کہ عالیشان دعوتوں سے غریبوں کو محروم رکھتا ہے بلکہ چھوٹی چھوٹی چیزیں اُدھار دینے سے بھی روکتا رہتا ہے اور اِس طرح خدائی لنگر کو ہمیشہ کے لئے بند کرنا چاہتا ہے سو اس کے لئے ایک بہت بڑا عذاب مقدّر ہے۔

## غرباء ومساکین کو کھانا کھلانے اور اُن کی ضروریات کو پورا کرنے کا حکم

ایک مثال قرآن کے لنگر کی اِس آیت میں بیان کی گئی ہے کہ لَیْسَ الْبِرَّ اَنْ تُوَلُّوْا وُجُوْھَکُمْ قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَلٰکِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْمَلٰٓئِکَۃِ وَالْکِتٰبِ وَالنَّبِیّٖنَ وَاٰتَی الْمَالَ عَلٰی حُبِّہٖ ذَوِی الْقُرْبٰی وَالْیَتٰمٰی وَالْمَسٰکِیْنَ وَابْنَ السَّبِیْلِ وَ السَّآئِلِیْنَ وَ فِی الرِّقَابِ ۳۲

اِسجگہ بِرّ کا لفظ آیا ہے جس کے معنے بہت بڑی نیکی کے ہوتے ہیں مگر چونکہ یہ مصدر ہے اور عربی زبان میں مصدر بمعنی فاعل بھی آ جاتا ہے اور بمعنی مفعول بھی، اس لئے اِس آیت کے یہ معنی ہونگے کہ بڑا نیکی کرنے والا وہ نہیں ہے جو صرف مشرق اور مغرب کی طرف مُنہ پھیر کر ظاہری نماز پڑھ لیتا ہے بلکہ بڑا نیکی کرنے والا یعنی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کامل متبع وہ ہے جو اللہ پر اور آخرت کے دن پر اور ملائکہ پر اور کُتبِ سماویہ پر اور سارے نبیوں پر ایمان لاتا ہے اور اپنے مال کو باوجود تنگی کے اللہ تعالیٰ کی محبت کی وجہ سے غریبوں میں تقسیم کرتا رہتا ہے یعنی قرآنی لنگر کی یاد میں دُنیاوی لنگر کو قائم رکھتا ہے۔ پس جس کو خدا تعالیٰ توفیق دے اُسے اس لنگر کو ہمیشہ جاری رکھنا چاہئے ورنہ یاد رکھنا چاہئے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے قیامت کے دن اُسے سخت عذاب دیا جائیگا۔ لوگ یوں تو دُعائیں مانگتے رہتے ہیں کہ یا اللہ! عذابِ قبر سے بچائیو۔ یا اللہ! دوزخ

کے عذاب سے بچائیو لیکن کام وہ کرتے ہیں جو دوزخ کے عذاب کو لانے والے ہوتے ہیں۔ یعنی غریبوں کو کھانا نہیں کھلاتے اور لوگوں کو یہ نہیں کہتے کہ جب کبھی غرباء کو کوئی ضرورت ہو تو اُن کی ضرورت کو پورا کر دیا کرو۔ اِسی طرح گھر میں سے کبھی ہنڈیا، کبھی کڑچھا، کبھی چمٹا، کبھی پُھکنی ایسی ہی عام استعمال میں آنے والی چیزیں انہیں دیتے رہا کرو تا کہ غریبوں کو سہارا ہو۔

## امراء کو چاہئے کہ شادی بیاہ کے موقع پر وہ عارضی طور پر غرباء کو اپنے زیورات دے دیا کریں

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت اماں جان سے یہاں تک فرمایا کرتے تھے کہ تمہارے پاس جو زیور ہیں وہ غریبوں کو بھی پہننے کے لئے دیتی رہا کرو کیونکہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو زیور استعمال ہوتا رہے اس پر زکوٰۃ نہیں۔[۳۳] یعنی زکوٰۃ کی اصل غرض تو یہ ہے کہ صدقہ ہو۔ جب وہ پہننے کی وجہ سے گھسے گا اور غریبوں کو فائدہ پہنچے گا تو اصل غرض پوری ہو جائیگی پس ہمیشہ آپ یہ تحریک فرمایا کرتے تھے کہ اگر کسی غریب گھرانے میں شادی ہو تو اپنے زیور اُن کو دے دیا کرو تا کہ وہ اپنی بہو یا بیٹی کو پہنا دیں اور اِس ذریعہ سے کچھ مدت تک وہ اپنی عزت اور شُہرت کو قائم رکھ سکیں۔ اب یہ ایک نہایت ہی آسان راستہ ہے کیونکہ زیور کا کچھ دِنوں کے لئے کسی کو دے دینا کوئی بڑی بات نہیں بلکہ ایسی چھوٹی بات ہے کہ آسانی سے ہر عورت اِس پر عمل کرسکتی ہے۔ مگر عمل کرنا مشکل ہے عام طور پر عورتیں اتنا کام بھی نہیں کرسکتیں اگر وہ اتنا کام ہی کرلیا کریں تو اُن کے ہاتھ دوزخ کی آگ سے بچ جائیں۔ جیسے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دفعہ چندے کی تحریک کی اور فرمایا عورتو! تم بھی چندے دو۔ ایک عورت نے اپنا ایک کنگن اُتار کر پھینک دیا اور کہا یَارَسُوْلَ اللّٰہ! یہ میری طرف سے چندہ ہے۔ آپؐ نے فرمایا۔ اے عورت! تیرا دوسرا ہاتھ کہتا ہے کہ مجھے بھی دوزخ سے بچا۔ اُس نے فوراً اپنا دوسرا کنگن بھی اُتار کر آپ کی طرف پھینک دیا اور کہا یَارَسُوْلَ اللّٰہ! یہ بھی لے لیں[۳۴] غرض ان لوگوں میں اس حد تک اخلاص پایا جاتا تھا۔

## احمدی خواتین کا ایک شاندار نمونہ

ہماری عورتوں نے ایک موقع پر جب برلن مسجد بنی تھی ایک مہینے کے اندر اندر ایک لاکھ چالیس ہزار روپیہ جمع کر دیا تھا۔ پھر بعد میں اُس کو بیچا گیا کیونکہ حکومت کی طرف سے ایسی شرطیں لگا دی گئی تھیں کہ جن کو ہم پورا نہیں کر سکتے تھے۔ مثلاً کہا گیا کہ جو مسجد بنے وہ تین منزلہ بنے اور اتنا روپیہ اس

پر خرچ ہو۔ مولوی مبارک علی صاحب جو اُسوقت ہمارے وہاں مبلّغ تھے انہوں نے لکھا کہ یہ شرائط ہم پوری نہیں کر سکتے۔ مَیں نے کہا اچھا زمین بیچ دو چنانچہ جو روپیہ آیا اُس سے ہم نے لندن میں مسجد بنائی۔

**اللہ تعالیٰ سے دُعا**

اَب مَیں دُعا کر دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ آپ لوگوں کا حافظ و ناصر ہو اور خیریت سے آپ لوگ جائیں اور اللہ تعالیٰ کی برکات آپ کے ساتھ ہوں اور کسی قسم کے شر کی خبر آپ گھر جا کر نہ سُنیں بلکہ برکت اور رحمت کی خبریں سنیں۔ اور نہ وہاں جا کر آپ کو کوئی تکلیف ہو اور ہر قسم کی راحت اور امن آپ کو حاصل ہو۔ اور ہر قسم کا رحم اور فضل آپ لوگوں پر نازل ہوتا رہے اور اللہ تعالیٰ آپکو اگلے سال پھر خوشی اور خُرَّمِی[۳۵] کے ساتھ جلسہ سالانہ پر آنے کی توفیق عطا فرمائے۔

اِس دفعہ بارشوں کی کمی کی وجہ سے زمینداروں کو بہت نقصان پہنچا ہے اور اس وجہ سے اُن کے یہاں آنے میں بہت سی مشکلات حائل تھیں۔ اللہ تعالیٰ آئندہ اُنکو توفیق عطا فرمائے کہ وہ اِس سال سے بہت بڑھ چڑھ کر آئیں اور اُن پر بہت بڑی برکتیں نازل ہوں اور دشمن کا منہ کالا ہو اور اُسے پتہ لگے کہ احمدیہ جماعت ہر سال آگے سے ترقی کر رہی ہے۔

پھر باہر کے مبلّغین کے لئے بھی اور جنہوں نے دعاؤں کے لئے تاریں دی ہیں اُن کے لئے بھی اور باہر کے ملکوں میں جو ہماری جماعتیں قائم ہیں اُن کے لئے بھی دُعائیں کرو اِسی طرح عورتوں کیلئے بھی اور مردوں کیلئے اور نئی اولاد کے لئے بھی دُعا کرو کہ اللہ تعالیٰ اُن سب کو مؤمن بنائے اور مؤمن بنا کر اپنی رحمت کے سایہ میں اُن کو رکھے اور خود ان کا مُعلّم بنے ہماری تعلیم پر ان کو نہ چھوڑے بلکہ وہ آپ ان کو تعلیم دے کر اس قابل بنائے کہ **وہ احمدیت کی خدمت کریں اور ہمیشہ اسلام کا جھنڈا اونچا رکھیں۔**

---

۱ بنی اسرائیل :۱۳ ۲ العلق :۶ ۳ یونس :۹۳

۴ البقرۃ :۱۰۳

۵ سلاطین ۱ باب ۱۱ آیت ۴ برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی لاہور ۱۹۴۳ء

۶ سلاطین ۱ باب ۱۱ آیت ۹ برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی لاہور ۱۹۴۳ء

۷ سلاطین ۱ باب ۱۱ آیت ۹ برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی لاہور ۱۹۴۳ء

۸ سلاطین ا باب ۱۱ آیت ۱۰ برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی لاہور ۱۹۴۳ء
۹ انسائیکلوپیڈیا ببلیکا
۱۰ سلاطین ا باب ۳ آیت ۱۲ برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی لاہور ۱۹۴۳ء
۱۱ سلاطین ا باب ۳ آیت ۱۲ برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی لاہور ۱۹۴۳ء
۱۲ سلاطین ا باب ۳ آیت ۳ برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی لاہور ۱۹۴۳ء
۱۳ متی باب ٦ آیت ۴ نارتھ انڈیا بائبل سوسائٹی مرزاپور ۱۸۷۰ء (مفہوماً)
۱۴ المؤمن:۲۰ ۱۵ الصّٰفّٰت:۹ تا ۱۱ ۱۶ الکوثر:۲ تا ۴
۱۷ سیرت ابن ھشام الجزء الاول صفحہ ۹۸، ۹۹ مطبوعہ مصر ۱۲۹۵ھ
۱۸ سیرت ابن ھشام جلد ا صفحہ ۱۳۵، ۱۳٦ مطبوعہ مصر ۱۲۹۵ھ
۱۹ سیرت ابن ھشام جلد ا صفحہ ۱۳۵، ۱۳٦ مطبوعہ مصر ۱۲۹۵ھ
۲۰ سیرت الحلبیہ الجزء الثالث صفحہ ۱۰٦ مطبوعہ مصر ۱۹۳۵ء
۲۱ کنز العمال جلد ۱۱ صفحہ ۳۱٦ کتاب الفضائل باب ذکر الصحابة حدیث ۳۳۳۳٦ مطبوعہ بیروت ۱۹۹۸ء
۲۲ اسد الغابة الجزء الثانی صفحہ ۲۷۳۔ مطبوعہ ریاض ۱۲۸۵ھ
۲۳
۲۴ الذّٰریٰت:۲۰
۲۵ ابوداؤد کتاب الجهاد باب کراهیة حرق العدوِّ بِالنَّارِ
۲٦ تاریخ ابن اثیر جلد ۴ صفحہ ۸۵ مطبوعہ بیروت ۱۹٦۵ء
۲۷
۲۸ خست: بخل، کنجوسی، کمینگی۔
۲۹ آئینہ کمالات اسلام۔ روحانی خزائن جلد ۵ صفحہ ۵۹٦
۳۰
۳۱ الماعون:۲ تا آخر ۳۲ البقرة:۱۷۸
۳۳
۳۴ ۳۵ خُرَّمِیُ: خوشی، شادمانی، فرحت۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ　　　　نَحۡمَدُہٗ وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

# سیر روحانی (۱۲)

(تقریر فرمودہ مؤرخہ ۲۸ دسمبر ۱۹۵۸ء برموقع جلسہ سالانہ منعقدہ ربوہ)

# روحانی عالَم کے کُتب خانے

تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد فرمایا:-

۱۹۳۸ء سے مَیں نے سیر رُوحانی کے موضوع پر اپنی تقاریر کا سِلسلہ شروع کیا ہؤا ہے اور اِس کا آخری حصّہ باقی ہے اِس تقریر کے ۱۱۶ اہم عنوانات تھے جن کے متعلق مَیں نے اپنے خیالات کے اظہار کا وعدہ کیا تھا۔ چنانچہ پندرہ عنوانات پر مَیں اپنے خیالات کا اظہار کر چکا ہوں اور آج اس کے آخری حصّہ کے متعلق اپنے خیالات کو ظاہر کرنا چاہتا ہوں۔

## حیدر آباد دکّن کا اسلام کے عروج اور اسکے زوال میں حصّہ

اِس تقریر کی تحریک مجھے اِسی ملک سے شروع ہوئی ہے جس ملک کی وجہ سے ہندوستان میں اسلام کا وقار بڑھا تھا اور جس ملک کی وجہ سے ہندوستان میں اسلام کا وقار کم ہؤا یعنی حیدر آباد دکن۔ جب تک اورنگ زیب نے حیدر آباد دکن فتح نہیں کیا تھا اُس وقت تک ہندوستان میں مغلوں کی حکومت صرف الٰہ آباد تک تھی اور باقی ہندوستان مغلیہ سلطنت سے باہر تھا مگر اورنگ زیب نے بڑی جانفشانی کے ساتھ اور لمبا عرصہ دارالخلافہ سے باہر رہ کر اس ملک کو اسلام کے لئے فتح کیا اور اس طرح اسلام کی بنیاد جنوبی ہندوستان میں رکھی اور سارا ہندوستان اسلام کے جھنڈے تلے جمع ہوگیا مگر افسوس ہے کہ پھر یہیں سے تباہی آئی کیونکہ مرہٹے بھی اِسی علاقہ کے قریب سے نکلے ہیں۔ پھر وہی حیدر آباد جس کے فتح کرنے کے بعد اسلام کو ایک بہت بڑی طاقت حاصل ہوئی تھی اِسی ملک نے انگریزوں سے مِل کر میسوؔر کے مسلم بادشاہ سلطان حیدر علی ٹیپو پر حملہ کیا اور ان کو شکست دلائی۔

اُن کی شہادت کے بعد اسلام کی طاقت بالکل کمزور ہوگئی۔ وہ حقیقت میں اسلام کا آخری تاجدار تھا اور اپنے دل میں اسلام کی ایسی سچی محبت رکھتا تھا کہ جس کی نظیر نہیں پائی جاتی۔ اُس زمانہ میں جب دنیا کی خبریں پہنچنی مشکل تھیں اُس کو پتہ لگا کہ نپولین بہت طاقتور ہوگیا ہے۔ اِس پر اُس نے نپولین کو لکھا کہ آپ ہندوستان آئیں تو مَیں اپنی فوجیں لے کر آپ کی مدد کیلئے نکلوں گا تا کہ ہم یہاں پھر اسلام کو قائم کریں مگر نپولین ترکوں کے علاقہ سے گزر سکتا تھا اور ترکوں نے اُسے راستہ دینے سے انکار کر دیا اِس لئے وہ یہاں آنے سے رہ گیا اور انگریزوں نے اُس پر فتح حاصل کر لی۔ اِس طرح فرانسیسی جو اُس کے ساتھ تھے ہار گئے۔ وہ شخص ایسا بہادر تھا کہ جب انگریز قلعہ کی دیواروں کے اندر داخل ہو گئے تو اُس کا ایک وزیر دَوڑتا ہؤا اُس کے پاس آیا اور اُس نے کہا فلاں دروازہ سے آپ باہر نکل جائیے، دشمن قلعے کے اندر داخل ہو گیا ہے لیکن بجائے اِس کے کہ وہ اپنی جگہ چھوڑتا اور اپنی جان بچانے کی کوشش کرتا اُس نے کہا۔ مَیں اُن لوگوں میں سے نہیں جو بھاگ کر اپنی جان بچانا چاہتے ہیں۔ مَیں سمجھتا ہوں کہ ''گیدڑ کی ایک سو سال کی زندگی سے شیر کی ایک دن کی زندگی زیادہ اچھی ہے۔'' مَیں گیدڑ کی طرح بھاگنا نہیں چاہتا بلکہ مَیں شیر کی طرح مقابلہ کرونگا۔ چنانچہ وہ دشمن کا مقابلہ کرتے ہوئے شہید ہوگیا۔ گویا مسلمانوں کو آخری شکست بھی وہیں ہوئی جس کی وجہ سے اسلام کا نام ہندوستان سے مٹ گیا۔ اُس کے مرنے کے بعد مرہٹے بہت طاقت پکڑ گئے اور انہوں نے سارے ملک کو تاخت وتاراج[1] کر دیا۔ بعد میں احمدؐ شاہ ابدالی نے ایک دفعہ پھر انہیں شکست دی اور اِس طرح اسلام کا بُجھتا ہؤا چراغ ایک دفعہ پھر ٹمٹما اُٹھا۔

## مسلمانوں کی تباہ حالی کا شدید صدمہ

جیسا کہ مَیں کئی دفعہ بتا چکا ہوں مَیں نے اِس ملک کا سفر کیا تھا، میرے ساتھ میری ایک بیٹی امتہ القیوم تھیں، ایک میری بیوی مریم صدیقہ تھیں اور ایک میری بہن مبارکہ بیگم تھیں۔ ہم کراچی سے بمبئی اور بمبئی سے حیدرآباد گئے اور وہاں ہم نے بہت سے آثارِ قدیمہ دیکھے۔ قلعے بھی دیکھے، لائبریریاں بھی دیکھیں، مقابر بھی دیکھے، دیوانِ خاص اور دیوانِ عام بھی دیکھے، غرض بہت سے آثارِ قدیمہ ہمارے دیکھنے میں آئے۔ جب ہم واپس آئے تو دہلی میں ہم نے باقی آثار دیکھے۔ وہاں لال قلعہ بھی دیکھا، قطب صاحب کا مینار بھی دیکھا، شیر شاہ کی لاٹ بھی دیکھی، جنتر منتر بھی دیکھا۔ اِن چیزوں کو دیکھ کر میری طبیعت پر بڑا اثر ہؤا کہ

مسلمان کسی وقت کتنے طاقتور تھے اور اِسوقت وہ کتنے کمزور اور ناتواں ہیں۔ یہ ۱۹۳۸ء کی بات ہے جبکہ ابھی انگریز حاکم تھے، بھارت کی حکومت ابھی قائم نہیں ہوئی تھی، مگر انگریزوں نے غدر کے واقعات سے دھوکا کھا کر مسلمانوں کو ذلیل کرنا شروع کر دیا تھا اور عملی طور پر ہندوستان کے بادشاہ ہندو تھے۔ میرے دل پر اس کا بڑا اثر تھا مَیں ایک دن سیر کرنے کے لئے نکلا تو غیاثؔ الدین تغلق کے مقبرہ کے سامنے ایک ٹیلہ تھا، مَیں اپنی بیوی، بہن اور لڑکی کو لے کر اُس ٹیلہ پر چڑھ گیا۔ وہاں سے لال قلعہ بھی نظر آتا تھا، فیروز شاہ کی لاٹ بھی نظر آتی تھی، قطب صاحب کا مینار بھی سامنے تھا اور پیچھے تغلق بادشاہوں کی قبریں تھیں جو کسی وقت ہندوستان پر حکمران رہ چکے تھے ان کو دیکھ کر میرے دل پر یہ اثر ہوُا کہ کُجا وہ حالت تھی کہ مسلمانوں کی شان وشوکت حیدر آباد تک پھیلتی چلی گئی تھی اور مَیں سارے علاقہ میں اُن کی شوکت کے آثار دیکھتا چلا آرہا ہوں اور کُجا یہ حالت ہے کہ مسلمانوں کو کوئی پُوچھتا بھی نہیں۔

## لاہور کے ایک انگریز ڈپٹی کمشنر کا واقعہ

بیشک اِس میں مسلمانوں کا اپنا بھی قصور تھا مگر پھر بھی یہ ایک نہایت دردناک حالت تھی چنانچہ ۱۹۲۷ء میں لاہور کا ایک انگریز ڈپٹی کمشنر جو کسی زمانہ میں گورداسپور بھی رہ آیا تھا اور ہماری جماعت کی بہت تعریف کیا کرتا تھا اُس کے پاس ایک فساد کے موقع پر جبکہ سکھوں نے لاہور کے کچھ مسلمانوں کو جو مسجد سے نماز پڑھ کر نکل رہے تھے مار دیا تھا، مَیں نے خانصاحب ذوالفقار علی خانصاحب کو بھیجا اور کہا کہ آپ تو مسلمانوں کے بڑے خیر خواہ تھے لیکن اس فساد میں ہندوؤں نے مسلمانوں پر ظلم کیا ہے اور آپ نے اُلٹا مسلمانوں کو پکڑ لیا ہے۔ وہ کہنے لگا مَیں آپ کو کیا بتاؤں کہ مسلمان کتنے بیوقوف ہیں۔ مَیں واقع میں مسلمانوں کا خیر خواہ تھا مگر جو کچھ میرے ساتھ گزرا وہ آپ کو معلوم نہیں۔ مَیں گورداسپور سے ملتان جا کر لگا، وہاں مَیں نے مسلمان لیڈروں کو بُلوایا اور کہا کہ مَیں نے جو پُرانے فائل دیکھے ہیں، اُن سے پتہ لگتا ہے کہ ہندوؤں نے مسلمانوں پر بڑے بڑے ظلم کئے ہیں مگر مَیں بحیثیت ڈپٹی کمشنر گورنمنٹ کا ملازم ہوں اور کسی کو یہ پتہ نہیں لگنا چاہئے کہ مَیں نے یہ بات تمہیں بتائی ہے اگر تم کسی کو نہ بتاؤ تو مَیں تمہیں بتاتا ہوں کہ تم اِس اِس قسم کے میمورنڈم (MEMORANDUM) بھجواؤ مَیں وہ میمورنڈم گورنمنٹ کے پاس بھجوا دونگا اور اُنہیں لکھونگا کہ مسلمانوں پر اِس اِس قسم کے ظلم ہو رہے ہیں ان کی مدد کرنی چاہئے۔ اُس ڈپٹی کمشنر نے بتایا کہ وہ لیڈر بڑا پختہ وعدہ کر کے گئے لیکن شام ہوئی تو انہوں نے ہندوؤں کو

بتا دیا کہ ہمیں ڈپٹی کمشنر صاحب نے یہ یہ باتیں بتائی ہیں۔ چنانچہ دوسرے دن ہندوؤں کا ایک وفد میرے پاس آیا اور اُس نے شکایت کی کہ صاحب! ہم تو آپ کو اپنا مائی باپ کہتے ہیں آپ مائی باپ ہوکر مسلمانوں کو ہمارے خلاف کرنے لگے ہیں۔ اِسپر مَیں اتنا شرمندہ ہؤا کہ اس کی حد نہیں اِس کے بعد جب مَیں لاہور آیا تو یہاں یہ حالت تھی کہ اس فساد کی وجہ سے ایک بڑے لیڈر کو مسلمانوں نے میرے پاس بھجوایا کہ تم جا کر ڈپٹی کمشنر کو بتاؤ کہ مسلمانوں پر سختی ہو رہی ہے مجھے پتہ لگ گیا کہ مسلمان فلاں شخص کو میرے پاس بھیج رہے ہیں لیکن جب وہ میرے پاس آئے تو کہنے لگا۔ مَیں نے فلاں رشتہ دار کی سفارش آپ کے پاس کی تھی وہ کام ابھی ہؤا ہے یا نہیں ہؤا اور اُدھر میلا رام کے بیٹے رام سرن داس نے اپنی مِل کے متعلق مجھ سے وقت لیا ہؤا تھا وہ ملنے آیا تو مَیں نے کہا۔ سُنایئے رائے صاحب آپ کی مِل کا کیا حال ہے؟ تو اُس نے پگڑی اُتار کر میرے پاؤں پر رکھ دی اور رونے لگ گیا اور کہنے لگا۔ میری قوم تباہ ہو رہی ہے اور آپ میری مِل کا حال پُوچھ رہے ہیں۔ اَب دیکھو! مسلمانوں نے اس فساد کے سِلسلہ میں اپنے لیڈر کو میرے پاس بھیجا تو بجائے اپنا اصل مقصد بیان کرنے کے وہ مجھ سے کہنے لگا مَیں نے ایک شخص کی آپ کے پاس سفارش کی تھی اُس کا کیا بنا؟ اور اِدھر وہ ہندو جس نے فساد سے پہلے کا وقت مقرر کیا ہؤا تھا وہ آیا اور مَیں نے دریافت کیا کہ رائے صاحب! آپکی مِل کا کیا حال ہے تو اُس نے پگڑی اُتار کر میرے پاؤں پر رکھدی اور روکر کہنے لگا کہ میری قوم تباہ ہو رہی ہے اور آپ میری مِل کا حال پُوچھ رہے ہیں۔ مِل کیا چیز ہے اِسپر قوم مقدم ہے۔ تو اُس ڈپٹی کمشنر نے خانصاحب ذوالفقار علی خان صاحب سے کہا کہ جب یہ حال ہے تو مَیں کیا کروں۔ مَیں نے مجبوراً ہندوؤں کی مدد کی ہے کیونکہ ہمیں یہ بھی احساس ہوتا ہے کہ ہمارا بچاؤ ہو۔ وہ ڈپٹی کمشنر ہم سے بعد میں بھی تعلق رکھتا رہا چنانچہ ۱۹۳۴ء میں احرار کے فتنہ کے وقت جب مجھے نوٹس دیا گیا کہ تم نے باہر سے احمدیوں کو نہیں بُلوانا تو چوہدری محمد ظفر اللہ خان صاحب نے مجھے سُنایا کہ وہ اپنی کوٹھی سے آ رہا تھا کہ اُس نے مجھے دیکھ کر ٹھہرا لیا اور کہنے لگا سُناؤ قادیان کا کیا حال ہے؟ انہوں نے کہا۔ ہمیں سخت افسوس ہے ہم نے اگر کچھ کیا ہوتا اور پھر ہمارے امام کو گورنمنٹ نوٹس دیتی تو کوئی بات تھی لیکن ہم نے تو کچھ بھی نہیں کیا، ہمارے امام کو کیوں نوٹس دیا گیا ہے؟ اِس پر وہ غصّہ میں آ گیا اور کہنے لگا مَیں نہیں جانتا جس جماعت نے چالیس سال گورنمنٹ کی خدمت کی ہے اُس نے اگر کچھ کیا بھی ہوتا تب بھی یہ نوٹس نہیں دینا چاہئے تھا، یہ گورنمنٹ کی غلطی ہے۔ بعد میں وہ وائسرائے

کے ملٹری سیکرٹری ہو کر چلے گئے اور وہیں سے ریٹائر ہوئے۔

غرض اُس زمانہ میں عملی طور پر ہندوؤں کی ہی حکومت تھی۔ جب کشمیر میں فسادات ہوئے تو اُسوقت لارڈ ولنگڈن وائسرائے تھے۔مَیں کشمیر کمیٹی بنانے کے بعد اُن سے مِلا تو مَیں نے اُن سے کہا آپ کشمیر میں دخل کیوں نہیں دیتے؟ وہ کہنے لگے دخل کیوں دیں آپ نہیں جانتے اگر ہم نے دخل دیا تو کشمیر کا راجہ کتنا ناراض ہوگا۔ اُس وقت حیدرآباد میں انگریز افسر مقرر تھے مَیں نے کہا اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ہندوؤں کے خیر خواہ ہیں۔حیدرآباد میں جہاں ایک مسلمان حکمران ہے آپ نے انگریز افسر بھجوائے ہوئے ہیں مگر کشمیر میں جہاں ایک ہندو راجہ ہے آپ نے کوئی انگریز افسر نہیں بھجوایا۔اس پر وہ اَور باتیں کرنے لگ گئے۔ بہر حال گو بھارت کی حکومت حال ہی میں قائم ہوئی ہے لیکن انگریزوں کے زمانہ میں بھی اصل حاکم بھارت ہی تھا اور وہ ہر جگہ قابض تھا۔

## خداتعالیٰ کی طرف سے ایک نورانی کِرن کا ظہور

غرض اس سفر میں ایک طرف تو مسلمانوں کی گزشتہ شان وشوکت کے تمام آثار میری آنکھوں کے سامنے تھے اور دوسری طرف مجھے مسلمانوں کی موجودہ بے کسی اور انتہائی بےبسی دکھائی دے رہی تھی۔مَیں اِن حالات پر خاموشی سے غور کرنے لگا اور سوچتا رہا اور کافی دیر خاموش کھڑا رہا۔ میری ہمشیرہ مبارکہ بیگم نے مجھے آواز بھی دی کہ اب دھوپ تیز ہوگئی ہے واپس آجائیں مگر مَیں اپنے خیالات میں ہی محو رہا۔آخر مَیں نے کہا۔

**''مَیں نے پالیا۔مَیں نے پالیا۔''**

میری لڑکی امتہ القیوم بیگم کہنے لگیں۔ ابا جان! آپ نے کیا پالیا؟ مَیں نے کہا۔مَیں نے جو پانا تھا وہ پالیا۔ اُس وقت خدا تعالیٰ نے میرے دل میں ڈالا کہ یہ تمام آثار قرآن کریم میں زیادہ شان کے ساتھ موجود ہیں۔تمہیں ان آثارِ قدیمہ پر افسوس کرنے کی ضرورت نہیں قرآن کریم میں جو آثار قدیمہ پائے جاتے ہیں اُن کے سامنے اِن آثارِ قدیمہ کی کچھ بھی وقعت نہیں۔ میری لڑکی نے کہا۔ آپ مجھے بھی بتائیں کہ آپ نے کیا پالیا مگر مَیں نے کہا۔مَیں اِسوقت تمہیں نہیں بتاؤں گا جلسہ سالانہ کے موقع پر میں ساری جماعت کو بتاؤں گا وہاں تم بھی سُن لینا۔ چنانچہ ۱۹۳۸ء کے جلسہ پر مَیں نے ''سیر روحانی'' کے موضوع پر پہلا لیکچر دیا تھا اور اب یہ اِس سلسلہ کی آخری تقریر ہے۔ جب مَیں نے اِس سلسلۂ تقاریر کو شروع کیا تو اُس وقت مَیں

جوان تھا اور میری صحت مضبوط تھی۔ مگر اب مَیں کمزور ہوں اور زیادہ دیر تک بول نہیں سکتا مگر بہرحال خدا تعالیٰ نے مجھے جس قدر توفیق دی مَیں اِس مضمون کو مکمل کرنے کی کوشش کرونگا۔

آج کی تقریر میں مَیں اُن کتب خانوں کا ذکر کرنا چاہتا ہوں جو قرآن کریم میں پائے جاتے ہیں کیونکہ اس سفر میں مَیں نے بادشاہوں کے کتب خانے بھی دیکھے تھے اور مَیں ان سے بہت متأثر ہوا تھا۔

## قرآن کریم کا دعویٰ کہ اُس کے اندر ہر قسم کے کتب خانے موجود ہیں

سب سے پہلے مَیں اس بات کو بیان کرتا ہوں کہ قرآن کریم نے یہ دعویٰ کیا ہے کہ میرے اندر ہر قسم کے کتب خانے موجود ہیں۔ چنانچہ قرآن کریم کی سورۃ البیّنہ میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے **لَمْ یَکُنِ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا مِنْ اَھْلِ الْکِتٰبِ وَالْمُشْرِکِیْنَ مُنْفَکِّیْنَ حَتّٰی تَاْتِیَھُمُ الْبَیِّنَۃُ۔رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰہِ یَتْلُوْا صُحُفًا مُّطَھَّرَۃً۔فِیْھَا کُتُبٌ قَیِّمَۃٌ** [۲]

یعنی اہلِ کتاب اور مکّہ کے مشرک کبھی بھی اپنی شرارتوں سے باز نہیں آ سکتے تھے جب تک اِن کے پاس کوئی بڑی دلیل آتی ہے لیکن دلیل کئی قسم کی ہوتی ہے۔ ایک دلیل وہ ہوتی ہے جو خارجی ہوتی ہے اور ایک دلیل اندرونی ہوتی ہے۔ یہ لوگ باہر کی دلیل کو کبھی قبول نہیں کر سکتے تھے اس لئے اُن کے اندر ایک رسول آنا چاہئے تھا اور رسول بھی ایسا آنا چاہئے تھا جو ریفارمر(REFORMER)ہی نہ ہو بلکہ اس کے ساتھ شریعت بھی ہو۔ **یَتْلُوْا صُحُفًا مُّطَھَّرَۃً** اور اُن کو وہ تمام کُتب پڑھ کر سُنائے جو اُن کے باپ دادوں کے زمانہ میں نازل ہوئی تھیں مگر اُن میں جو حشو وزوائد پائے جاتے تھے وہ اُن میں سے نکال دے۔ **فِیْھَا کُتُبٌ قَیِّمَۃٌ**۔ اور ایسی کتاب پڑھ کر سُنائے جس میں تمام سابقہ کُتب کی قائم رہنے والی تعلیمیں موجود ہوں اور پہلی کتابوں میں سے جو باتیں منسوخ ہوگئی ہوں وہ اس میں موجود نہ ہوں تب جا کر اُن کی اصلاح ہوسکتی ہے۔

غرض قرآن کریم وہ کتاب ہے جس میں وہ تمام تعلیمیں موجود ہیں جو منسوخ نہیں ہوئیں۔ کوئی قائم رہنے والی چیز چاہے وہ وید میں ہو، ژنداوستا میں ہو، تورات میں ہو ایسی نہیں کہ وہ قرآن کریم میں موجود نہ ہو۔ اور کوئی سچی یا قائم رہنے والی تعلیم ایسی نہیں جو وید، ژنداوستا، تورات یا اناجیل میں موجود ہو اور اس میں حشو [۳] مِل گیا ہو اور اُس کا ازالہ

قرآن کریم نے نہ کیا ہو۔

یہاں یہ امر بھی یاد رکھنا چاہئے کہ قرآن کریم حجم کے لحاظ سے بہت چھوٹی سی کتاب ہے جو وید اور تورات سے ہی چھوٹی نہیں بلکہ اناجیل سے بھی چھوٹی ہے۔ ایسی کتاب کا دعویٰ کرنا کہ میرے اندر تمام پہلی کتب موجود ہیں اور اُن کے حشو و زوائد کو مَیں نے دُور کر دیا ہے بتاتا ہے کہ اِس کے اندر تمام پہلی کتب بالتفصیل موجود نہیں بلکہ اس کا صرف یہ مطلب ہے کہ اس کے اندر تمام اصولوں کو بیان کر دیا گیا ہے کیونکہ اگر ساری سابقہ کُتبِ سماوی اور تمام علوم اس کتاب میں بالتفصیل بیان ہوتے تو قرآن اتنی بڑی کتاب ہو جاتی کہ آسمان کی فضا کو بھی بھر دیتی مگر یہ تو جیب میں آجاتی ہے بلکہ آج ایک دوست نے مجھے تحفہ بھیجا ہے وہ ایک ٹھپّہ ہے جس پر کسی کاریگر نے ایک ہی طرف سارا قرآن کریم لکھ دیا ہے۔ لیکن اگر بڑے حجم والے قرآن کریم بھی دیکھے جائیں تو وہ چھ سات سَو صفحات میں ختم ہو جاتے ہیں لیکن بائیبل اور اناجیل اس سے بہت بڑی ہیں۔ بہرحال قرآن کریم نے جو کچھ کہا ہے کہ اس میں تمام سماوی اور الہامی کُتب موجود ہیں دین کو قائم رکھنے والی تمام تعلیمیں موجود ہیں، اِسی طرح تمام ضروری علوم موجود ہیں۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ تمام کُتب اور علوم اپنی پوری تفصیل کے ساتھ قرآن کریم میں موجود ہیں بلکہ مطلب یہ ہے کہ قرآن کریم میں اُن تمام سچائیوں کے اصول بیان کر دیئے گئے ہیں اور اُن میں جو غلطیاں اور زوائد تھے اُن کی اصلاح کر دی گئی ہے۔

## زمین وآسمان کی پیدائش چھ دنوں میں نہیں بلکہ چھ یوم میں ہوئی ہے

مثال کے طور پر مَیں اس بات کو لیتا ہوں کہ بائیبل میں لکھا ہے کہ خدا تعالیٰ نے زمین وآسمان کو چھ دنوں میں پیدا کیا ہے اور ساتویں دن آرام کیا حالانکہ تمام سائنسدان اِس بات پر متفق ہیں کہ زمین وآسمان چھ دنوں میں پیدا نہیں ہوئے بلکہ وہ اس عرصہ کو چھ یوم سے بھی آگے لے جاتے ہیں۔ قرآن کریم میں اس مفہوم کو ادا کرنے کے لئے ''یوم'' کا لفظ استعمال کیا گیا ہے اور عربی زبان میں ''یوم'' کے معنے ''دن'' کے نہیں ہوتے بلکہ وقت کے ہوتے ہیں۔ پس قرآن کریم یہ بتاتا ہے کہ زمین وآسمان چھ وقتوں یا چھ درجوں میں پیدا کئے گئے ہیں گویا قرآن کریم میں زمین وآسمان کی پیدائش کے دن بیان نہیں کئے گئے بلکہ چھ درجے بیان کئے گئے ہیں۔ دنوں کے لحاظ سے بعض لوگوں نے اُن کو شمار جمعہ سے کیا ہے اور بعض لوگوں نے ہفتہ سے اُن کا شمار کیا ہے اور بعض نے اس کے بعد اتوار

سے شمار کیا ہے۔ یہودی لوگ ہفتہ کو ''سبت'' مانتے ہیں اور مسلمان جمعہ کو ''سبت'' شمار کرتے ہیں جو آرام کا دن ہے اور عیسائی اور ہندوؤں میں ''سبت'' اتوار کا دن ہے۔ ''سبت'' درحقیقت ہفتہ کا ہی دن تھا مگر جب رومی بادشاہ عیسائیت میں داخل ہوُا تو اُس نے پادریوں کی ایک کونسل بٹھائی اور اُس کے سامنے یہ مسئلہ رکھا کہ رومی لوگ نہ تو ایک خدا کو مانیں گے کیونکہ وہ تثلیث کے قائل ہیں اور نہ وہ ''سبت'' ہفتہ کو مانیں گے اس لئے یہاں عیسائیت کا پھیلنا مشکل ہے۔ اس پر پادریوں نے کہا کہ ہمیں تو عیسائیت کی اشاعت سے غرض ہے ہم تین خدا مان لیتے ہیں۔ مسیح، رُوح القدس اور خدا اور آپ بے شک ہفتہ کی بجائے اتوار کی تعطیل کا اعلان کردیں۔ چنانچہ عیسائیوں میں اتوار کی تعطیل ہونے لگ گئی۔ مسلمانوں میں جمعہ کی تعطیل ہوتی رہی کیونکہ قرآن کریم میں جمعہ کے دن کو ترجیح دی گئی ہے اور یہودیوں میں ہفتہ کے دن کو آرام کا دن قرار دیا گیا ہے اور تورات میں اس کا وضاحت سے ذکر ہے۔ چنانچہ اُس میں لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے زمین وآسمان کو چھ دن میں پیدا کیا اور ساتویں دن اُس نے آرام کیا۔[۴] بعض اردو کے نسخوں میں مترجموں نے لوگوں کے اعتراض کے ڈر سے آرام کیا کی جگہ ''فراغت پائی'' یا ''فارغ ہوُا'' کے الفاظ لکھ دیئے ہیں لیکن دوسرے نسخوں میں ''آرام کیا'' کے الفاظ ہی موجود ہیں۔ اور اِسی بناء پر ہفتہ کے دن کو یہود میں مقدس قرار دیا گیا ہے۔[۵]

## بائیبل کی اصلاح

لیکن قرآن کریم کہتا ہے کہ یہ بات تو ٹھیک ہے کہ زمین وآسمان کو چھ وقتوں یا درجوں میں پیدا کیا گیا ہے مگر یہ بات غلط ہے کہ ساتویں دن خدا تعالیٰ کو آرام کی ضرورت محسوس ہوئی۔ چنانچہ خدا تعالیٰ ''سورۃ قٓ'' میں فرماتا ہے کہ وَلَقَدْ خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ وَّ مَا مَسَّنَا مِنْ لُّغُوْبٍ۔[۶]

یعنی ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ اُن کے درمیان ہے چھ وقتوں میں پیدا کیا ہے۔ اور ہمیں کوئی تھکان محسوس نہیں ہوئی۔ یعنی بائیبل کا یہ بیان تو درست ہے کہ زمین وآسمان کو چھ وقتوں میں پیدا کیا گیا لیکن یہ بات درست نہیں کہ اس کے بعد ہم تھک گئے ہم نہ تھکے اور نہ ہمیں آرام کی ضرورت پیش آئی۔ کیونکہ ہمارا پیدائش کا طریق ایسا ہے کہ ہم تھک ہی نہیں سکتے ایک دوسری جگہ اس مضمون کو اس طرح بیان کیا گیا ہے کہ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ۔ لَاتَاْ خُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَانَوْمٌ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ط مَنْ

ذَاالَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ ط یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ ج وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ج وَلَایَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ے

فرماتا ہے۔ اللہ وہ ذات ہے جس کے سوا پرستش کا اور کوئی مستحق نہیں۔ وہ اپنی ذات میں کامل حیات والا ہے اور دوسروں کو حیات عطا کرنے والا ہے اور اپنی ذات میں قائم اور ہر ایک چیز کو قائم رکھنے والا ہے۔ نہ اُسے اونگھ آتی ہے اور نہ وہ نیند کا محتاج ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے سب اُسی کا ہے۔ کون ہے جو اس کی اجازت کے بغیر اس کے حضور سفارش کرے۔ جو کچھ اُن کے سامنے ہے یعنی ان کا مستقبل اور جو کچھ اُن کے پیچھے ہے یعنی ان کی نظروں سے غائب ہے وہ سب کچھ جانتا ہے اور وہ اس کی مرضی کے سِوا اس کے علم کے کسی حصّہ کو بھی نہیں پا سکتے۔ اُس کا علم تمام زمین وآسمان پر حاوی ہے۔ اور زمین وآسمان کی حفاظت اُس پر کوئی بوجھ نہیں بلکہ وہ نہایت آسانی کے ساتھ ان دونوں کا انتظام چلا رہا ہے۔ اور وہ بڑی بلند شان رکھنے والا اور بڑی عظمت اور جبروت کا مالک ہے۔ اب جس ہستی نے ''کُن'' کہہ کر ساری دنیا کو پیدا کیا ہو اور اُس پر نہ اونگھ آئے نہ نیند، نہ زمین وآسمان کی حفاظت کا کام اُس کیلئے بوجھ ہو اُس کے لئے کسی تھکان کا سوال ہی کیا پیدا ہوسکتا ہے۔

## پیدائشِ عالَم کے متعلق قرآنی نظریہ

ایک دوسری جگہ اللہ تعالیٰ پیدائشِ عالَم کے متعلق فرماتا ہے اِنَّمَآ اَمْرُہٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ ۸

یعنی اللہ تعالیٰ کا پیدائشِ عالَم کے معاملہ میں یہ طریق ہے کہ جب وہ کِسی چیز کے متعلق چاہتا ہے کہ ہو جائے تو وہ صرف یہ کہہ دیتا ہے کہ ہو جا اور وہ ہوجاتی ہے اور ہوتی چلی جاتی ہے۔ یہاں یَکُوْنُ کا صیغہ استعمال کیا گیا ہے جو اپنے اندر اِستمرار کے معنے رکھتا ہے۔ پس اِس کے یہ معنے نہیں کہ وہ ''کُنْ'' کہتا ہے اور چیز تیار ہو جاتی ہے بلکہ اس کے یہ معنے ہیں کہ وہ ہوتی چلی جاتی ہے۔ یعنی انسان کا طریق یہ ہے کہ جس چیز کو پیدا کرتا ہے محنت سے کرتا ہے اور اس میں یہ طاقت نہیں ہوتی کہ وہ جس چیز کو چاہے پیدا کر دے بلکہ یا تو وہ نمونہ دیکھ کر اُس جیسی چیز بناتا ہے اور یا بڑی محنت سے کوئی چیز ایجاد کرتا ہے۔ پھر وہ جس چیز کو بناتا ہے وہ صرف ایک ہی ہوتی ہے۔ اُس میں تناسل کا سِلسلہ نہیں ہوتا۔ لیکن خدا تعالیٰ بغیر نمونہ کے پیدا کرتا ہے اور پھر

پیدا کرتا چلا جاتا ہے۔ مثلاً موٹر انسان کی پیدا کی ہوئی ہے مگر ابھی تک کسی نے نہیں سُنا کہ موٹر نے کبھی بچہ دیا ہو۔ اِسی طرح ریل ہے یہ انسان کی ایجاد ہے مگر کِسی نے نہیں سُنا ہو گا کہ ریل نے بچّہ دیا ہے اور اب ایک کی بجائے دس ریلیں بن گئی ہیں مگر خدا تعالیٰ کی پیدائش دیکھ لو وہ ہوتی چلی جاتی ہے۔ اُس نے صرف ایک آدم پیدا کیا تھا مگر اب اربوں آدمی موجود ہیں گویا اُس کی نسل پیدا ہوتی چلی جاتی ہے۔ اِسی طرح ایک مسیح اس نے پیدا کیا مگر اب اور مسیح پیدا ہوتے چلے جاتے ہیں اور قیامت تک ہوتے چلے جائیں گے۔ اِسی طرح ایک ابراہیم اس نے پیدا کیا تھا مگر اس کے بعد ابراہیم پر ابراہیم پیدا ہوتے چلے گئے اِسی لئے قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ کا ایک نام ''فَاطِر'' بھی آتا ہے۔

**فاطر کے معنے** فاطر کے معنے ہیں بغیر نمونہ کے پیدا کرنے والا۔ چنانچہ حضرت ابنِ عباسؓ سے روایت ہے کہ کُنْتُ لَا اَدْرِیْ مَا فَاطِرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ حَتّٰی اَتَانِیْ اَعْرَابِیَّانِ یَخْتَصِمَانِ فِیْ بِئْرٍ فَقَالَ اَحَدُھُمَا اَنَافَطَرْتُھَا اَیْ اِبْتَدَأْتُھَا [9] یعنی مَیں قرآن کریم میں فاطر کا لفظ پڑھا کرتا تھا لیکن مجھے پتہ نہیں چلتا تھا کہ فاطر کیا ہوتا ہے یعنی جب خالق کہہ دیا تو پھر فاطر کیا ہوا۔ یہاں تک کہ ایک دن میرے پاس دو اعرابی آئے جو ایک کنویں کے بارے میں جھگڑ رہے تھے۔ ایک کہہ رہا تھا میرا کنواں ہے اور دوسرا کہہ رہا تھا یہ میرا کنواں ہے۔ اُن میں سے ایک نے کہا مَیں نے اِسے فطر کیا تھا۔ اور اس سے مراد یہ تھی کہ مَیں نے اِسے پہلے کھودا تھا بعد میں اِس نے قبضہ کر لیا۔ اُس دن مجھے فاطر کے حقیقی معنوں کا علم ہوا۔ اور مَیں سمجھ گیا کہ فاطر اس کو کہتے ہیں جو نئے سرے سے ایجاد کرے اور بغیر نمونہ کے ایجاد کرے۔ اور اعرابی کا یہ کہنا کہ ''اَنَا فَطَرْتُھَا'' اِس کے معنے یہ تھے کہ پہلے اس علاقہ میں کوئی کنواں نہیں تھا۔ پہلے پہل مَیں نے ہی کنواں کھودا تھا۔ حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ اس اعرابی کے استعمال کی وجہ سے مجھے ''فاطر'' کے معنے سمجھ آئے اور مجھے معلوم ہوا کہ اس کے معنے ابتداء کرنے کے ہیں پس ''کُنْ فَیَکُوْنُ'' سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ جن چیزوں کو پیدا کرتا ہے اُن میں تناسل کا سِلسلہ شروع ہو جاتا ہے اور اِس قسم کی اَور چیزیں پیدا ہوتی چلی جاتی ہیں اور وہ ختم نہیں ہو جاتیں۔ مثلاً اُس نے سورج اور چاند پیدا کئے ہیں اور اب نئے نئے سورج اور چاند پیدا ہو رہے ہیں جیسا کہ علمِ ہیئت سے ثابت ہے۔ اُس نے صرف ایک پہاڑ اور صرف ایک دریا ہی پیدا نہیں کیا بلکہ اُس کے بنائے ہوئے

پہاڑوں اور دریاؤں سے نئے نئے پہاڑ اور دریا نکلتے جا رہے ہیں۔ اُس نے صرف ایک انسان پیدا نہیں کیا تھا بلکہ اُس کی نسل سے کروڑوں اور اربوں انسان پیدا ہو گئے ہیں۔ اُس نے ایک ابراہیمؑ ہی پیدا نہیں کیا بلکہ پہلے ابراہیم کی مثال میں ہزاروں ابراہیم پیدا ہو رہے ہیں۔ اُس نے ایک نوحؑ ہی پیدا نہیں کیا بلکہ حضرت نوح علیہ السلام کی مثال میں ہزاروں اور نوحؑ پیدا ہو رہے ہیں۔ چنانچہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سارے انبیاء کا نمونہ تھے۔ اور اُن کے وجود میں سارے انبیاء زندہ ہو گئے تھے بلکہ آپؐ نے پیشگوئی فرمائی تھی کہ آخری زمانہ میں مہدی آخر الزمان کے زمانہ میں سارے انبیاء زندہ ہو جائیں گے۔

## مہدی آخر الزمان کے متعلق حضرت امام باقرؒ کے ارشادات

چنانچہ شیعوں کے امام باقرؒ ''بحار الانوار'' میں فرماتے ہیں کہ امام مہدی کہے گا اے لوگو! اگر تم میں سے کوئی ابراہیم اور اسماعیلؑ کو دیکھنا چاہتا ہے تو وہ سُن لے کہ مَیں ہی ابراہیمؑ اور اسماعیلؑ ہوں[۱۰] آجکل تو لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کہا ہے ؎

مَیں کبھی آدمؑ کبھی موسیٰؑ کبھی یعقوب ہوں نیز ابراہیمؑ ہوں نسلیں ہیں میری بے شمار

لیکن امام باقرؒ فرماتے ہیں کہ آخری زمانہ میں مہدی کہے گا کہ اے لوگو! تم میں سے جو حضرت ابراہیمؑ اور حضرت اسماعیلؑ کو دیکھنا چاہتا ہو وہ سُن لے کہ مَیں ہی ابراہیمؑ اور اسماعیلؑ ہوں۔

اور اگر تم میں سے کوئی حضرت موسیٰؑ اور حضرت یوشعؑ کو دیکھنا چاہتا ہے تو وہ سُن لے کہ مَیں ہی موسیٰؑ اور یوشعؑ ہوں اور اگر تم میں سے کوئی عیسیٰؑ اور شمعونؑ کو دیکھنا چاہتا ہے تو سُن لے کہ مَیں ہی عیسیٰؑ اور شمعون ہوں اور اگر تم میں سے کوئی حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت علیؓ کو دیکھنا چاہتا ہے تو سُن لے کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت علیؓ مَیں ہی ہوں۔[۱۱]

## رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم تمام انبیاء کے مثیل اور اُن سے افضل تھے

قرآن کریم میں بھی اللہ تعالیٰ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق وضاحت سے فرماتا ہے کہ آپؐ حضرت موسیٰؑ کے مظہر ہیں فرمایا اِنَّآ اَرۡسَلۡنَآ اِلَیۡکُمۡ رَسُوۡلًا شَاهِدًا عَلَیۡکُمۡ کَمَآ اَرۡسَلۡنَآ اِلٰی فِرۡعَوۡنَ رَسُوۡلًا[۱۲] ۝

یعنی اے لوگو! ہم نے تمہاری طرف اسی طرح ایک رسول تمہارا نگران بنا کر بھیجا ہے جس

طرح ہم نے فرعون کی طرف رسول بھیجا تھا۔ اِسی طرح سورۃ یوسف کے آخر میں بھی یہ اشارہ کیا گیا ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت یوسفؑ کے مثیل ہیں۔ چنانچہ جب آپؐ نے مکّہ فتح کیا اور آپ کے سامنے وہ تمام مُجرم پیش ہوئے جنہوں نے آپؐ کو مکّہ سے نکال دیا تھا اور وہ تیرہ سال تک آپؐ پر اور آپؐکے صحابہؓ پر بے انتہاء ظلم کرتے رہے تھے تو آپؐ نے اُن سے پوچھا کہ بتاؤ اب تم سے کیا سلوک کیا جائے؟ تو وہ لوگ گو آپؐ کے منکر تھے لیکن قرآن کریم سُن سُن کر اُن کو اتنا پتہ لگ گیا تھا کہ آپؐ مثیلِ یوسفؑ بھی ہیں۔ چنانچہ انہوں نے کہا۔ آپؐ ہم سے وہی سلوک کریں جو یوسف علیہ السلام نے اپنے بھائیوں سے کیا تھا اور چونکہ آپ مثیلِ یوسف تھے اس لئے جس طرح حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے بھائیوں سے فرمایا تھا کہ جاؤ میں تم سب کو معاف کرتا ہوں، اسی طرح آپؐ نے بھی مشرکین مکّہ سے فرمایا کہ لَاتَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ [۱۳] آج تم پر کسی قسم کی گرفت نہیں۔ گویا آپؐ نے عملاً وہی مثال پیش کی جو حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے بھائیوں کے معاملہ میں پیش کی تھی۔ حالانکہ حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائی تو اُن کے باپ کی نسل میں سے تھے لیکن مکّہ والے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے باپ کی نسل میں سے نہیں تھے اور نہ ہی اُن سے آپؐ کا دودھ کا کوئی تعلق تھا۔ جس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ صرف حضرت یوسف علیہ السلام کے مثیل ہی نہیں تھے بلکہ اُن سے بھی بڑھ کر تھے۔ صرف مثال کے طور پر چند مثالیں پیش کی گئی ہیں ورنہ حقیقتاً آپؐ سب انبیاء کے مثیل تھے۔ آپؐ مثیلِ آدمؑ بھی تھے کیونکہ آپؐ کے ذریعہ ایک نئی نسل چلی۔ حضرت آدم علیہ السلام کو صرف اتنی فضیلت حاصل ہے کہ اُن کے ذریعہ سے اور بشر پیدا ہوئے مگر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایسے آدم ہوئے کہ آپؐ کے ذریعہ سے ایک ایسی نسل چلی جو تمام انسانوں سے ممتاز تھی جیسے حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد تمام جانوروں سے ممتاز تھی۔ کیونکہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس وہ دین تھا جو دینِ فطرت تھا اور آپؐ کو ایسی تعلیم مِلی تھی جس میں ساری دنیا کے ساتھ حُسنِ سلوک کا حکم تھا۔ اِسی طرح آپؐ مثیلِ نوحؑ بھی تھے کیونکہ آپ کی قوم پر بھی ایسا طوفان آیا جیسے نوح علیہ السلام کی قوم پر آیا تھا اور اس سے وہی بچے جو آپؐ کی کشتی میں بیٹھے تھے۔

## تاریخی نقطۂ نگاہ سے قرآنی کُتب خانہ پر نظر

اَب میں کُتب خانوں کی مناسبت سے سب سے پہلے تاریخ کو لیتا ہوں

اور بتا تا ہوں کہ باوجود اِس کے کہ دنیا میں بہت سی تاریخ کی کتابیں موجود ہیں پھر بھی قرآن کریم نے جو تاریخ پیش کی ہے اس کی مثال دنیا کی کوئی تاریخی کتاب پیش نہیں کرسکتی۔

## تاریخِ وحی ورسالت

اِس بارہ میں مَیں سب سے پہلے تاریخِ وحی ورسالت کو لیتا ہوں۔ قرآنِ کریم نے اصولی طور پر یہ بات بیان کی ہے کہ اِنْ مِّنْ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِیْھَا نَذِیْرٌ۔ [۱۴] یعنی دنیا میں کوئی قوم ایسی نہیں گزری جس میں خدا تعالیٰ کی طرف سے کوئی ہدایت دینے والا نہ آیا ہو۔ اِسی طرح فرماتا ہے وَلِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ۔ [۱۵] ہر ایک قوم میں کوئی نہ کوئی ہادی گزرا ہے۔ نذیر کے معنے نبی کے بھی ہوتے ہیں [۱۶] مگر نذیر کے لغوی معنے ڈرانے والے کے ہوتے ہیں۔ یعنی جب قوم سوئی ہوتی ہے تو وہ انہیں آکر ہوشیار کرتا ہے۔ اِس کے معنے زیادہ تر ریفارمر (REFORMER) کے بھی سمجھے جا سکتے ہیں۔ مگر ہادی کے معنوں میں نبوت زیادہ واضح ہے اور یوں قرآنی محاورہ کے مطابق بھی اور لُغت کے لحاظ سے بھی نذیر کے معنے نبی کے بھی ہوتے ہیں۔ غرض قرآن کریم نے بتایا ہے کہ دنیا کی ہر قوم میں کوئی نہ کوئی نبی یا کم ازکم کوئی ریفارمر ضرور آیا ہے۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ ہندوستان میں حضرت کرشنؑ اور رام چندر جی کو نبیوں کی شکل میں پیش کیا جاتا ہے اور ان کا نام اوتار رکھا جاتا ہے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دفعہ فرمایا کہ كَانَ فِي الْهِنْدِ نَبِيًّا اَسْوَدُ اللَّوْنِ اِسْمُهٗ كَاهِناً [۱۷] یعنی ہندوستان میں ایک سیاہ فام نبی گزرے ہیں جن کا نام کنہیا یعنی کرشن تھا۔ اب دیکھو کہ ہندو کہتے ہیں کہ مسلمان ہمارے دشمن ہیں لیکن قرآن کہتا ہے وَلِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ ہندوستان میں بھی ہمارے بعض بزرگ بندے گزرے ہیں۔ اور جب ہندوستان میں بھی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک بھائی گزرا ہے تو اُس کی اولاد کے ہم دشمن کیسے ہوسکتے ہیں۔ مسلمان ہرگز ہندوؤں کے دشمن نہیں کیونکہ ہندو حضرت کرشنؑ اور رام چندر جیؑ کی اولاد ہیں۔ یا کم سے کم اُن کی اُمت ہیں اور اُن کے ماننے والے ہیں اور ہم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ماننے والے ہیں اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ تمام انبیاء آپس میں بھائی بھائی ہوتے ہیں۔ [۱۸] پس کرشنؑ اور رام چندر جیؑ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بھائی تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بھتیجوں کے ہم دشمن کیسے ہوسکتے ہیں۔ جو لوگ ہمارے آقا کے بھتیجے ہونگے نہ ہمارا آقا اُن کا دشمن ہوگا اور نہ ہم اُن کے دشمن ہونگے۔ یہ محض غلط فہمی اور ضِدّ ہے ورنہ مسلمان جو قرآن کریم سمجھتا ہے وہ نہ کسی ہندو کا دشمن ہوسکتا ہے اور نہ

اس کی عداوت اس کے اندر پیدا ہوسکتی ہے۔

## دِلّی کے ایک بزرگ کا کشف

پُرانے زمانہ میں دِلّی کے ایک بزرگ گزرے ہیں اُن کے ایک مُرید نے ایک دفعہ کہا کہ ہمارا یہ خیال غلط ہے کہ کرشن جی اور رام چندر جی ہندوستان کے نبی تھے اور اِس کی وجہ یہ ہے کہ مَیں نے خواب میں دیکھا ہے کہ ایک آگ جل رہی ہے اور کرشن جی تو اُس کے اندر جل رہے ہیں اور رام چندر جی اُس کے کنارے کھڑے ہیں وہ بزرگ کہنے لگےتم نے اِس خواب کی تعبیر غلط سمجھی ہے۔آگ کے معنے محبتِ الٰہی کی آگ کے ہیں اور اِس خواب میں اللہ تعالیٰ نے تمہیں یہ بتایا ہے کہ حضرت کرشنؑ خدا تعالیٰ کی محبت میں بہت بڑھے ہوئے تھے اور رام چندر جی اُن سے کم درجہ رکھتے تھے۔اب دیکھو پُرانے زمانہ کے اولیاء بھی یہ سمجھتے تھے کہ ہندوستان میں حضرت کرشنؑ اور حضرت رام چندر خدا تعالیٰ کے نبی گزرے ہیں اور محبتِ الٰہی کی آگ نے اُن کا احاطہ کیا ہؤا تھا۔

اِسی طرح چین میں کنفیوشسؒ کو پیش کیا جاتا ہے گوچینی زبان میں آپ کا نام نبی کی بجائے کچھ اَور رکھا گیا ہے اور آپ کو زیادہ تر اُستاد کے نام سے یاد کیا جاتا ہے مگر اسی کو عربی زبان میں ’’نذیر‘‘اور’’ہادی‘‘ کہتے ہیں۔اِسی طرح برما اور سیلون میں حضرت بدھ علیہ السلام کو پیش کیا جاتا ہے کہ وہ خدا رسیدہ انسان تھے اور خدا کا کلام اُن پر نازل ہوتا تھا۔گو بدھ علیہ السلام بہار میں پیدا ہوئے ہیں مگر بہر حال جن قوموں نے انہیں مانا وہ اُن کے لئے ہادی ہی تھے۔ہندوستان نے بھی ایک دفعہ اُنکو مان لیا تھا لیکن بعد میں آپ کے ماننے والوں کو اُس نے ملک سے نکال دیا۔چنانچہ اُن میں سےبعض تبت چلے گئے ،بعض برما چلے گئے ،کچھ سیلون یا جاپان چلے گئے۔

غرض قرآن کریم نے اس ایک آیت میں ہی تمام مذہبی تاریخِ عالَم بیان کر دی اور سب تاریخوں پر روشنی ڈال دی۔اب اگر ایک عیسائی یا ہندو چین جاتا ہے اور وہاں کنفیوشس کا ذکر سُنتا ہےتو وہ اپنی کتاب کے بچاؤ کی فکر میں پڑ جاتا ہے کیونکہ اس نے انجیل اور وید میں پڑھا ہوتا ہے کہ خدا صرف عیسائیوں اور ہندوؤں کا خدا ہے باقی قوموں کا خدا نہیں لیکن اگر کوئی مسلمان غیر قوموں میں جاتا ہے اور وہاں اُن کے ہادیوں کا ذکر سُنتا ہے تو بجائے کوئی فکر کرنے کے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ کہتا ہے اور سمجھتا ہے کہ میری کتاب کی سچائی ظاہر ہوگئی۔مجھے تاریخِ عالَم میں تلاش کرنے کی ضرورت پیش نہیں آئی خود اِن قوموں نے میرے سامنے اپنے ہادی پیش کر دیئے اور میری کتاب کی سچائی ظاہر کر دی۔چین والے کنفیوشس کو پیش کرتے ہیں، برما اور سیلون والے

بدھ علیہ السلام کو پیش کرتے ہیں تو ہندو کو فکر پڑ جاتی ہے، عیسائی کو فکر پڑ جاتی ہے، یہودی کو فکر پڑ جاتی ہے کہ یہ کیا ہوا ہمیں تو بڑی مشکل پیش آ گئی۔ لیکن ایک مسلمان جہاں کہیں جاتا ہے اُسے کوئی فکر نہیں ہوتی۔ اُس کے سامنے کنفیوشس کا نام پیش کیا جاتا ہے تو وہ کہتا ہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ۔ اُس کے سامنے زرتشت کا نام پیش کیا جاتا ہے تو وہ کہتا ہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ۔ کرشنؑ کا نام آتا ہے تو کہتا ہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ۔ رام چندر جی کا نام آتا ہے تو کہتا ہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ۔ بدھؑ کا نام آتا ہے تو کہتا ہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ۔ کیونکہ وہ سمجھتا ہے میری کتاب میں یہی لکھا ہے کہ ہر قوم میں ہادی آئے ہیں مجھے کوئی تلاش نہیں کرنی پڑی۔ ہندوؤں نے آپ ہی پیش کر دیا ہے کہ ہمارے اندر کرشنؑ اور رامچندر جی وغیرہ آئے ہیں، بُدھوں نے آپ ہی پیش کر دیا ہے کہ ہمارے اندر بدھ گزرے ہیں، عیسائیوں نے آپ ہی پیش کر دیا ہے کہ ہمارے اندر حضرت عیسیٰ علیہ السلام گزرے ہیں، یہودیوں نے آپ ہی پیش کر دیا ہے کہ ہمارے اندر موسیٰ علیہ السلام گزرے ہیں، یونانیوں نے آپ ہی پیش کر دیا ہے کہ ہمارے اندر سقراط گزرا ہے۔

## سقراطؑ بھی خدا تعالیٰ کا ایک نبی تھا

عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے کہ یونان میں کوئی نبی نہیں گزرا اور گویہ ہمارا کام نہیں کہ ہم وہاں کے کسی نبی کو تلاش کرتے پھریں مگر چونکہ قرآن کریم نے اصولی طور پر کہہ دیا ہے کہ ہر قوم میں کوئی نہ کوئی نبی گزرا ہے اس لئے ہم کہہ سکتے ہیں کہ یونان میں بھی نبی آیا ہے اور سقراط کے متعلق تاریخ کہتی ہے کہ وہ کہا کرتا تھا مجھ پر فرشتے اُترتے ہیں اور مجھ سے باتیں کرتے ہیں۔ اُس وقت کی حکومت نے جو بُت پرست تھی اُس کے قتل کی تاریخ مقرر کر دی اُس کے ایک شاگرد نے یہ پیشکش کی کہ آپ یہاں سے بھاگ جائیں تو سقراط نے جواب دیا کہ مجھے تو فرشتوں نے بتایا ہے کہ تیری موت اِس طرح واقع ہوگی۔ مَیں اِس موت سے کِس طرح بھاگ سکتا ہوں۔[19]

## مذہبی تاریخ کے سِلسلہ میں قرآن کریم کا ایک عظیم الشان انکشاف

پھر مذہبی تاریخ کے ضمن میں قرآن کریم نے یہ عظیم الشان انکشاف کیا کہ سمندر میں ڈوبتے وقت فرعون نے توبہ کر لی تھی اور وہ حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون علیہما السلام کے ربّ پر ایمان لے آیا تھا اور یہ کہ اُس وقت اللہ تعالیٰ نے یہ کہا تھا کہ فَالْیَوْمَ نُنَجِّیْکَ بِبَدَ نِکَ لِتَکُوْنَ لِمَنْ خَلْفَکَ اٰیَۃً۔[20]

یعنی تُو بہت آخری وقت میں ایمان لایا ہے اگرتُو پہلے ایمان لاتا تو ہم تیرے جسم اور روح دونوں کو بچا لیتے مگرتُو چونکہ ڈوبتے وقت ایمان لایا ہے اسلئے ہم اس وقت تجھ پر یہ احسان تو نہیں کر سکتے کہ ہم تیری رُوح کو بچائیں کیونکہ موت کے وقت تیرا ایمان لانا کافی نہیں اب ہم تجھ سے یہ وعدہ کرتے ہیں کہ تیرے جسم کو بچا لیا جائے گا تا تیرا نشان قائم رہے اور خدا تعالیٰ کی قدرت کو ظاہر کرتا رہے۔ چنانچہ اب انیسویں صدی میں آثارِ قدیمہ کی تحقیق کرنے والوں کو فرعون کی لاش مِل گئی ہے اور اُسے مصر کے عجائب گھر میں مَیں نے خود دیکھا ہے۔ بعد میں اِس لاش کو لنڈن لے جایا گیا تھا لیکن اب سُنا ہے کہ پھر مصر آ گئی ہے۔ پس یہ زبردست ثبوت اس بات کا ہے کہ قرآن کریم میں جو تاریخِ عالَم پائی جاتی ہے دنیا کی کوئی تاریخ اس کا مقابلہ نہیں کرسکتی۔ بائیبل کا دعویٰ ہے کہ وہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے وقت کی تاریخ بیان کرتی ہے لیکن وہ فرعون کے جسم کے بچائے جانے کے متعلق بالکل خاموش ہے مگر قرآن کریم جو موسیٰ علیہ السلام کے دو ہزار سال بعد آیا ان واقعات کو بیان کرتا ہے جو بائیبل میں مذکور نہیں اور تاریخ ان واقعات کی تصدیق کرتی ہے یہ ثبوت ہے اِس بات کا کہ قرآن کریم کو نازل کرنے والا وہ خدا ہے جس سے زمین وآسمان کی کوئی بات پوشیدہ نہیں۔

## قرآن کریم میں بعض قدیم اقوام کی تاریخ کا ذکر

پھر قرآن کریم میں انبیاء کی تاریخ کے علاوہ قوموں کی تاریخ بھی بیان ہوئی ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ عادؔ قوم کا ذکر کرتے ہوئے بیان فرماتا ہے اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِعَادٍ ۙ اِرَمَ ذَاتِ الْعِمَادِ الَّتِیْ لَمْ يُخْلَقْ مِثْلُهَا فِي الْبِلَادِ۔[۲۱]

کیا تجھے معلوم ہے کہ تیرے ربّ نے عاد سے کیا معاملہ کیا تھا یعنی عادِ ارؔم سے جو بڑی بڑی عمارتوں والے تھے اور جن کی مانند کوئی قوم ان ملکوں میں پیدا ہی نہیں کی گئی تھی۔

اِس آیت میں قومِ عاد کی اس خصوصیت کی طرف اشارہ کیا گیا ہے کہ وہ بڑے بڑے محلّات بناتی تھی جن کو ستونوں پر کھڑا کیا جاتا تھا۔ چنانچہ ’’بعل‘‘ انہی لوگوں کا دیوتا تھا اور ’’بعلبک‘‘ انہی لوگوں کا بسایا ہوا شہر تھا جو لبنان کی سرحد پر واقع ہے۔ میں ۱۹۵۵ء میں جب بیمار ہوا اور لنڈن گیا تو چوہدری ظفر اللہ خاں صاحب کے ساتھ بعلبکؔ بھی گیا تھا۔ جرجی زیدان جو بڑا سخت عیسائی مؤرخ ہے وہ بھی اپنی کتاب ’’العرب قبل الاسلام‘‘ میں یہ لکھنے پر مجبور ہو گیا ہے کہ عاد قوم کے متعلق تاریخ کی سینکڑوں صفحات کی کتابیں اِس سے زیادہ معلومات بیان نہیں

کر سکیں جتنی معلومات قرآن کریم نے چند الفاظ میں بیان کر دی ہیں۔ مَیں نے خود عاؔد قوم کا بعلبکؔ میں محل دیکھا جو ایک سَو پچاس ستونوں پر بنا ہؤا ہے اور اُن ستونوں پر کئی بڑے بڑے کمرے اور برآمدے بنے ہوئے ہیں۔ اور قرآن کریم نے بھی یہی بتایا تھا کہ وہ ستونوں پر اپنی عمارتیں کھڑا کیا کرتے تھے۔ معلوم ہوتا ہے اُن دنوں فنِ تعمیر اپنے عروج پر تھا۔ گویا قرآن کریم میں علمِ تاریخ کے علاوہ علمِ تعمیر بھی آ گیا۔ اِسی طرح قومِ ثمود کے متعلق اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے اَنَّهٗۤ اَهۡلَکَ عَادَا ۨالۡاُوۡلٰی ۙ وَثَمُوۡدَاۡ فَمَاۤ اَبۡقٰی [۲۲]

یعنی اُس خدا نے پہلی عاد قوم کو ہلاک کیا تھا اور پھر ان کے بعد ثمود کو بھی اُس نے ہلاک کیا اور عذاب نے ان کا کچھ بھی نہ چھوڑا۔ اِس آیت میں بتایا گیا ہے کہ ثمود، عاد قوم میں سے نکلے تھے۔ چنانچہ نئے آثار جو اَب اردنؔ میں پائے گئے ہیں وہ ثمود کے ہی معلوم ہوتے ہیں کیونکہ وہ آثار کسی متمدن قوم کے ہی ہیں۔ پس تاریخِ عالَم کو بھی قرآن کریم نے اپنے اندر خلاصۃً بیان کر دیا ہے۔

## نیچرل ہسٹری پر قرآن کریم کی روشنی

اِسی طرح دنیا میں ایک علم نیچرل ہسٹری (NATURAL HISTORY) کا پایا جاتا ہے۔ جس کے ماتحت شہد کی مکھیوں اور چیونٹیوں وغیرہ کے متعلق بڑی وسیع تحقیق کی گئی ہے۔ اس علم پر قرآن کریم نے بھی روشنی ڈالی ہے۔ اور شہد کی مکھی کا خصوصیت سے ذکر کیا ہے اور بتایا ہے کہ ہم نے خود اس کے ظرف کے مطابق اس کی طرف وحی کی کہ پہاڑوں یا درختوں یا عرشوں پر اپنا گھر بنا اور پھر ہر قسم کے پھلوں میں سے تھوڑا تھوڑا لے کر کھا اور لوگوں کے لئے شہد تیار کر۔ اِسی طرح اللہ تعالیٰ نے بتایا کہ شہد کی مکّھیاں بھی مختلف قسم کی ہیں۔ اُن میں سے بعض پہاڑوں میں چھتّے بناتی ہیں، بعض درختوں پر چھتّے بناتی ہیں اور بعض عرشوں پر جو انگوروں وغیرہ کے لئے تیار کئے جاتے ہیں چھتّے بناتی ہیں۔ [۲۳] اور پھر مکھی اُس استعدادِ باطنی سے کام لے کر جو خدا تعالیٰ نے اس کے اندر پیدا کی ہے مختلف پھلوں اور پھولوں وغیرہ سے غذاء حاصل کرتی اور شہد تیار کرتی ہے جو مختلف رنگوں اور مختلف اقسام کا ہوتا ہے مگر باوجود مختلف اقسام ہونے کے ان سب میں یہ بات مشترک طور پائی جاتی ہے کہ شہد لوگوں کے لئے شفاء کا موجب ہوتا ہے اور مختلف قسم کے امراض کو دُور کرنے کے کام آتا ہے۔ [۲۴]

## علمِ نباتات کے متعلق قرآن کریم کا ایک اہم انکشاف

اِسی طرح علمِ نباتات بھی ایک علم ہے جس پر ہزاروں کتابیں لکھی گئی ہیں۔ قرآن کریم نے اِس علم کے متعلق سب سے پہلے یہ انکشاف فرمایا کہ تمام نباتات میں نر و مادہ کا وجود پایا جاتا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَاَنْبَتْنَا فِیْھَا مِنْ کُلِّ زَوْجٍ بَھِیْجٍ۔ [۲۵] ہم نے زمین میں ہر قسم کے خوبصورت جوڑے اُگائے ہیں۔ جب یہ آیت نازل ہوئی ہے تو عربوں میں صرف اتنا علم پایا جاتا تھا کہ کھجور میں نر و مادہ ہوتا ہے مگر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جن پر قرآن نازل ہؤا انہیں اتنا علم بھی نہیں تھا۔ چنانچہ احادیث میں آتا ہے کہ ایک دفعہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کہیں سے گزرے تو آپؐ نے دیکھا کہ کچھ لوگ کھیتوں میں کام کر رہے ہیں اور وہ ایک جگہ سے کوئی چیز لاتے ہیں اور دوسری پر لگا دیتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا یہ کیا ہے؟ تو انہوں نے جواب دیا، یَارَسُوْلَ اللّٰہِ! ہم نر کھجور کا مادہ کھجور سے پیوند کرتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا اِس کا کیا فائدہ جو پھل لگنا ہے وہ تو آپ ہی لگ جائے گا۔ انہوں نے یہ بات سُن کر نر اور مادہ درختوں کو آپس میں ملانا ترک کر دیا۔ دوسرے سال وہ لوگ آپؐ کے پاس آئے اور انہوں نے کہا۔ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ! ہماری فصل تو بہت کم ہوئی ہے کیونکہ ہم آپؐ کے کہنے پر پیوند لگانے سے رُک گئے تھے۔ آپؐ نے فرمایا تم کیوں رُک گئے تھے؟ مَیں تو ایک انسان ہوں اور مجھے علمِ غیب حاصل نہیں۔ اگر تمہارے تجربہ سے یہ بات ثابت تھی تو تم نے میری بات نہیں ماننی تھی۔ [۲۶]

پھر قرآن کریم نے صرف نباتات کے نر و مادہ ہونے کا ہی ذکر نہیں کیا بلکہ فرمایا۔ وَمِنْ کُلِّ شَیْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَیْنِ لَعَلَّکُمْ تَذَکَّرُوْنَ۔ [۲۷]

ہم نے ہر چیز کے نر و مادہ بنائے ہیں تا کہ تم نصیحت حاصل کرو۔ اب انسان کے نر و مادہ کا تو سب کو علم ہے، جانوروں کے نر و مادہ کا بھی علم ہے، زراعت کے متعلق بھی اب بہت حد تک پتہ لگ گیا ہے کہ درختوں اور نباتات میں نر و مادہ کا وجود پایا جاتا ہے۔ چنانچہ عام طور پر یہ قانون بتایا جاتا ہے کہ باغوں میں شہد کی مکھیاں پالنی چاہییں اور اُس کی وجہ یہ ہے کہ شہد کی مکھی نر کا پُھول لے کر مادہ کے پُھول سے ملا دیتی ہے۔ اور اس کے نتیجہ میں پھل زیادہ ہوتا ہے۔ ہمارے علاقہ میں تو اس کا رواج کم ہے لیکن پشاور کی طرف چلے جاؤ تو بڑے بڑے خاندانوں نے اپنے باغات میں شہد کی مکھیاں پالی ہوئی ہیں یہی وجہ ہے کہ وہاں باغ زیادہ

لگائے جاتے ہیں اور اُن میں پھل زیادہ آتا ہے بلکہ تازہ سائنٹیفک تحقیقات سے تو یہاں تک ثابت ہے کہ جمادات میں بھی بعض قسمیں ایسی ہیں جن میں نر و مادہ کا وجود پایا جاتا ہے۔ چنانچہ بعض سائنسدانوں نے ثابت کیا ہے کہ ٹین [۲۸] میں بھی نر و مادہ پایا جاتا ہے۔

## مسئلہ ارتقاء اور قرآنی کتب خانہ

پھر نیچرل ہسٹری والے بیان کرتے ہیں کہ انسان بندر سے بنا ہے۔ چنانچہ ڈارون نے اِس تھیوری کو پیش کیا کہ پہلے دنیا میں چھوٹے جانور بنے۔ پھر اُس سے بڑے جانور بنے اور پھر اُن جانوروں میں سے کسی جانور سے ترقی کر کے انسان بنا مگر وہ جانور جس سے انسان بنا اب ملتا نہیں، ہاں اتنا پتہ چلتا ہے کہ اس جانور کی اعلیٰ قسم بندر ہے۔ گویا اس کے نزدیک انسانی ارتقاء بندروں کی قسم کے ایک جانور سے ہوا ہے مگر بعض دوسرے محقّقین کہتے ہیں کہ گو انسان نے ارتقائی قانون کے ماتحت ہی ترقی کی ہے مگر وہ حیوانات کی نسل سے بہت پہلے سے جُدا ہو چکا تھا اور اُسی وقت سے آزادانہ ترقی کر رہا ہے۔ چونکہ دنیا اس بارہ میں صحیح علم کی سخت محتاج تھی اِس لئے قرآنی کتب خانہ نے اس اہم موضوع کے متعلق بھی روشنی ڈالی اور فرمایا کہ **مَالَکُمْ لَا تَرْجُوْنَ لِلّٰہِ وَقَارًاo وَقَدْ خَلَقَکُمْ اَطْوَارًا** [۲۹]

یعنی اے لوگو! تمہیں کیا ہو گیا کہ تم خدا تعالیٰ کے متعلق وقار کا خیال نہیں رکھتے۔ وقار کے معنے عام طور پر سنجیدگی کے سمجھے جاتے ہیں حالانکہ وقار کے معنے ہوتے ہیں حکمت کے ساتھ کام کرنا پس **مَا لَکُمْ لَاتَرْجُوْنَ لِلّٰہِ وَقَارًا** کے یہ معنے ہیں کہ تمہیں کیا ہو گیا کہ تم خدا تعالیٰ کے متعلق یہ خیال کرتے ہو کہ وہ یونہی بغیر حکمت کے کام کرتا ہے حالانکہ وہ ہر کام حکمت کے ساتھ کرتا ہے **وَقَدْ خَلَقَکُمْ اَطْوَارًا** اور اس کا ثبوت یہ ہے کہ اُس نے تم کو درجہ بدرجہ مختلف تبدیلیوں میں سے گزارتے ہوئے پیدا کیا ہے تا کہ تمہاری پیدائش میں کوئی نقص نہ رہے اگر وہ بغیر کسی حکمت کے کام کرتا تو مختلف دَوروں میں سے وہ انسان کو کیوں گزارتا۔ وہ اُسے یکدم پیدا کر دیتا مگر اُس نے انسان کو یکدم پیدا نہیں کیا بلکہ قدم بقدم کئی دَوروں میں سے گزارتے ہوئے پیدا کیا ہے۔ کبھی اُس پر عدم کا دَور تھا، کبھی وہ ایک وجود تو تھا مگر بغیر دماغ کے، کبھی نُطفہ سے اُس کی پیدائش ہونے لگی اور پھر آخر میں اُس پر وہ دَور آیا جبکہ اُس کا دماغ کامل ہو گیا اور وہ صحیح معنوں میں انسان کہلانے لگ گیا۔

## قرآنی کتب خانہ میں زمین وآسمان کی پیدائش کا ذکر

پھر قرآن کریم زمین وآسمان کی پیدائش کے متعلق فرماتا ہے

اَوَلَمْ یَرَالَّذِیْنَ کَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ کَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰـھُمَا وَ جَعَلْنَا مِنَ الْمَاءِ کُلَّ شَیْءٍ حَیٍّ۔ [۳۰]

یعنی کیا کفار نے یہ نہیں دیکھا کہ آسمان اور زمین دونوں بند تھے پھر ہم نے اُن کو کھول دیا اور ہم نے پانی سے ہر چیز کو زندہ کیا۔ یہ آیت بتاتی ہے کہ اب جو سورج چاند اور زمین الگ الگ ہے پہلے ایک وجود کی شکل میں الگ الگ جُڑے ہوئے تھے، پھر علیحدہ علیحدہ کر دیئے گئے اور سورج چاند اور زمین بن گئے اور یہی حقیقت آجکل کے سائنسدان پیش کرتے ہیں۔

## قرآنی کتب خانہ میں نظام ہائے شمسی کا ذکر

اِسی طرح پہلے عام طور پر یہ سمجھا جاتا تھا کہ صرف ایک نظامِ شمسی کام کر رہا ہے لیکن اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں بتایا کہ اَللّٰہُ الَّذِیْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ وَّ مِنَ الْاَرْضِ مِثْلَھُنَّ۔ [۳۱]

یعنی اللہ تعالیٰ وہی ہے جس نے سات آسمان پیدا کئے ہیں اور زمینیں بھی آسمانوں کے عدد کے مطابق پیدا کی ہیں۔ عربی میں سَبْعَ کا لفظ مبالغہ کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ پس اِس لفظ کے ذریعہ سے یہ بتایا گیا ہے کہ بہت سے آسمان اور زمینیں پیدا کی گئیں ضروری نہیں کہ وہ سات ہی ہوں۔

## تاریخِ انبیاء اور قرآن کریم

اَب مَیں یہ بتاتا ہوں کہ قرآن کریم میں تاریخِ انبیاء بھی بیان کی گئی ہے اور تمام انبیاء کو ان الزامات سے پاک قرار دیا گیا ہے جو مختلف قوموں نے اُن پر عائد کئے۔

## حضرت لُوط علیہ السلام پر بائبل کا گندا الزام

مثلاً بائبل میں حضرت لُوط علیہ السلام کے متعلق آتا ہے:-

''اور لوط ضُغر سے اپنی دونوں بیٹیوں سمیت نکل کر پہاڑ پر جا رہا کیونکہ ضُغر میں رہنے سے اُسے دہشت ہوئی۔ اور وہ اور اُس کی دونوں بیٹیاں ایک غار میں رہنے لگیں۔ تب پلوٹھی نے چھوٹی سے کہا کہ ہمارا باپ بوڑھا ہے اور زمین پر کوئی مرد نہیں جو تمام جہان کے دستور کے موافق ہمارے پاس اندر آئے۔ آؤ ہم اپنے باپ کو مَے پلائیں اور اُس سے ہم بستر ہوں تاکہ اپنے

باپ سے نسل باقی رکھیں۔ سوانہوں نے اُسی رات اپنے باپ کو مَے پلائی اور پلوٹھی اندر گئی اور اپنے باپ سے ہم بستر ہوئی۔ پر اُس نے اُس کے لیٹتے اور اُٹھتے وقت اُسے نہ پہچانا۔ اور دوسرے روز ایسا ہوا کہ پلوٹھی نے چھوٹی سے کہا کہ دیکھ کل رات کو مَیں اپنے باپ سے ہم بستر ہوئی آؤ آج رات بھی اُسکو مَے پلائیں اور تُو بھی جا کے اُس سے ہم بستر ہو کہ اپنے باپ سے نسل باقی رکھیں۔ سو اُس رات کو بھی انہوں نے اپنے باپ کو مَے پلائی اور چھوٹی اُٹھ کے اس سے ہم بستر ہوئی اور اُس نے اُس کے لیٹتے اور اُٹھتے وقت اُسے نہ پہچانا۔ سو لُوط کی دونوں بیٹیاں اپنے باپ سے حاملہ ہوئیں اور بڑی ایک بیٹا جنی اور اُس کا نام موآب رکھا وہ موابیوں کا جو اب تک ہیں باپ ہوا اور چھوٹی بھی ایک بیٹا جَنی اور اس کا نام بنی عمی رکھا۔‘‘ [۳۲]

## قرآن کریم کا اعلانِ بریّت

یہ وہ گندی تاریخ ہے جو دُنیا کے کُتب خانوں نے پیش کی اور جسے پڑھ کر شریف انسان کا دل لرزنے لگ جاتا ہے مگر جب قرآنی کتب خانہ کو دیکھا جائے تو ہمیں اس میں یہ لکھا ہوا نظر آتا ہے **وَلُوْطًا اٰتَيْنٰهُ حُكْمًا وَّ عِلْمًا وَّ نَجَّيْنٰهُ مِنَ الْقَرْيَةِ الَّتِيْ كَانَتْ تَّعْمَلُ الْخَبٰٓئِثَ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمَ سَوْءٍ فٰسِقِيْنَo وَاَدْخَلْنٰهُ فِيْ رَحْمَتِنَا ؕ اِنَّهٗ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ۔** [۳۳]

یعنی ہم نے لُوطؑ کو حکم دیا اور علم بھی اور ہم نے اُس کو ایسی بستی سے نجات دی جو نہایت ہی گندے کام کرتی تھی گویا بائیبل تو کہتی ہے کہ اپنی بستی سے نکل کر خود لُوط علیہ السلام نے ہی گندے کام کرنے شروع کر دیئے تھے اور قرآن کریم کہتا ہے کہ لُوطؑ کی قوم فسق و فجور میں مبتلاء تھی لُوطؑ کو ہم نے اپنی رحمت میں داخل کیا تھا اور وہ ہمارے نیک بندوں میں سے تھا۔ اِس طرح قرآن کریم نے تاریخ انبیاء بھی بیان کر دی اور بائبل میں جو جھوٹی باتیں داخل ہوگئی تھیں اُن کا بھی ردّ کر دیا۔ ہاں قرآن کریم نے حضرت لُوط علیہ السلام کی بیوی کے متعلق یہ بیان فرمایا ہے کہ وہ عذاب کا شکار ہوگئی تھی چنانچہ فرماتا ہے **فَنَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗٓ اَجْمَعِيْنَ اِلَّا عَجُوْزًا فِي الْغٰبِرِيْنَ** [۳۴]

یعنی ہم نے لُوطؑ کو اور اُس کے تمام اہل کو بچا لیا تھا سوائے ایک بوڑھی عورت کے جو غابرین سے تھی۔ غبر کے معنی عربی زبان میں حقد یعنی کینہ کے ہوتے ہیں۔[۳۵] پس یہ لفظ

استعمال کر کے قرآن کریم نے اس طرف اشارہ کیا ہے کہ حضرت لوط علیہ السلام کی بیوی میں بڑھیا ہونے کے باوجود ناجائز شر باقی تھا اور وہ آپ کے متعلق کینہ اور بُغض رکھتی تھی۔ اس کا تعلق اُن لوگوں کے ساتھ تھا جو حضرت لوط علیہ السلام کے مخالف تھے اِس لئے وہ عذاب سے نہ بچائی گئی۔ اب دیکھو! حضرت لوط علیہ السلام بنی اسرائیل کے نبی ہیں لیکن قرآن کریم اُن کی براءت کرتا ہے۔ گویا دادا تو وہ کسی اَور قوم کا ہے لیکن اُس کی طرف سے لڑائی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کر رہے ہیں۔ حضرت لُوطؑ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بھتیجے تھے اور عرب اپنے آپ کو حضرت اسماعیلؑ کی نسل قرار دیتے تھے۔ حضرت لُوطؑ سے اُن کا کوئی تعلق نہیں تھا لیکن یہودی قوم کا حضرت لوط علیہ السلام سے قریبی رشتہ ہے مگر انہوں نے حضرت لوط علیہ السلام پر الزام لگا دیا اور کہا وہ بدکار تھا لیکن قرآن کریم نے کہا کہ حضرت لوط علیہ السلام ایک بزرگ اور خدا رسیدہ انسان تھے اور اُن پر یہ محض جھوٹا الزام لگایا گیا ہے۔

## حضرت داؤد علیہ السلام کی عزّت کی حفاظت

پھر قرآن کریم نے حضرت داؤد علیہ السلام کی عزت کی بھی حفاظت کی تھی۔ آپ پر بھی بائیبل یہ نہایت گندہ الزام لگاتی ہے کہ آپ نے (نَعُوْذُ بِاللّٰہ) اوریاہ کی بیوی کے ساتھ زنا کیا اور اوریاہ کو جنگ میں بھجوا کر مروا دیا اور پھر اس سے شادی کر لی چنانچہ اس میں لکھا ہے:-

> ''ایک دن شام کو ایسا ہوا کہ داؤد اپنے بچھونے پر سے اُٹھا اور بادشاہی محل کی چھت پر ٹہلنے لگا اور وہاں سے اُس نے ایک عورت کو دیکھا جو نہا رہی تھی اور وہ عورت نہایت خوبصورت تھی تب داؤد نے اس عورت کا حال دریافت کرنے کو آدمی بھیجے۔ انہوں نے کہا۔ کیا وہ العام کی بیٹی بنت سبع۔ حِتّی اُوریاہ کی جورو نہیں؟ اور داؤد نے لوگ بھیج کے اس عورت کو بُلا لیا چنانچہ وہ اس کے پاس آئی اور وہ اُس سے ہم بستر ہوا۔''[۳۶]

لیکن قرآن کریم نے بائیبل کے اِس الزام کی تردید کی ہے اور حضرت داؤد علیہ السلام کو نیک اور خدا تعالیٰ کا پاک بندہ قرار دیا ہے چنانچہ فرماتا ہے وَاذْكُرْ عَبْدَنَا دَاوٗدَ ذَاالْاَيْدِ ۚ اِنَّـهٗٓ اَوَّابٌ [۳۷] وَاِنَّ لَهٗ عِنْدَنَا لَزُلْفٰى وَحُسْنَ مَاٰبٍ [۳۸]

یعنی ہمارے بندے داؤدؑ کو یاد کرو۔ جو بڑی طاقت کا مالک تھا۔ اور خدا تعالیٰ کی طرف

بار بار جھکتا تھا۔ وہ ہمارا مقرب تھا اور اُسے ہمارے پاس بڑا اچھا ٹھکانہ ملے گا۔

ظاہر ہے کہ اللہ تعالیٰ کا پیارا بندہ ایسے ظالمانہ افعال کا مرتکب نہیں ہوسکتا جو بائیبل بیان کرتی ہے۔ عجیب بات یہ ہے کہ بائیبل جس طرح یہودیوں کے ہاتھ میں ہے اسی طرح عیسائیوں کے ہاتھ میں ہے اور انجیل میں لکھا ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام حضرت عیسیٰؑ کے دادا تھے گویا جس کو وہ خدا مانتے ہیں اُس کے دادا کو وہ زانی کہتے ہیں لیکن قرآن کریم جو حضرت مسیح علیہٖ السلام کی خدائی کا منکر ہے اور جس کے متعلق عیسائی کہتے ہیں کہ یہ ہمارا دشمن ہے وہ کہتا ہے کہ داؤدؑ کے متعلق ایسے الزامات مت لگاؤ وہ تو خدا تعالیٰ کا ایک نیک اور مقرّب بندہ تھا۔

## حضرت سلیمان علیہ السلام پر بائیبل کے الزامات

اسی طرح بائیبل میں حضرت سلیمان علیہ السلام کے متعلق لکھا ہے کہ:-

"جب سلیمان بوڑھا ہوا تو اُس کی جوروؤں نے اُس کے دل کو غیر معبودوں کی طرف مائل کیا اور اُس کا دل خداوند اپنے خدا کی طرف کامل نہ تھا جیسا اس کے باپ داؤد کا دل تھا۔"[۳۹]

پھر لکھا ہے کہ:-

"اُس کا دل خداوند اسرائیل کے خدا سے جو اُسے دوبار دکھائی دیا برگشتہ ہوا۔ اسلئے خداوند سلیمان پر غضبناک ہوا کہ اس نے اسے حکم دیا تھا کہ وہ اجنبی معبودوں کی پیروی نہ کرے پر اُس نے خداوند کے حُکم کو یاد نہ رکھا۔"[۴۰]

گویا بائیبل حضرت سلیمان علیہ السلام پر یہ الزام لگاتی ہے کہ وہ اپنے خدا سے برگشتہ ہوگئے تھے اور اس طرح انہوں نے کفر کیا تھا۔

## قرآن کریم کی تردید

لیکن قرآن کریم فرماتا ہے کہ جب ملکہ سبا حضرت سلیمان علیہ السلام کے بُلانے پر اُن کے پاس آئی تو حضرت سلیمانؑ نے اُسے غیر معبودوں کی عبادت کرنے سے روکا[۴۱] گویا قرآن تو یہ کہتا ہے کہ ملکہ سبا جو اُن کی آخری بیوی تھی اُسے بھی انہوں نے غیر معبودوں کی عبادت کرنے سے روکا لیکن بائیبل کہتی ہے کہ وہ اپنی بیویوں کے کہنے پر خداوند تعالیٰ سے برگشتہ ہو گئے تھے یہ کتنا بڑا فرق ہے جو بائیبل اور قرآن میں پایا جاتا ہے۔

اِسی طرح قرآن کریم حضرت سلیمان علیہ السلام کے متعلق فرماتا ہے وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ۔ [۴۲]
یعنی جو لوگ کہتے ہیں کہ حضرت سلیمان علیہ السلام نے بُت پرستی کی تھی اور وہ کافر ہوگئے تھے وہ غلط کہتے ہیں بلکہ درحقیقت ایسا الزام لگانے والے خود کافر ہیں کیونکہ وہ خدا تعالیٰ کے نبی پر اتنا بڑا اتہام لگاتے ہیں۔ پس قرآن کریم نے حضرت سلیمان علیہ السلام کی صحیح تاریخ بیان کردی ہے حالانکہ وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا نہیں تھے بلکہ حضرت داوٗدؑ کے بیٹے ہونے کی وجہ سے حضرت مسیح علیہ السلام کے دادا تھے۔ یا بائیبل میں اُنکا صحیفہ شامل ہونے کی وجہ سے وہ بنی اسرائیل کے بزرگ تھے اور وہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد آئے تھے لیکن قرآن کریم اُن کی عزّت کی حفاظت کرتا ہے اور خود اُن کے اپنے پوتے پڑپوتے انہیں خدا تعالیٰ سے برگشتہ اور بُت پرست قرار دیتے ہیں۔

## حضرت ہارون علیہ السلام پر بائیبل کے الزامات

پھر قرآن کریم نے حضرت ہارون علیہ السلام کی عزّت کی بھی حفاظت کی۔ بائیبل میں لکھا ہے کہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام طُور پہاڑ پر تشریف لے گئے اور اُن کے بعد اُن کی قوم نے بچھڑا بنالیا تو حضرت ہارون علیہ السلام بھی اُن کے اِس فعل میں اُن کے ساتھ شریک ہوگئے تھے چنانچہ لکھا ہے:-

> ’’اور جب لوگوں نے دیکھا کہ موسیٰ نے پہاڑ سے اُترنے میں دیر لگائی تو وہ ہارون کے پاس جمع ہوکر اُس سے کہنے لگے کہ اُٹھ ہمارے لئے دیوتا بنا دے جو ہمارے آگے آگے چلے کیونکہ ہم نہیں جانتے کہ اس مردِ موسیٰ کو جو ہم کو ملک مصر سے نکال کر لایا، کیا ہوگیا۔ ہارون نے اُن سے کہا۔تمہاری بیویوں اور لڑکوں اور لڑکیوں کے کانوں میں جو سونے کی بالیاں ہیں اُن کو اُتار کر میرے پاس لے آؤ۔ چنانچہ سب لوگ اُن کے کانوں سے سونے کی بالیاں اُتار اُتار کر اُن کو ہارون کے پاس لے آئے اور اُس نے اُن کو ان کے ہاتھوں سے لے کر ایک ڈھالا ہؤا بچھڑا بنایا جس کی صورت چھینی سے ٹھیک کی۔ تب وہ کہنے لگے۔ اے اسرائیل! یہی تیرا وہ دیوتا ہے جو تجھ کو مُلکِ مصر سے نکال کر لایا۔‘‘ [۴۳]

غرض بائیبل کہتی ہے کہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کو پہاڑ سے آنے میں دیر ہوگئی تو اُنکی قوم حضرت ہارونؑ کے پاس گئی اور کہا کہ موسٰیؑ ہمیں خدا کی باتیں سُنایا کرتا تھا لیکن پتہ نہیں وہ کہاں چلا گیا ہے اب ہم خدا کے بغیر رہ گئے ہیں۔ تو اُٹھ اور ہمارے لئے خدا بنا جو ہمارے آگے آگے چلے۔

## یہودیوں کی ایک قدیم رسم

ہندوؤں کی طرح اُن میں بھی ایک رواج تھا کہ جب وہ کہیں جاتے تو بُت سامنے رکھ لیتے۔ مَیں نے خود دیکھا ہے میرے ماموں میر محمد اسمٰعیل صاحب مرحوم کی شادی تھی اُنکے خُسر سکندر راؤ میں رہتے تھے، مَیں بھی شادی میں اُن کے ساتھ گیا تھا۔ وہاں ہندوؤں کا کوئی جلوس نکل رہا تھا مَیں نے دیکھا کہ ہندوؤں نے ایک رتھ میں بُت رکھا ہوا ہے اور سب لوگ اُس کے پیچھے پیچھے چل رہے ہیں۔ یہودی بھی چُونکہ بُت پرست قوم سے نکل کر آئے تھے اس لئے اُن میں بھی غالبًا یہی دستور تھا کہ وہ بُت کو چلتے وقت آگے آگے رکھتے تھے اور اِس طرح خیال کرتے تھے کہ اُن پر عذاب نازل نہیں ہوگا۔ چنانچہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دیر ہوئی تو بائیبل کے بیان کے مطابق بنی اسرائیل حضرت ہارون علیہ السلام کے پاس گئے اور انہوں نے سونے کا ایک بچھڑ اڈھال کر بنایا اور کہا۔ اے بنی اسرائیل! یہی تمہارا خدا ہے جو تمہیں مصر سے نکال کر لایا تھا۔ **نَعُوْذُبِاللّٰہِ مِنْ ذَالِکَ**۔ حالانکہ حضرت ہارون علیہ السلام خداتعالیٰ کے نبی تھے اور وہ اتنا بڑا شرک کر ہی نہیں سکتے تھے۔ پھر وہ اِس بات کو بھی جانتے تھے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام جب بنی اسرائیل کو مصر سے نکال کر لائے تھے تو آپ نے فرعون سے بحث کی تھی کہ مَیں اپنی قوم کو بتوں کی پرستش سے ہٹا کر خدائے واحد کی عبادت کی طرف لانا چاہتا ہوں۔ اتنے بڑے واقعہ کی موجودگی میں وہ یہ کہہ بھی کِس طرح سکتے تھے کہ یہی وہ تمہارا خدا ہے جو تمہیں ملک مصر سے نکال کر لایا تھا۔

## بچھڑے کیلئے قربان گاہ بنانا

پھر لکھا ہے کہ حضرت ہارون علیہ السلام نے بچھڑے کے لئے ایک قربان گاہ بنائی اور انہیں کہا کہ یہ بچھڑا ہی تمہارا خدا ہے۔ بائیبل کے الفاظ اِس بارہ میں یہ ہیں:-

> ''یہ دیکھ کر ہارون نے اُس کے آگے ایک قربان گاہ بنائی اور اُس نے اعلان کر دیا کہ کل خداوند کے لئے عید ہوگی۔ اور دوسرے دن صبح سویرے اُٹھ کر انہوں نے قربانیاں چڑھائیں اور سلامتی کی قربانیاں گزرانیں پھر اُن

لوگوں نے بیٹھ کر کھایا پیا اور اُٹھ کر کھیل کُود میں لگ گئے۔"[۴۴]

## قرآن کریم کا اعلان کہ بچھڑا سامری نے بنایا تھا

گویا انہوں نے خداتعالیٰ کے دوبارہ مل جانے پر بڑی خوشی منائی لیکن قرآن کریم کہتا ہے یہ بات بالکل غلط ہے کہ حضرت ہارون علیہ السلام نے بچھڑا بنایا تھا۔ وہ ہارونؑ نے نہیں بلکہ سامری نے بنایا تھا ورنہ ہارون علیہ السلام نے تو بڑے زور سے اپنی قوم کوشرک سے روکا تھا اور توحید پر قائم رہنے کی تلقین کی تھی۔ چنانچہ قرآن کریم میں آتا ہے۔ وَلَقَدْ قَالَ لَهُمْ هٰرُوْنُ مِنْ قَبْلُ يٰقَوْمِ اِنَّمَا فُتِنْتُمْ بِهٖ ۚ وَاِنَّ رَبَّكُمُ الرَّحْمٰنُ فَاتَّبِعُوْنِيْ وَاَطِيْعُوْٓا اَمْرِيْ[۴۵]

یعنی حضرت ہارونؑ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی واپسی سے قبل اپنی قوم سے کہا تھا کہ اے میری قوم! بچھڑے کے ذریعہ تمہیں آزمائش میں ڈالا گیا ہے۔ اگر حضرت ہارون علیہ السلام نے خود بچھڑا بنایا ہوتا تو ایسا کیوں کہتے؟ انہوں نے کہا اِنَّ رَبَّكُمُ الرَّحْمٰنُ فَاتَّبِعُوْنِيْ وَاَطِيْعُوْٓا اَمْرِيْ

تمہارا ربّ رحمٰن ہے۔ اِس بچھڑے نے تمہاری کیا مدد کرنی ہے وہ تو پیدائش سے پہلے بھی تمہاری مدد کرتا رہا ہے۔ چنانچہ دیکھ لو انسان بعد میں پیدا ہؤا ہے اور پانی پہلے پیدا ہو چکا تھا۔ اِسی طرح اور ہزاروں اشیاء ہیں جو پیدائش سے پہلے صفتِ رحمانیت کے ماتحت پیدا ہوچکی تھیں پس تم میری اتباع کرو میرے حکم کے پیچھے چلو، شرک مت کرو۔

## انسا ئیکلو پیڈیا برٹینیکا کا اعترافِ حقیقت

قرآن کریم میں یہ بیان کردہ حقیقت اتنی واضح ہے کہ انسا ئیکلو پیڈیا برٹینیکا جس کو انگلستان کے بڑے بڑے عالموں نے مِل کر لکھا ہے اُس میں بھی تسلیم کیا گیا ہے کہ ہارون علیہ السلام کے شرک کرنے کا واقعہ غلط ہے اور اِس سے مضمون نگار استدلال کرتا ہے کہ بائیبل میں دوسرے لوگوں نے اَور بھی کئی باتیں ملادی ہیں اور کئی واقعات اُن کی طرف سے بڑھا دیئے گئے ہیں۔[۴۶]

اَب دیکھو یہ کتنی عجیب بات ہے کہ قرآن کریم ایک تاریخ بیان کرتا ہے اور یہودیوں اور عیسائیوں کے باپ کو بَری قرار دیتا ہے حالانکہ وہ عیسائی اور یہودی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو (نَعُوْذُبِاللّٰہِ) کذّاب کہتے ہیں۔ غرض قرآن کریم ایک گالی دینے والے کے باپ کی براءت کرتا ہے اور کہتا ہے کہ وہ مشرک نہیں تھا مشرک ایک اَور شخص تھا جس کا نام سامری تھا۔

## حضرت مسیح علیہ السلام کی تاریخ

پھر حضرت مسیح علیہ السلام کی تاریخ بھی قرآن کریم نے بیان کی ہے۔ انجیل میں تو صرف اتنا آتا ہے کہ:-

''مسیح اُن کے دیکھتے ہوئے اوپر اُٹھایا گیا اور بدلی نے اُسے اُن کی نظروں سے چُھپا لیا۔'' [۴۷]

مگر کیا بدلی کے پیچھے چلے جانے سے مراد آسمان پر چلے جانا ہوتا ہے؟ ہزاروں آدمی روزانہ پہاڑوں پر بدلی کے پیچھے جاتے اور پھر واپس آجاتے ہیں اور کوئی شخص اُن کے متعلق نہیں کہتا کہ وہ آسمان پر چلے گئے ہیں۔ غرض یہ ایک نہایت ہی غیر معقول بات ہے جو انجیل نے بیان کی ہے مگر قرآن کریم اِس سارے واقعہ کو ایک علمی اور تاریخی رنگ دیتا ہے اور اُن کے بدلی میں نظروں سے غائب ہونے کے بعد کی تاریخ بھی بیان کرتا ہے چنانچہ فرماتا ہے

وَاٰوَيْنٰـهُمَآ اِلٰى رَبْوَةٍ ذَاتِ قَرَارٍ وَّ مَعِيْنٍ [۴۸]

یعنی واقعۂ صلیب کے بعد ہم نے حضرت مسیحؑ اور اُس کی ماں کو ایک اونچی جگہ یعنی پلیٹیو (PLATEAU) پر پناہ دی۔ ربوہ سے مراد پہاڑی نہیں بلکہ اونچی جگہ ہے۔ ہم نے ربوہ کا نام بھی جو احمدیت کا موجودہ مرکز اور ضلع جھنگ میں واقع ہے اِسی لئے ربوہ رکھا ہے کہ یہ اونچی جگہ ہے۔ غرض قرآن کریم بتاتا ہے کہ ہم نے مسیحؑ اور اُس کی ماں کو ایک ایسی جگہ پناہ دی جو اونچی تھی اور بہتے ہوئے پانیوں والی تھی اور ٹھہرنے کے قابل تھی یعنی وہ جگہ سطح زمین سے بلند تھی اور وہاں چشمے بھی بہتے تھے۔ چنانچہ قدیم ہندوؤں اور بدھوں کی کتابوں سے معلوم ہوتا ہے کہ شہزادہ یوز آسف جو خدا تعالیٰ کا نبی تھا مغرب سے آیا اور کشمیر کی پہاڑیوں میں رہا اور اُس کے ہاتھوں اور پیروں پر زخم تھے۔ واقعہ یہ ہے کہ جب حضرت مسیح علیہ السلام کو صلیب پر لٹکایا گیا تو آپ کے ہاتھوں اور پاؤں پر میخیں لگانے کی وجہ سے زخم ہو گئے تھے جن کو مُندمل کرنے کے لئے ایک مرہم ایجاد کی گئی۔ جس کا نام طب کی مختلف کتابوں میں مرہمِ رُسُل یا مرہمِ حواریین بیان کیا گیا ہے۔ پھر کہیں جا کر وہ زخم درست ہوئے اِس کے بعد آپ کشمیر کی طرف آ گئے۔ چنانچہ افغانستان کے بارڈر پر جو قبائل بستے ہیں وہ اب تک یہی کہتے ہیں کہ ہم بنی اسرائیل ہیں گویا مسیح کے حواری۔ متی نے انجیل میں ایک نامکمل بات بیان کر دی۔ لیکن قرآن کریم نے اُن حالات کو مکمل کر دیا اور بتا دیا کہ صرف اِتنی بات نہیں کہ وہ واقعۂ صلیب کے بعد بدلیوں میں چُھپ کر غائب ہو گئے تھے بلکہ صلیب سے بچنے کے بعد وہ کشمیر میں آ گئے تھے اور اسرائیلی قبائل

کو ایک لمبے عرصہ تک تبلیغ کرتے رہے۔

**تاریخِ مِلَلِ قدیمہ**

پھر دنیا میں تاریخ مِلَلِ قدیمہ پر بھی بہت سی کتابیں لکھی گئی ہیں جن میں بہت کچھ رطب ویابس بھرا پڑا ہے مگر قرآن کریم اس تاریخ کو بھی صحیح رنگ میں دنیا کے سامنے پیش کرتا ہے۔ چنانچہ اس کی مثال کے طور پر وہ یہ بیان کرتا ہے کہ فرعونؔ نے ایک دفعہ ہامانؔ سے کہا کہ فَاَوۡقِدۡلِیۡ یٰهَامٰنُ عَلَی الطِّیۡنِ فَاجۡعَلۡ لِّیۡ صَرۡحًا لَّعَلِّیۡۤ اَطَّلِعُ اِلٰۤی اِلٰهِ مُوۡسٰی وَاِنِّیۡ لَاَظُنُّهٗ مِنَ الۡکٰذِبِیۡنَ [۹]

یعنی اے ہارون! تُو اپنے پتھیروں کو لگا دے تاکہ وہ اینٹیں تیار کریں، پھر اُن اینٹوں کو پکوا کر اونچا محل تیار کرو شاید مَیں اُس محل پر کھڑے ہو کر موسٰیؑ کے خدا کو دیکھ سکوں اور مَیں تو اُسے جھوٹا ہی سمجھتا ہوں۔

اِس آیت میں مصریوں کے ایک قومی عقیدہ کو بیان کیا گیا ہے اور بتایا گیا ہے کہ وہ لوگ یہ خیال کرتے تھے کہ مرنے کے بعد رُوحیں آسمان پر چلی جاتی ہیں اور پھر اونچی جگہ پر اُترتی ہیں۔ اِس اثر کے ماتحت فرعون نے خیال کیا کہ خدا تو ہے ہی نہیں۔ موسٰیؑ جو کہتا ہے کہ خدا مجھ سے باتیں کرتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ وہ روحوں سے باتیں کرتا ہے۔ مَیں بھی ایک اونچا محل تیار کر کے اُن رُوحوں تک جاؤں تا حقیقت کا پتہ لگ سکے۔ چنانچہ اُس نے ہامان کو حکم دیا کہ وہ ایک اونچا محل تیار کرائے تا کہ وہ اُس کی چوٹی پر چڑھ کر موسٰیؑ کے خدا کی حقیقت معلوم کر سکے۔ غرض اس آیت میں مصریوں کے ایک قدیم عقیدہ کا ذکر کیا گیا ہے جس کو بڑی مشکل سے اب کہیں آثارِ قدیمہ والوں نے معلوم کیا ہے۔ مصری اپنی اِن روایات کی وجہ سے اونچی اونچی عمارتیں بناتے تھے جیسے اہرامِ مصر ہیں اور جن میں سے ایک ابوالہول شیر کی شکل کا ہے۔ آخر ان بلند عمارتوں کے بنانے کی کوئی وجہ ہونی چاہئے۔ وہ وجہ یہی تھی کہ وہ عقیدہ رکھتے تھے کہ مُردوں کی رُوحیں آسمان پر چلی جاتی ہیں اور بعد میں اونچی جگہوں پر اُترتی ہیں اور چونکہ نیچی جگہوں میں اُترنے میں دیر لگتی ہے اس لئے وہ لوگ اپنی عمارتوں کو اونچا رکھتے تھے اور اس طرح چاہتے تھے کہ اُن کے اَسلاف کی روحیں دُنیا میں اُن کے پاس آتی رہیں۔ پھر وہ یہ عقیدہ بھی رکھتے تھے کہ رُوحیں کھاتی پیتی ہیں۔ چنانچہ جب وہ مُردوں کو دفن کرتے تھے تو اُن کی قبروں کے پاس کھانے پینے کا سامان بھی رکھتے تھے اور خیال کرتے تھے کہ جب روحیں زمین پر آتی ہیں تو انہیں یہاں آرام بھی کرنا چاہئے اور سونا بھی چاہئے اور یہ روایت اب تک

اُن میں چلی آتی ہے۔ چنانچہ پاکستان کا ایک ایمبیسیڈر (AMBASSADOR) وہاں گیا تھا۔ اُس نے ہمارے ایک دوست سے بیان کیا کہ مصر میں ہماری ایمبیسی (EMBASSY) کا ایک آدمی مرگیا۔ ہم نے مصری حکومت کو لکھا کہ ہمیں ایک قبر کی جگہ دیدیں تو مصری حکومت نے کہا ہم ذرا انتظام کرلیں۔ چنانچہ انہوں نے ایک بڑا کمرہ بنایا اُس میں کھانے پینے کا سامان رکھا اور ایک ریڈیو رکھا اور پھر کہا اَب آپ اپنے آدمی کی نعش کو دفن کرنے کے لئے آئیں۔ وہ ایمبیسیڈر ہنس کر کہنے لگا کہ معلوم ہوتا ہے ابھی تک مصریوں پر رُوحوں کا قبضہ ہے۔

## قرآن کریم میں تربیت کے اصول

پھر تربیت کا مضمون ایسا ہے جس پر بڑے بڑے علماء اور فلاسفروں نے بڑی بڑی کتابیں لکھی ہیں کیونکہ تربیت کے بغیر دنیا میں نہ اولاد ترقی کرسکتی ہے اور نہ قوم ترقی کرسکتی ہے۔ قرآن کریم نے بھی تربیت کے اصول نہایت عمدگی سے بیان کئے ہیں۔ چنانچہ سب سے پہلے اولاد کی تربیت کا سوال آتا ہے اولاد کی تربیت کے متعلق قرآن کریم میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بیٹے کا واقعہ آتا ہے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خواب میں دکھایا گیا تھا کہ وہ اپنے بیٹے کو ذبح کررہے ہیں۔ اِس پر انہوں نے اپنے بیٹے کو حکم نہیں دیا کہ مَیں نے خواب میں یوں دیکھا ہے اِس لئے تم ذبح ہونے کے لئے تیار ہو جاؤ بلکہ آپ نے اپنے بیٹے کو بُلایا اور کہا اے میرے بیٹے! مَیں نے رات کو خواب میں دیکھا ہے کہ مَیں تم کو ذبح کر رہا ہوں۔ فَانْظُرْ مَا ذَا تَرٰی [۵۰] اَب تُو سوچ کر مجھے اپنی رائے دے۔ یہ نہیں کہا کہ مجھے خواب آئی ہے تُو لیٹ جا۔ تا کہ مَیں تجھے ذبح کروں بلکہ فرمایا کہ تو مجھے اپنی رائے دے۔ اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ اولاد کے اندر خود داری کی رُوح پیدا کرنا قرآنی اصول ہے۔ جو لوگ اپنی اولاد کے اندر خودداری کی رُوح پیدا نہیں کرتے وہ اپنی اولاد کو ہی نہیں بلکہ قوم کو بھی ترقی سے روک دیتے ہیں کیونکہ قوم کی آئندہ ترقی اولاد کے اندر خودداری کی رُوح قائم رکھنے پر منحصر ہے۔ ڈسپلن (DISCIPLINE) پیدا کرنا اور چیز ہے لیکن خودداری کی رُوح بالکل اَور چیز ہے۔ خودداری کے نہ ہونے کے یہ معنے ہیں کہ فطرت کو ماردیا گیا ہے۔ اور ڈسپلن کے معنی یہ ہیں کہ خودداری کو منظّم کیا جائے۔ اور اسلام ڈسپلن کے خلاف نہیں وہ یہ چاہتا ہے کہ ڈسپلن قائم کیا جائے مگر وہ اِس بات کے خلاف ہے کہ خودداری کی رُوح کو کُچل دیا جائے۔ اگر خودداری کی رُوح کو کُچل دیا جائے تو قوم تباہ ہو جاتی ہے۔ چنانچہ اس مضمون پر (قادیان میں) مَیں نے ایک لیکچر دیا تھا۔ بعض لوگ باتوں کو بڑی

عمدگی سے یادرکھتے ہیں۔ اگلا جلسہ آیا تو ایک شخص اپنا بیٹا ساتھ لایا اور اُس کے متعلق کہنے لگا کہ آپ نے یہ بات پیش کی ہے۔ مَیں نے کہا۔ آپ اِس بچے کو ''آپ'' کہہ رہے ہیں۔ اُس نے کہا آپ نے ہی تو ایسا کرنے کی تلقین کی تھی۔ آپ نے کہا تھا کہ بچّوں کے ساتھ ادب سے بات کرنی چاہئے کیونکہ بچے ماں باپ کی نقل کرتے ہیں۔ چنانچہ آپ نے انگریزوں کی مثال بھی دی تھی کہ وہ اپنی بیوی کو مدر (MOTHER) کہتے ہیں تا کہ بچہ بھی مدر کہنے لگ جائے۔ اُن کا نقطۂ نگاہ یہ ہوتا ہے کہ وہ اپنی بیوی کو وائف (WIFE) کہیں گے تو چونکہ بچّہ ماں باپ کی نقل کرتا ہے اس لئے وہ بھی اپنی ماں کو وائف کہے گا۔ پس وہ اپنی بیوی کو مدر (MOTHER) کہتے ہیں تا کہ بچے کے دل میں بھی اپنے ماں باپ کے متعلق ادب کا جذبہ پیدا ہو۔

## قرآن کریم میں جمہوریت کے اصول

پھر جمہوریت ایک ایسا علم ہے جس پر ہزاروں کتابیں لکھی جا چکی ہیں کیونکہ اس زمانہ میں جب بادشاہت ختم ہونے لگی تو جمہوریت پر زور دینا شروع کر دیا گیا۔ قرآن کریم نے بھی اس کا ذکر فرمایا ہے۔ جمہوریت کا بڑا اصل، مشورہ ہے۔ دیکھو ہر نبی اپنی امت کا افسر ہوتا ہے لیکن محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب نبیوں کے سردار ہیں۔ آپؐ فرماتے ہیں کہ اگر موسیٰؑ اور عیسیٰؑ بھی میرے زمانہ میں زندہ ہوتے تو اُن کو بھی میری اتباع کرنی پڑتی۔[۵۱] اب دیکھو جس نبی کی اتباع کی ضرورت دوسرے انبیاء کو بھی ہے اُس کو مشورہ کی کیا ضرورت ہوسکتی ہے۔ مگر خدا تعالیٰ قرآن کریم میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتا ہے کہ **شَاوِرْهُمْ فِي الْاَمْرِ**۔[۵۲]

یعنی اہم معاملات میں اپنی جماعت سے مشورہ کرلیا کر اِسی طرح مؤمنوں کی ایک صفت قرآن کریم میں یہ بیان کی گئی ہے کہ **اَمْرُهُمْ شُوْرٰى بَيْنَهُمْ**۔[۵۳]

وہ جب کبھی کوئی کام کرتے ہیں تو مشورہ سے کرتے ہیں۔ لیکن بعض لوگوں نے فتنہ پیدا کرنے کے لئے اِس سے بھی ناجائز فائدہ اُٹھایا ہے۔ چنانچہ خارجیوں نے جب حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بغاوت کی تو انہوں نے اِس آیت کو ایک چیلنج کے طور پر استعمال کرنا شروع کر دیا۔ انہوں نے کہا ہمیں کِسی خلیفہ کی ضرورت نہیں۔ **اَلْحُكْمُ لِلّٰهِ وَالْاَمْرُ شُوْرٰى بَيْنَنَا**۔[۵۴] حکم تو خدا تعالیٰ کا چلے گا اور ہم آپس میں مشورہ کر کے حکومت کریں گے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کسی نے کہا تو آپ نے فرمایا۔ **كَلِمَةُ حَقٍّ اُرِيْدَ بِهَا بَاطِلٌ**۔[۵۵] یعنی بات تو بڑی سچّی ہے لیکن اسے بُری نیّت سے استعمال کیا جا رہا ہے۔ غرض مؤمنوں کا یہ طریق ہے کہ وہ ہر اہم

معاملہ کو باہمی مشورہ سے طے کرتے ہیں اور ڈکٹیٹر شپ سے کام نہیں لیتے۔

## رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا صحابہؓ سے مشورہ لینا

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنا طریقِ عمل یہ تھا کہ آپؐ ہر اہم معاملہ میں صحابہؓ سے مشورہ کیا کرتے تھے۔ جنگِ بدر کے موقع پر آپؐ نے مشورہ لیا تو صحابہؓ میں سے حضرت مقداد رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور انہوں نے تقریر کرتے ہوئے کہا یَارَسُوْلَ اللّٰہ! ہمیں موسیٰؑ کی جماعت کی طرح نہ سمجھیں۔ جنہوں نے یہ کہہ دیا تھا کہ فَاذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّکَ فَقَاتِلَآ اِنَّاھٰھُنَا قَاعِدُوْنَ۔[۵۶] جا تُو اور تیرا ربّ دونوں لڑتے پھرو۔ ہم تو یہیں بیٹھیں گے بلکہ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ! اگر جنگ ہوئی تو ہم آپؐ کے دائیں بھی لڑیں گے اور بائیں بھی لڑیں گے۔ اور آگے بھی لڑیں گے اور پیچھے بھی لڑیں گے اور دشمن جب تک ہماری لاشوں کو روندتا ہوٴا نہیں آتا آپؐ تک نہیں پہنچ سکے گا۔[۵۷] پھر عرب پانی سے بہت ڈرتے تھے مگر حضرت مقدادؓ نے کہا اگر آپ ہماری قوم کو حکم دیں کہ سمندر میں اپنے گھوڑے ڈال دو تو یَارَسُوْلَ اللّٰہِ! ہم فوراً اپنے گھوڑے سمندر میں ڈال دیں گے اور اس بات کی ذرہ بھی پرواہ نہیں کرینگے کہ ہم بچتے ہیں یا نہیں بچتے۔[۵۸]

پھر جنگِ اُحد کے موقع پر بھی آپؐ نے صحابہؓ کو اکٹھا کیا اور اپنی خواب کا ذکر کیا کہ آپؐ نے گائیں ذبح ہوتی دیکھی ہیں جس کی تعبیر یہ ہے کہ کوئی ابتلاء پیش آئے گا۔ مگر باوجود اس خواب کے آپؐ نے صحابہؓ سے مشورہ کیا۔ آپؐ کا خیال تھا کہ اگر مدینہ سے باہر نکل کر جنگ کی گئی تو تکلیف پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ لیکن صحابہؓ کے مشورہ پر آپؐ مدینہ سے باہر نکل پڑے اور لڑائی ہوئی اور نقصان بھی ہوٴا اور اِس طرح آپؐ کی خواب پوری ہوگئی۔[۵۹]

## ملکہ سبا کا ذکر

اِسی طرح قرآن کریم میں ملکہ سبا کا ذکر آتا ہے۔ ملکہ سبا گو مشرکہ تھی لیکن اُس کے واقعہ کا ذکر کر کے مسلمانوں کو توجہ دلائی گئی ہے کہ وہ کوئی کام نہیں کرتی تھی جب تک کہ ملک کے سرداروں کے ساتھ مشورہ نہیں کر لیتی تھی چنانچہ جب اُس کے پاس حضرت سلیمان علیہ السلام کا خط پہنچا تو اُس نے کہا۔ یٰٓاَیُّهَا الْمَلَؤُا اَفْتُوْنِیْ فِیْٓ اَمْرِیْ ۚ مَا کُنْتُ قَاطِعَةً اَمْرًا حَتّٰی تَشْهَدُوْنِ۔[۶۰]

یعنی اے میری قوم کے سردارو! میری اِس پیش آمدہ مصیبت میں مشورہ دو کیونکہ مَیں کوئی کام نہیں کرتی جب تک تم میرے پاس حاضر ہو کر مشورہ نہ دو۔ اِن آیات میں مسلمانوں

کوتوجہ دلائی گئی ہے کہ جب ایک کافر عورت بھی حکومتی معاملات میں احتیاط سے کام لیتی تھی تو تم تو مسلمان ہو اور تمہارے لئے قرآن کریم میں حکم بھی ہے کہ مشورہ کیا کرو۔ پس تمہیں بھی ہر معاملہ میں باہم مشورہ کرنا چاہئے۔

## فرعون کا عمائدِ قوم سے مشورہ طلب کرنا

اِسی طرح قرآن کریم فرعون کا ذکر کرتا ہے کہ باوجود اِس کے کہ وہ ایک جابر بادشاہ تھا مگر اُس کی حکومت میں بھی کوئی نہ کوئی رنگ جمہوریت کا پایا جاتا تھا۔ چنانچہ قرآنِ کریم میں آتا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے متعلق فیصلہ کرنے کے لئے اُس نے اپنے سرداروں کو جمع کیا اور انہیں کہا فَمَاذَا تَاْمُرُوْنَ[61] تم موسیٰؑ اور ہارونؑ کے بارہ میں کیا مشورہ دیتے ہو؟ یعنی ایک جابر بادشاہ جو تلوار لے کر لوگوں کی گردنیں اُڑا دیتا تھا وہ بھی کہتا ہے کہ اے میری قوم کے لوگو! مجھے مشورہ دو کہ مَیں موسیٰؑ کے ساتھ کیا معاملہ کروں۔ چنانچہ درباریوں نے کہا۔ اَرْجِهْ وَاَخَاهُ وَابْعَثْ فِي الْمَدَائِنِ حٰشِرِيْنَ[62]
موسیٰؑ اور ہارونؑ کو کچھ مدت تک ڈھیل دو۔ اور اِس مدّت میں شہروں کی طرف آدمی بھجواؤ جو قابل آدمیوں کو مقابلہ کے لئے جمع کریں۔ غرض قرآن کریم نے فرعون جیسے جابر بادشاہ کا ذکر کر کے ہمیں یہ سبق دیا ہے کہ حکومت بغیر مشورہ کے نہیں ہونی چاہئے۔ جب کافر حکومتیں بھی اپنے معاملات میں مشورہ لیتی ہیں تو مسلمانوں کو تو بدرجۂ اولیٰ اِس کا پابند ہونا چاہئے۔ جب وہ لوگ جنہیں مشورہ کا حکم نہیں دیا گیا مشورہ لیتے ہیں تو جن لوگوں کو مشورہ کا حکم دیا گیا ہے وہ مشورہ کیوں نہ لیں۔

## قرآن کریم میں سیاست کے اصول

پھر سیاست کے متعلق بھی کئی کتابیں لکھی گئی ہیں اور قرآن کریم نے بھی اس کا ذکر کیا ہے۔ سیاست یہی ہوتی ہے کہ مناسب موقع پر مناسب کام کیا جائے اور موقع کے مطابق لوگوں سے سلوک کیا جائے۔ تاریخ میں لکھا ہے کہ جنگِ حُنین کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مکّہ والوں میں انعامات تقسیم کئے تو ایک شخص نے اعتراض کیا کہ ''هٰذِهِ الْقِسْمَةُ مَاعُدِلَ فِيْهَا وَمَا اُرِيْدَ بِهَا وَجْهُ اللّٰهِ''[63] یعنی یہ ایسی تقسیم ہوئی ہے کہ اِس میں انصاف سے کام نہیں لیا گیا اور نہ اس میں خدا تعالیٰ کی رضاء کو مدّ نظر رکھا گیا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بڑے غیّور تھے۔ وہ یہ اعتراض سُنکر فوراً تلوار سونت کر کھڑے ہوگئے اور عرض کیا۔ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ! مجھے

اجازت دیجیئے کہ مَیں اِس منافق کی گردن اُڑا دوں لیکن رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ مَعَاذَاللّٰہِ اَنْ یَّتَحَدَّثَ النَّاسُ اَنْ اَقْتُلَ اَصْحَابِیْ۔ [۶۴]

یعنی مَیں اس بات سے خدا تعالیٰ کی پناہ چاہتا ہوں کہ لوگ میرے متعلق آپس میں یہ باتیں کرتے پھریں کہ یہ اپنے ساتھیوں کو مارتا پھرتا ہے۔ یعنی کوئی ایسی بات نہیں کرنی چاہئے جس سے غیر قوموں میں یہ چرچا شروع ہو جائے کہ یہ لوگ ظلم کررہے ہیں۔ صحابہؓ تو حقیقت جانتے تھے لیکن مصر اور قسطنطنیہ کے لوگوں کو اس کا کیا علم تھا، وہ تو یہ باتیں کر سکتے تھے کہ یہ لوگ ظلم کررہے ہیں اس لئے آپؐ نے فرمایا کہ کوئی ایسی بات نہیں کرنی چاہئے جس سے غلط قسم کا چرچا شروع ہو جائے۔ بیشک مسلمان اس کے متعلق کوئی بات نہ کریں لیکن اگر رومی یا ایرانی ایسی باتیں کریں تو وہ بھی بُری بات ہے۔ اِس سے انسان کی بدنامی ہوجاتی ہے۔ پس آپؐ نے اُس شخص سے درگزر کیا اور اُسے معاف فرما دیا۔

## قرآنِ کریم میں تمدّن کے اصول

پھر قرآن کریم میں تمدّن کے اصولوں کو بھی بیان کیا گیا ہے۔ چنانچہ تمدّن کے بڑے اصولوں میں سے ایک اصل یہ ہے کہ اگر کوئی مجلس ہو رہی ہو تو کوئی انسان اس سے بِلا اجازت نہ جائے۔ قرآن کریم اس بارہ میں ہدایت دیتے ہوئے فرماتا ہے اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ وَاِذَا کَانُوْا مَعَہٗ عَلٰٓی اَمْرٍ جَامِعٍ لَّمْ یَذْھَبُوْا حَتّٰی یَسْتَاْذِنُوْہُ۔ [۶۵]

یعنی وہی لوگ مؤمن کہلا سکتے ہیں جو اللہ اور اُس کے رسولؐ پر ایمان لاتے ہیں اور جب کسی قومی کام کے لئے رسولؐ کے پاس بیٹھے ہوں تو وہ نہیں جاتے جب تک اُس سے اجازت نہ لے لیں اِس لئے مَیں نے حکم دیا ہوا ہے کہ مجلس مشاورت کے اجلاس سے کوئی نمائندہ حوائجِ ضروریہ وغیرہ کے لئے جانا چاہے تو وہ اجازت لیکر جائے۔ انگریزوں کا طریق یہ ہے کہ اگر کوئی شخص پارلیمنٹ سے جائے تو وہ ایک اَور آدمی کو ساتھ لے کر جائے مگر یہ غلط طریق ہے۔ صحیح طریق یہی ہے کہ اگر کوئی باہر جانا چاہے تو سپیکر سے اجازت لے لے۔ یا اگر وہ دیکھے کہ میری غیر حاضری کی وجہ سے میری پارٹی کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے تو وہ باہر ہی نہ جائے۔

## قرآن کریم میں تاریخِ تمدّن کا ذکر

اِسی طرح کتابوں کا ایک اور سلسلہ بھی ہے اور وہ تاریخِ تمدّن کا سلسلہ ہے۔ قرآن کریم میں اِس تاریخ کا بھی ذکر آیا ہے اور بتایا گیا ہے کہ تمدّن کِن کِن دَوروں میں سے گزرا ہے۔ اور

کِس طرح اس کا ارتقاء عمل میں آیا ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَحَمَلۡنٰهُ عَلٰى ذَاتِ اَلۡوَاحٍ وَّ دُسُرٍ[٦٦]

یعنی ہم نے نوحؑ کو تختوں اور کیلوں سے بنی ہوئی کشتی پر سوار کیا۔ اِس آیت میں قرآن کریم نے کشتیوں کی ایک لمبی تاریخ کی طرف اشارہ کیا ہے۔ چنانچہ کشتیوں کی تاریخ بیان کرنے والے کہتے ہیں کہ پہلے زمانہ میں لوگ کشتیاں بنانا نہیں جانتے تھے وہ ایک بڑا سا درخت لیکر اُس کو درمیان سے کھود لیتے تھے اور اس گڑھے میں بیٹھ کر درخت کو پانی میں ڈال دیتے تھے۔ اب تک بغداد میں ایسی کشتیاں پائی جاتی ہیں۔ چنانچہ پاکستان بننے سے قبل ایک ہندوستانی وہاں گیا تھا اُس نے اُس کشتی پر بہت مذاق اُڑایا اور کہا کہ چونکہ وہ کشتی نیچے سے گول ہوتی ہے اِس لئے جب میں اُس پر بیٹھا تو ایک طرف حرکت کرنے سے دوسری طرف سے کشتی اُٹھ جاتی تھی اور چکّر کھانے لگتی تھی اس پر مَیں نے اُس آدمی سے جو میرے ساتھ تھا کہا۔ اے شیخ! میری کشتی تو چکر کھا رہی ہے۔ اُس نے سمجھا کہ یہ کہتا ہے اور چکر دو۔ چنانچہ اُس نے کشتی کو اَور چکر دینا شروع کر دیا اور جب کشتی کنارہ پر لگی تو مَیں بیہوش ہو کر گر پڑا۔ ہوش آنے پر مَیں نے کہا تُو نے تو بڑی حماقت کی ہے۔ اُس نے کہا آپ نے تو خود ہی کہا تھا کہ کشتی کو اَور چکر دو اِس میں میرا کیا قصور ہے تو وہ کشتیاں اب بھی پائی جاتی ہیں۔ پھر آہستہ آہستہ جو ترقی ہوئی تو تختوں والی کشتیاں بن گئیں۔ اُس وقت سریش وغیرہ کے ساتھ تختوں کو جوڑا جاتا تھا۔ لیکن وہ تختے بعض دفعہ کُھل بھی جاتے تھے۔ پھر کیل نکلے تو اُن کے ساتھ کشتیاں جوڑی جانے لگیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کے زمانہ تک تمدن اِتنا ترقی کر چکا تھا کہ حضرت نوح علیہ السلام نے اپنی جماعت کو ایسی کشتی میں سوار کیا جو ''ذَاتِ اَلۡوَاحٍ وَّ دُسُرٍ'' تھی۔ کھُدا ہؤا درخت نہیں تھا بلکہ وہ کشتی باقاعدہ بنی ہوئی تھی اور اُس میں میخیں بھی لگی ہوئی تھیں۔ غرض اِس آیت میں قرآن کریم نے کشتیوں کی ایک لمبی تاریخ کی طرف اشارہ کیا ہے اور بتایا ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کے زمانہ میں کیلوں والی کشتیاں بننے لگی تھیں۔ بیچ میں ایک ایسا زمانہ بھی آیا کہ گیلیوں[٦٧] کو باندھ کر چلایا کرتے تھے۔ مجھے یاد ہے کہ اِس قسم کی کشتیاں دریائے بیاس میں بھی چلا کرتی تھیں مگر اُن میں یہ نقص ہوتا تھا کہ چھوٹی جگہوں میں آ کر وہ پھنس جاتی تھیں۔

## قیدیوں کیلئے خوراک کا انتظام

اسی طرح اِس کی ایک اور مثال سورۃ یوسف سے بھی ملتی ہے۔ حضرت یوسف علیہ السلام جب قید میں تھے تو

آپ کے دوساتھی آپ سے خوابوں کی تعبیر دریافت کرنے کے لئے آئے۔آپ نے انکو وعظ کرتے ہوئے فرمایا لَا یَاْتِیْکُمَا طَعَامٌ تُرْزَقٰنِہٖٓ اِلَّا نَبَّاْتُکُمَا بِتَاْوِیْلِہٖ قَبْلَ اَنْ یَّاْتِیَکُمَا۔[۶۸]

یعنی اِس وقت کا کھانا ابھی نہیں آئے گا کہ مَیں تمہیں اِس کے آنے سے پہلے اِس خواب کی حقیقت بتا دونگا۔ اِس سے ظاہر ہے کہ فراعنۂ مصر کے زمانہ میں خصوصیت سے حضرت یوسف علیہ السلام کے زمانہ میں قیدیوں کو قیدخانہ میں کھانا دیا جاتا تھا۔ جو لوگ پھانسی کے مستحق ہوتے تھے انہیں بھی کھانا دیا جاتا تھا۔ اسلامی خلفاء کے زمانہ میں بھی یہی طریق رائج رہا۔لیکن افسوس کہ درمیانی عرصہ میں مسلمان اسے بھُول گئے اور اسلامی ممالک میں یہ رواج ہوگیا کہ قیدیوں کو جیل خانہ سے باہر بھیک مانگنے کے لئے بھیجدیا جاتا تھا۔ مجھے ایک احمدی افسر نے بتایا کہ وہ ایسے ہی ملک میں قید ہوگئے تھے کہ ظہر کے بعد ہمیں قید خانہ سے باہر نکال دیا جاتا تھا اور کہا جاتا کہ بھیک مانگ لاؤ۔ جب ہم بھیک مانگ لاتے تو اچھا اچھا کھانا جیلر نکال لیتا اور خراب کھانا ہمیں دے دیتا۔ بہرحال تمدّن کے لحاظ سے ضروری ہے کہ قیدیوں کو بھی کھانا دیا جائے بلکہ اب تو لوگوں کی یہ رائے ہوگئی ہے کہ اگر زمیندار چاہیں کہ قیدی اُن کے کھیت میں کام کریں تو انہیں چھوڑ دینا چاہیئے۔ قید خانہ میں بند رہنے کی وجہ سے رشتہ داروں کی محبت کم ہو جاتی ہے اور اخلاق کمزور ہوجاتے ہیں۔لوگ اسلام پر غلامی کا اعتراض کرتے ہیں لیکن اسلام کا یہ قانون ہے کہ جنگی قیدی کو کسی کے سپرد کردو کہ وہ اُس سے کام لے اور باہر رہنے کی وجہ سے اُس قیدی کے رشتہ دار اُسے ملتے رہیں اور اُسے یہ محسوس نہ ہو کہ وہ دنیا سے بالکل الگ ہوگیا ہے۔

## قرآنِ کریم میں دہریت کا ردّ

اَب میں بتاتا ہوں کہ قرآن کریم میں دہریت کا ردّ بھی موجود ہے۔ دہریت کے متعلق قریب زمانہ میں امریکہ اور یورپ کے ممالک میں بہت سی کتابیں لکھی جا چکی ہیں لیکن قرآن کریم نے اِس کا ردّ فرمایا ہے۔ اور بتایا ہے کہ یہ خیال کرنا کہ اِس دُنیا کا کوئی خالق نہیں بالکل غلط بات ہے چنانچہ فرمایا تَبٰرَکَ الَّذِیْ بِیَدِہِ الْمُلْکُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرُ ۙ الَّذِیْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَیٰوۃَ لِیَبْلُوَکُمْ اَیُّکُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ؕ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْغَفُوْرُ ۙ الَّذِیْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ؕ مَا تَرٰی فِیْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ مِنْ تَفٰوُتٍ ؕ فَارْجِعِ الْبَصَرَ ۙ ھَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ کَرَّتَیْنِ یَنْقَلِبْ اِلَیْکَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّ ھُوَ حَسِیْرٌ [۶۹]

یعنی بہت برکت والا ہے وہ خدا جس کے ہاتھ میں بادشاہت ہے اور جو ہر چیز پر قادر ہے اُس نے موت اور زندگی کو پیدا کیا ہے تا کہ دیکھے کہ تم میں سے کون اچھا عمل کرتا ہے اور وہ غالب اور بخشنے والا ہے۔ اُس نے ساتوں آسمان بھی پیدا کئے ہیں اور اُن میں موافقت اور مطابقت بھی پیدا کی ہے۔ اے مخاطب! تُو کوئی اختلاف اللہ تعالیٰ کی پیدائش میں نہیں دیکھے گا۔ پس تُو اپنی آنکھ کو لَوٹا، کیا تجھے کوئی رخنہ یا کمی نظر آتی ہے۔ پھر دوبارہ اپنی نظر کو لَوٹا کر دیکھ تیری نظر تھکی ہوئی اور ماندہ ہو کر لَوٹے گی اور خدا تعالیٰ کی پیدائش میں تجھے نقص نظر نہیں آئے گا۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ تمام کائنات اتفاقاً پیدا ہوگئی ہے اور اتفاقی طور پر مادہ کے ملنے سے یہ سب کچھ بن گیا ہے اور پھر وہ سائنس سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ ایسا ہوسکتا ہے۔ دنیا آپ ہی آپ پیدا ہوگئی ہے اس کی کَل چلانے والا کوئی نہیں۔ اِنکا جواب اللہ تعالیٰ نے اِن آیات میں دیا ہے کہ اتفاقی طور پر جُڑنے والی چیزوں میں کبھی ایک سلسلہ اور نظام نہیں ہوگا بلکہ بے جوڑ پن ہوتا ہے۔ مختلف رنگوں سے تصویر بنتی ہے لیکن کیا اگر مختلف رنگ ایک کاغذ پر پھینک دیں تو اُس سے تصویر بن جائیگی؟ اینٹوں سے مکان بنتا ہے لیکن کیا اینٹیں ایک دوسری پر پھینک دی جائیں تو مکان بن جائیگا؟ بفرضِ محال اگر یہ مان بھی لیا جائے کہ بعض کام اتفاقاً ہو جاتے ہیں تو بھی نظامِ عالَم کو دیکھ کر کوئی آدمی یہ نہیں کہہ سکتا کہ یہ سب کچھ آپ ہی آپ ہوگیا ہے۔ مانا کہ خود مادہ پیدا ہوگیا اور مانا کہ مادہ سے خود بخود زمین پیدا ہوگئی۔ مانا کہ انسان بھی خود بخود پیدا ہوگیا لیکن انسان کی پیدائش پر غور تو کرو کہ کیا ایسی کامل پیدائش خود بخود ہوسکتی ہے؟ دنیا میں عام طور پر کسی صنعت کی خوبی سے اس کے صنّاع کا پتہ لگتا ہے۔ ایک عمدہ تصویر دیکھ کر معلوم ہوتا ہے کہ کسی اچھے مصوّر نے یہ تصویر بنائی ہے۔ ایک عمدہ تحریر دیکھ کر معلوم ہوتا ہے کہ یہ تحریر کسی اچھے کاتب نے لکھی ہے۔ اور جس قدر ربط بڑھتا جائے بنانے والے کی خوبی ظاہر ہوتی ہے پھر کس طرح تصوّر کیا جا سکتا ہے کہ ایسی منظّم دنیا خود بخود پیدا ہوگئی ہے؟

## قرآن کریم میں زرتشتی مذہب کے اصول کا ذکر اور اُن کا ردّ

قرآن کریم میں زرتشتی مذہب کے اصولوں کا بھی ذکر کیا گیا ہے۔ زرتشتیوں کے نزدیک ایک نُور کا خدا ہوتا ہے اور ایک تاریکی کا خدا ہوتا ہے اور ان دونوں کا آپس میں کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ تاریکی کا خدا نور پیدا نہیں کرسکتا اور

نُور کا خدا تاریکی پیدا نہیں کر سکتا۔ اگر نُور کا خدا تاریکی پیدا کرے اور تاریکی کا خدا نُور پیدا کر دے تو اس کا مطلب ہے کہ دنیا تباہ ہو جائے۔ اِن کے مقابلہ میں عیسائی تین خداؤں کو مانتے ہیں اور ہندو ہزاروں دیوتاؤں کو مانتے ہیں۔ قرآن کریم نے زرتشتی مذہب کی طرف بھی اشارہ کیا ہے اور اس کے غلط اصولوں کی تردید کی ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے **اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَ النُّوْرَ۔ ثُمَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ یَعْدِلُوْنَ** [۱]

یعنی سب تعریفوں کا مستحق خدا تعالیٰ ہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو بنایا ہے اور پھر اُس نے اندھیروں اور نور کو پیدا کیا ہے لیکن اس کے باوجود کافر لوگ اُس کے ساتھ شریک بناتے ہیں اور کہتے ہیں کہ نُور کا خدا اَور ہے اور تاریکی کا خدا اَور ہے۔ چنانچہ زرتشتیوں کا بھی یہی خیال تھا کہ اہرمن ظلمت کا خدا ہے اور یزدان نور کا خدا ہے۔[۱] خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ عقیدہ اس لئے غلط ہے کہ دنیا میں بعض چیزیں نور کے ماتحت پائی جاتی ہیں اور بعض چیزیں ظلمت کے ماتحت پائی جاتی ہیں۔ نور اور ظلمت علیحدہ علیحدہ چیزیں نہیں بلکہ ایک ہی زنجیر کی دو کڑیاں ہیں اور دونوں چیزیں ثابت کرتی ہیں کہ خدا ایک ہے۔ اگر ظلمت یہ ثابت کرتی کہ خدا تعالیٰ میں کوئی نقص ہے تو بے شک ایک اَور خدا یزداں کی ضرورت ہوتی لیکن یہاں یہ صورت نہیں۔ یہاں تو ظلمت بھی خدا تعالیٰ کی تعریف کرتی ہے اور نُور بھی خدا تعالیٰ کی تعریف کرتا ہے۔ چنانچہ دوسری جگہ آتا ہے **قُلْ اَرَءَیْتُمْ اِنْ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَیْكُمُ الَّیْلَ سَرْمَدًا اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ مَنْ اِلٰهٌ غَیْرُ اللّٰهِ یَاْتِیْكُمْ بِضِیَآءٍ ؕ اَفَلَا تَسْمَعُوْنَ ۝ قُلْ اَرَءَیْتُمْ اِنْ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَیْكُمُ النَّهَارَ سَرْمَدًا اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ مَنْ اِلٰهٌ غَیْرُ اللّٰهِ یَاْتِیْكُمْ بِلَیْلٍ تَسْكُنُوْنَ فِیْهِ ؕ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ** [۲]

فرماتا ہے۔ ظلمت اور نُور دونوں کا وجود انسان کے لئے ضروری ہے۔ نہ نُور کے بغیر وہ زندہ رہ سکتا ہے اور نہ ظلمت کے بغیر زندہ رہ سکتا ہے۔ انسان دن کو کام کر کے تھک جاتا ہے اور رات کو نیند کے ذریعہ آرام حاصل کر کے پھر تر وتازہ ہو جاتا ہے۔ اِس لئے اگر خدا تعالیٰ رات کو لمبا کر دیتا تو کوئی انسان کام نہ کر سکتا۔ اِسی طرح اگر وہ دن کو لمبا کر دیتا تو کوئی شخص آرام نہ کر سکتا۔ پس نور اور ظلمت دونوں چیزیں انسانی بقا کے لئے ضروری ہیں اور اُن کو دو خداؤں کی پیدائش کہنا غلط ہے۔

## قرآن کریم میں عِلۡمُ الۡاَخۡلاق کا ذکر

پھر علم الاخلاق بھی ایک اہم علم ہے اور اِس پر کئی کتابیں لکھی گئی ہیں قرآن کریم نے اِس علم کی طرف اشارہ کیا ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَلَا تَسُبُّوا الَّذِيۡنَ يَدۡعُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ فَيَسُبُّوا اللّٰهَ عَدۡوًاۢ بِغَيۡرِ عِلۡمٍ [۴۳]

یعنی تم اُن معبودوں کو جن کو کفار خدا تعالیٰ کے سِوا پکارتے ہیں گالیاں نہ دو ورنہ وہ جہالت کی وجہ سے خدا تعالیٰ کو گالیاں دینے لگے جائیں گئے۔ اس آیت میں بتایا گیا ہے کہ کسی قوم کے قابلِ عزت بزرگوں کے حق میں کوئی بُری بات نہیں کہنی چاہیئے ورنہ اُن کے دل دُکھیں گے اور چونکہ وہ اخلاق سے عاری ہیں اس لئے وہ جواب میں اللہ تعالیٰ کو گالیاں دینے لگ جائیں گے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں اِنَّ مِنۡ اَكۡبَرِ الۡكَبَائِرِ اَنۡ يَّلۡعَنَ الرَّجُلُ وَالِدَيۡهِ قِيۡلَ يَا رَسُوۡلَ اللّٰهِ وَ كَيۡفَ يَلۡعَنُ الرَّجُلُ وَالِدَيۡهِ قَالَ يَسُبُّ الرَّجُلُ اَبَا الرَّجُلِ فَيَسُبُّ اَبَاهُ وَيَسُبُّ اُمَّهٗ۔ [۴۴]

یعنی کسی شخص کو نہیں چاہیئے کہ وہ اپنے ماں باپ کو گالیاں دے۔ صحابہؓ نے عرض کیا یَارَسُوۡلَ اللّٰه! اپنے ماں باپ کو کون گالیاں دیتا ہے۔ آپؐ نے فرمایا جو شخص دوسرے کے ماں باپ کو گالیاں دیتا ہے۔ وہ گویا اپنے ماں باپ کو گالیاں دیتا ہے کیونکہ دوسرا شخص جوش میں آ کر اس کے ماں باپ کو گالیاں دینے لگ جائیگا۔

غرض اللہ تعالیٰ نے عِلۡمُ الۡاَخۡلَاق کا بھی ذکر فرما دیا ہے۔ عیسائی بڑا ناز کرتے ہیں کہ حضرت مسیح علیہ السلام نے یہ تعلیم دی ہے کہ تم دوسرے کیلئے بھی وہی بات پسند کرو جو تم اپنے لئے پسند کرتے ہو۔ حالانکہ قرآن کریم بھی کہتا ہے کہ دوسروں کے بتوں وغیرہ کو گالیاں نہ دو۔ ورنہ اگر تم اُنکے معبودوں کو گالیاں دو گے تو وہ جواباً تمہارے خدا کو گالیاں دیں گے اور پھر تمہیں اِس پر چڑنے یا بُرا منانے کا کوئی حق نہیں ہوگا کیونکہ ابتداء تمہاری طرف سے ہوئی ہوگی۔ لیکن اگر ابتداء دوسروں کی طرف سے ہوئی ہو اور وہ تمہارے معبود کو گالیاں دیں تو پھر بیشک وہ ظالم ہونگے لیکن اگر پہل تمہاری طرف سے ہو اور تم کسی کے معبود کو گالیاں دو اور وہ جواباً تمہارے خدا کو بھی گالیاں دینے لگ جائے تو تمہیں اس پر چڑنے کا کوئی حق نہیں ہوگا کیونکہ اسے جواب دینے والا سمجھا جائے گا ظلم کرنے والا نہیں سمجھا جائے گا۔ چنانچہ احادیث میں آتا ہے ایک دفعہ ایک صحابیؓ نے ایک یہودی کے سامنے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا

ایسے طور پر ذکر کیا کہ آپؐ کی حضرت موسیٰ علیہ السلام پر فضیلت ثابت ہوتی تھی۔ اِس سے بہرحال اس یہودی کو تکلیف ہوئی۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کا علم ہوُا تو آپؐ نے فرمایا لَا تُخَیِّرُوْنِیْ علٰی موسٰی۔ [۵۵] مجھے حضرت موسیٰ علیہ اسلام پر اس طرح فضیلت نہ دیا کرو کہ اس سے کوئی جھگڑا پیدا ہو جائے۔

## قرآن کریم میں عِلْمُ الْاِنْسَان کا ذکر

عِلْمُ الْاِنْسَان بھی ایک نہایت ضروری علم ہے جس کو انگریزی میں ANTHROPOLOGY کہتے ہیں اور لوگوں نے اس علم پر بہت سی کتابیں لکھی ہیں۔ قرآن کریم نے بھی اس پر بحث کی ہے اور اس نے ابوالبشر کا نام آدم رکھا ہے۔ یعنی وہ پہلا انسان تھا جس نے سطح زمین پر رہنا شروع کیا۔ تاریخ بتاتی ہے کہ آدم سے پہلے جو لوگ تھے وہ غاروں میں چُھپ کر رہتے تھے تاکہ کہیں شیر اور بھیڑیے اُسے کھا نہ جائیں۔ پھر جب تمدّن نے ترقی کی اور حضرت آدم علیہ السلام کے ذریعہ لوگوں نے ایک دوسرے کی مدد کرنی شروع کر دی تو لوگ غاروں سے باہر نکل آئے اور انہوں نے سطح زمین پر رہنا شروع کر دیا۔ اور سب سے پہلا انسان آدم تھا جس نے زمین کی سطح پر رہنا شروع کیا۔ گویا پہلا کیومیَن (CAVEMAN) جو زمین پر رہنا شروع ہوُا آدم تھا بلکہ قرآن کریم نے اس کا نام آدم رکھ کر ہی یہ بات واضح کر دی ہے کہ وہ CAVE یعنی غار کو چھوڑ کر باہر نکل آیا تھا اور اُس نے سطح زمین پر مِل جُل کر رہنا شروع کر دیا تھا۔ چنانچہ اَدِیْمُ الْاَرْض کے معنے عربی زبان میں سطح زمین کے ہوتے ہیں۔ [۵۶] گویا آدم کے معنے ہوئے غاروں سے نکل کر سطح زمین پر رہنے والا شخص۔ اِسی طرح اَدِیْم کے معنے اوّلیت کے بھی ہیں۔ [۵۷] گویا آدم کے لفظ میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ موجودہ نسل کا پہلا انسان آدم تھا۔ اِسی طرح اَدَمَ کے معنے ہوتے ہیں صَارَ لَھُمْ اُسْوَۃً۔ [۵۸] وہ اُن کے لئے نمونہ ہو گیا۔ یعنی آدم علیہ السلام لوگوں کے لئے ایک نمونہ تھے اور انہوں نے آپ کے نقشِ قدم پر چلنا شروع کر دیا تھا۔ عیسائیوں نے اس سے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ چونکہ حضرت آدم علیہ السلام نے گُناہ کیا تھا اِس لئے انسان کی فطرت میں گُناہ کا مادہ پایا جاتا ہے لیکن یہ بات غلط ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام نے کوئی گناہ کیا تھا۔ اُن سے صرف ایک اجتہادی لغزش ہوئی تھی اور پھر اس لغزش پر بھی انہوں نے توبہ کی۔ اگر عیسائیوں کا کلیہ صحیح تسلیم کر لیا جائے تو انسان کی فطرت میں توبہ کا مادہ ہونا چاہئے تھا نہ کہ گناہ کا کیونکہ حضرت آدم علیہ السلام لوگوں کے لئے نمونہ تھے اور وہ اُنہیں

کے نقشِ قدم پر چلتے تھے۔ گناہ تو حوا نے کیا تھا اور حوا نے ہی بائیبل کی رُو سے حضرت آدمؑ کو پھُسلایا تھا۔ پھر آدمؑ سے سلسلۂ گُناہ کس طرح چل پڑا جبکہ آدمؑ نے ایک اجتہادی غلطی پر توبہ بھی کی تھی۔

اِسی طرح اٰدَمَ کے ایک معنے اَلَّفَ وَوَفَّقَ کے ہیں۔[۷۹] یعنی اُس نے فساد دُور کیا اور باہم موافقت پیدا کی۔ اِن معنوں میں اس بات کی طرف اشارہ کیا گیا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام نے ہی تہذیب وتمدّن کی بنیاد رکھّی تھی اور انہوں نے ہی تمدّن کو صحیح معنوں میں دنیا میں قائم کیا تھا۔ اِس میں فرشتوں کے اِس سوال کا جواب بھی آجاتا ہے جو انہوں نے کیا تھا کہ اَتَجۡعَلُ فِیۡهَا مَنۡ یُّفۡسِدُ فِیۡهَا وَیَسۡفِکُ الدِّمَآءَ۔[۸۰]

یعنی کیا تُو اس میں ایسا شخص پیدا کریگا جو اُس میں فساد کرے گا اور لوگوں کا خون بہائیگا؟ اللہ تعالیٰ نے بتایا کہ ہم نے تو آدمؑ کو پیدا ہی اِس لئے کیا ہے کہ وہ دنیا سے فساد دُور کرے خلیفہ ہونا تو الگ چیز ہے اِس کی پیدائش ہی فساد کو دُور کرنے والی تھی۔

دوسری مثال اِس کی حضرت نوح علیہ السلام کی ہے۔ بائیبل سے پتہ لگتا ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کے باپ بڑے نیک آدمی تھے انہوں نے الہامِ الٰہی سے نوحؑ کا نام رکھا تھا جس کے معنے ہیں نوحہ کرنے والا۔ اِس میں اس بات کی طرف اشارہ تھا کہ دنیا میں اُن کے زمانہ میں ایک عالمگیر عذاب آئے گا جس سے وہ خود تو بچ جائیں گے مگر اُن کی قوم تباہ ہوجائے گی اور وہ اپنی قوم کے تباہ ہونے پر نوحہ کریں گے۔ قرآن کریم نے بھی اِس کی تصدیق کی ہے اور حضرت نوح علیہ السلام کے نام کا ذکر کر کے اِس توجیہہ کی طرف اشارہ کیا ہے۔

## قرآن کریم میں آئندہ زمانہ کی تاریخ

قرآن کریم میں آئندہ زمانہ کی تاریخ بھی بیان کی گئی ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے قُلۡ لِّلۡمُخَلَّفِیۡنَ مِنَ الۡاَعۡرَابِ سَتُدۡعَوۡنَ اِلٰی قَوۡمٍ اُولِیۡ بَاۡسٍ شَدِیۡدٍ تُقَاتِلُوۡنَهُمۡ اَوۡ یُسۡلِمُوۡنَ[۸۱]

دوسری کتابیں تو صرف پچھلا حال بیان کرتی ہیں لیکن قرآن کریم ایسی کتاب ہے جو آئندہ زمانہ کا حال بھی بیان کرتی ہے۔ چنانچہ اس آیت میں بتایا گیا ہے کہ اے مسلمانو! آئندہ زمانہ میں رومیوں اور ایرانیوں کے ساتھ تمہاری جنگیں ہونگی اور وہ عرب جنہوں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں سُستی دکھائی تھی وہ اپنے دھبّے دھوسکیں گے۔ چنانچہ

ایسا ہی ہوا یا تو وہ وقت تھا کہ رومی اور ایرانی مسلمانوں کو بڑا حقیر سمجھتے تھے اور قابلِ التفات ہی نہیں سمجھتے تھے اور یا پھر وہ زمانہ آیا کہ ایران اور روم دونوں نے مسلمانوں پر حملہ کیا اور اس بات سے خائف ہو گئے کہ مسلمان اُن کے ملک میں نہ گُھس آئیں لیکن اِس آیت کے مطابق حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں مسلمانوں نے ان دونوں ملکوں پر فتح حاصل کی اور وہ عرب جو پہلے کمزوریاں دکھا رہے تھے انہوں نے بھی بڑی بڑی قربانیاں کیں اور ان دونوں ملکوں کو انہوں نے تباہ کر کے رکھ دیا اور اس طرح قرآن کریم میں جو آئندہ زمانہ کی تاریخ بیان کی گئی تھی وہ حقیقت بن کر ظاہر ہو گئی۔

## یاجوج ماجوج کے متعلق پیشگوئی

اِس کی مثال میں ایک اور پیشگوئی بھی بیان کی جاسکتی ہے اور وہ یاجوج ماجوج کے متعلق ہے۔ قرآن کریم میں آتا ہے کہ آخری زمانہ میں یاجوج اور ماجوج غالب آ جائینگے اور ساری دنیا پر چھا جائیں گے۔ جس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں ظاہر ہوئے اُس وقت یورپ بالکل وحشی تھا اور اس کے باشندے کھالیں پہنا کرتے تھے لیکن آج دیکھو ان کی حکومت کِس قدر بڑھ گئی ہے اور وہ کِس طرح ساری دنیا پر غالب آ گئے ہیں۔ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ اس کے متعلق پیشگوئی کرتے ہوئے فرماتا ہے وَحَرٰمٌ عَلٰی قَرْیَۃٍ اَھْلَکْنٰـھَآ اَنَّھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ ط حَتّٰی اِذَا فُتِحَتْ یَاْجُوْجُ وَمَاْجُوْجُ وَھُمْ مِّنْ کُلِّ حَدَبٍ یَّنْسِلُوْنَ [۸۲]

یعنی ہر ایک بستی جسے ہم نے ہلاک کیا ہے اُس کے لئے فیصلہ کر دیا گیا ہے کہ اُس کے بسنے والے لَوٹ کر اس دنیا میں نہیں آئیں گے یہاں تک کہ جب یاجوج اور ماجوج کے لئے دروازہ کھول دیا جائیگا اور وہ ہر پہاڑی اور ہر سمندر کی لہر پر سے پھلانگتے ہوئے ساری دنیا میں پھیل جائیں گے تو اُس وقت مُردہ قوموں میں بھی بیداری پیدا ہو جائے گی اور اُن میں بھی زندگی کی حرکت پیدا ہونے لگ جائے گی۔ اِس آیت میں بتایا گیا ہے کہ آخری زمانہ میں یاجوج اور ماجوج جس سے مراد روس اور انگلستان ہیں، ساری دنیا پر چھا جائیں گے اور یہ دونوں قومیں سمندر کی لہروں پر سے ہوتے ہوئے اور پہاڑوں کی چوٹیوں پر سے پھاندتے ہوئے ساری دنیا میں پھیل جائیں گی۔ قرآن کریم نے حدب کا لفظ استعمال کیا ہے اور عربی زبان میں حدب کے معنے اونچے ٹیلوں کے بھی ہیں اور موج کے بھی ہیں۔ [۸۳] گویا اِس آیت میں یہ اشارہ کیا گیا ہے کہ یہ قومیں سمندر میں سے ہوتے ہوئے بھی ساری دنیا میں پھیل جائیں گی اور

پہاڑوں سے بھی آئیں گی اور دنیا میں پھیل جائیں گی۔ چنانچہ روس پہاڑوں پر سے ہوکر چین پر قابض ہوگیا اور انگریز اور امریکہ سمندر سے آرہے ہیں اور اس تاریخ کو جو قرآن کریم نے آئندہ زمانہ کی بیان کی تھی پورا کررہے ہیں۔

## فلسطین پر یہود کے قبضہ کی پیشگوئی

اِسی طرح قرآن کریم نے بنی اسرائیل کے متعلق واقعات بیان کرتے ہوئے بتایا ہے کہ تورات میں اِن کے متعلق پیشگوئی تھی کہ ان پر دو دفعہ تباہی آئے گی اور وہ بیت المقدس سے نکالے جائینگے چنانچہ اُن کی پہلی تباہی نبوکدنضر بادشاہ کے حملہ سے ہوئی اور دوسری تباہی ٹائیٹس رومی کے ذریعہ سے ہوئی جو مسیحؑ کے صلیب کے واقعہ کے ستر سال بعد یہودیوں پر حملہ آور ہوا تھا اِن واقعات کا ذکر کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے وَقُلْنَا مِنْۢ بَعْدِهٖ لِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اسْكُنُوا الْاَرْضَ فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ الْاٰخِرَةِ جِئْنَا بِكُمْ لَفِيْفًا [۸۴]

یعنی فرعون کے سمندر میں ڈوب مرنے کے بعد ہم نے بنی سرائیل کو کہہ دیا تھا کہ تم فلسطین میں جاکر آباد ہوجاؤ لیکن ایک وقت کے بعد تم کو فلسطین سے نکلنا پڑے گا اور پھر خدا تعالیٰ تم کو واپس لائے گا۔ پھر تم نافرمانی کروگے اور تم پر دوسری دفعہ عذاب آئے گا۔ پھر تم جلاوطن رہو گے یہاں تک کہ تمہاری مثیل قوم یعنی مسلمانوں کی تباہی کے متعلق جو دوسری خبر ہے اُس کا وقت آجائے گا اُس وقت پھر تم کو مختلف ملکوں سے جمع کرکے ارضِ مقدس میں اکٹھا کردیا جائے گا۔ پس اس آیت میں بنی اسرائیل کے فلسطین پر قابض ہونے کی پیشگوئی تھی جو اب پوری ہوچکی ہے۔مَیں نے جب پہلی تفسیر کبیر جو سورۃ یونس سے لے کر سورۃ کہف تک کی تفسیر پر مشتمل ہے لکھی تھی تو مَیں نے اُس میں استدلال کیا تھا کہ اِن آیات میں بنی اسرائیل کے فلسطین پر قابض ہونے کے متعلق پیشگوئی کی گئی ہے۔ ایک دفعہ مَیں شملہ گیا اور چوہدری ظفراللہ خاں صاحب کے ہاں مہمان ٹھہرا۔ اُنکے ہاں اُسوقت خان علی قلی خاں بھی بطور مہمان ٹھہرے ہوئے تھے (جو لفٹیننٹ جنرل حبیب اللہ خاں صاحب کے والد تھے) انہوں نے چوہدری ظفراللہ خاں صاحب سے تفسیر کبیر مطالعہ کے لئے مانگی۔ پارٹیشن کے بعد انہوں نے مجھے لکھا کہ جب مَیں نے آپ کی تفسیر میں یہ پڑھا کہ بنی اسرائیل ایک وقت میں پھر فلسطین پر قابض ہوجائیں گے تو مجھے بوجہ پٹھان ہونے کے سخت غصّہ آیا کیونکہ ہم تو بنی اسرائیل کے دشمن ہیں اور آپ نے لکھا تھا کہ بنی اسرائیل فلسطین پر قابض ہوجائیں گے لیکن جب امریکہ اور انگریزوں کی مدد سے

بنی اسرائیل فلسطین میں داخل ہو گئے تو مجھے بڑی خوشی ہوئی اور مَیں نے کہا کہ قرآن کریم سچّا ثابت ہوگیا کیونکہ یہ واقعہ قرآن کریم کی اس آیت کی عملی تفسیر ہے۔

## قرآن کریم میں جُغرافیہ کا ذکر

پھر قرآن کریم میں جغرافیہ کا علم بھی بیان کیا گیا ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ قومِ سبا کا ذکر کرتے ہوئے فرماتا ہے کہ اُن کا ملک بہت بڑا تھا اور اُن کے ملک سے فلسطین تک بستیاں ہی بستیاں چلی جاتی تھیں لیکن اس ملک کے رہنے والوں نے خدا تعالیٰ کی نعمتوں کا شکر ادا نہ کیا اور انہوں نے کہا رَبَّنَا بٰعِدْ بَيْنَ اَسْفَارِنَا وَظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَجَعَلْنٰهُمْ اَحَادِيْثَ وَمَزَّ قْنٰهُمْ كُلَّ مُمَزَّقٍ۔ [۸۵]

یعنی اے ہمارے رب! ہمارے سفروں کو لمبا کر دے اور انہوں نے اپنی جانوں پر ظلم کیا پس ہم نے اُن کا نام مٹا دیا اور اُن کو قدیم زمانہ کے افسانے بنا دیا اور انہیں تباہ کر کے ذرّہ ذرّہ کر دیا۔ گویا سبا قوم کی ناشکری کے باعث اُن پر تباہی آ گئی اور اُن کا سارا ملک تباہ ہو کر ویران ہوگیا۔ قرآن کریم کے اس بیان کی تصدیق اس واقعہ سے بھی ہوتی ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام ایک بہت بڑے لشکر کو لے کر یمن آئے اور وہ بآسانی وہاں پہنچ گئے اور اُن کو کوئی تکلیف نہ ہوئی۔ لیکن جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش سے قبل ابرہہ نے یمن کے لشکر کے ساتھ مکّہ پر حملہ کیا تو واپسی پر اس کا لشکر راستہ کھو جانے کی وجہ سے بالکل تباہ ہو گیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اُسوقت تک وہ سب بستیاں تباہ ہو چکی تھیں۔ اِن دونوں واقعات سے معلوم ہوتا ہے کہ قرآن کریم میں قومِ سبا کا جو جغرافیہ بیان کیا گیا ہے کہ اُن کے علاقہ سے فلسطین تک بستیاں ہی بستیاں چلی جاتی تھیں وہ بالکل درست ہے۔ اِس طرح اُس نے سبا کی تباہی کے متعلق جو کچھ ذکر کیا ہے وہ بھی ٹھیک ہے۔

غرض قرآن کریم کے اندر جو عظیم الشان کتب خانے موجود ہیں اُن کی مثال دنیا کے کسی کتب خانہ میں نہیں پائی جاتی۔ پھر دُنیوی کتب خانے تباہ بھی ہو جاتے ہیں لیکن قرآنی کتب خانہ وہ ہے جسکی دائمی حفاظت کا خدا تعالیٰ نے وعدہ کیا ہوا ہے۔ پس کُجا دُنیوی بادشاہوں کے کتب خانے اور کُجا یہ روحانی کتب خانہ جو زمانہ کی ہر دست بُرد سے کلّی طور پر محفوظ ہے اور قیامت تک محفوظ چلا جائے گا۔

**اللہ تعالیٰ سے دُعا** اَب مَیں دُعا کر دیتا ہوں کہ ہمارے دوست جو یہاں آئے ہیں خیر وعافیت سے واپس جائیں۔ اُن کے گھروں میں بھی امن قائم رہے اور یہاں بھی امن رہے اور راستہ میں بھی کوئی تکلیف نہ ہو اور اللہ تعالیٰ اُن کی آئندہ عمر میں، اُن کے مالوں اور اولاد میں برکت ڈالے اور اُن کو ترقیات عطا فرمائے اور اسلام کا خادم بنائے اور اُن کے ذریعہ سے ساری دُنیا پر اسلام کا جھنڈا لہرانے لگ جائے۔

اللہ تعالیٰ آپ کا اور آپ کے خاندانوں کا قیامت تک حافظ و ناصر ہو اور اسلام آپ کے ذریعہ سے اور آپ کی اولادوں کے ذریعہ سے قیامت تک بڑھتا رہے اور دُنیا سے شرک اور بدعت مٹ جائے اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حکومت پھر دنیا میں قائم ہو جائے اور ایسی مضبوطی سے قائم ہو کہ اُسے کوئی مٹانے کی جرأت نہ کر سکے۔

---

۱ **تاخت وتاراج کرنا:** برباد کرنا۔ تباہ کرنا

۲ البینة: ۲ تا ۴

۳ **حشو:** زائد کلام۔ فضولیات۔ کوڑا کرکٹ

۴، ۵ خروج باب ۲۰ آیت ۱۱۔ نارتھ انڈیا بائبل سوسائٹی مرزا پور ۱۸۷۰ء

۶ قٓ: ۳۹ ۷ البقرہ: ۲۵۶ ۸ یٰسٓ: ۸۳

۹

۱۰-۱۱ بحار الانوار جلد ۵۳ صفحہ ۹ مطبوعہ بیروت ۱۹۸۳ء

۱۲ المزمل: ۱۶

۱۳ السیرة الحلبیة جلد ۳ صفحہ ۸۹ مطبوعہ مصر ۱۹۳۵ء سیرت ابن ھشام جلد ۲ صفحہ ۲۱۹ مطبوعہ مصر ۱۲۹۵ھ

۱۴ فاطر: ۲۵ ۱۵ الرعد: ۸

۱۶ اقرب الموارد جلد ۲ صفحہ ۱۲۸۸ مطبوعہ بیروت ۱۸۸۹ء

۱۷

۱۸ بخاری کتاب الانبیاء باب قول الله تعالیٰ وَاذْكُرْ فی الکتاب مریم (الخ)

۱۹ دائرة المعارف

۲۰؎ یونس:۹۳ ۲۱؎ الفجر:۷تا۹

۲۲؎ النجم:۵۱، ۵۲ ۲۳، ۲۴؎ وَاَوۡحٰی رَبُّکَ اِلَی النَّحۡلِ اَنِ اتَّخِذِیۡ مِنَ الۡجِبَالِ بُیُوۡتًا وَّ مِنَ الشَّجَرِ وَ مِمَّا یَعۡرِشُوۡنَ۔ ثُمَّ کُلِیۡ مِنۡ کُلِّ الثَّمَرٰتِ فَاسۡلُکِیۡ سُبُلَ رَبِّکِ ذُلُلًا ؕ یَخۡرُجُ مِنۡۢ بُطُوۡنِہَا شَرَابٌ مُّخۡتَلِفٌ اَلۡوَانُہٗ فِیۡہِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیَۃً لِّقَوۡمٍ یَّتَفَکَّرُوۡنَ ۔ (النحل:۶۹، ۷۰)

۲۵؎ قٓ:۸

۲۶؎ مسلم کتاب الفضائل باب وجوب امتثال مَاقاله شرعًا (الخ)

۲۷؎ الذّٰریٰت:۵۰ ۲۸؎ ٹیمن:

۲۹؎ نوح:۱۴، ۱۵ ۳۰؎ الانبیاء:۳۱ ۳۱؎ الطلاق:۱۳

۳۲؎ پیدائش باب ۱۹ آیت ۳۰ تا ۳۸ نارتھ انڈیا بائبل سوسائٹی مرزاپور ۱۸۷۰ء

۳۳؎ الانبیاء:۷۵، ۷۶ ۳۴؎ الشعراء:۱۷۱، ۱۷۲

۳۵؎ اقرب الموارد جلد ۲ صفحہ ۸۵۸ مطبوعہ بیروت ۱۸۸۹ء

۳۶؎ ۲ سموئیل باب ۱۱ آیت ۲ تا ۴۔ نارتھ انڈیا بائبل سوسائٹی مرزاپور ۱۸۷۰ء

۳۷؎ ص:۱۸ ۳۸؎ ص: ۲۶

۳۹؎ سلاطینؔ باب ۱۱ آیت ۴۔ نارتھ انڈیا بائبل سوسائٹی مرزاپور ۱۸۷۰ء

۴۰؎ سلاطینؔ باب ۱۱ آیت ۹، ۱۰۔ نارتھ انڈیا بائبل سوسائٹی مرزاپور ۱۸۷۰ء

۴۱؎ وَصَدَّہَا مَا کَانَتۡ تَّعۡبُدُ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰہِ ؕ اِنَّہَا کَانَتۡ مِنۡ قَوۡمٍ کٰفِرِیۡنَ۔ (النمل:۴۴)

۴۲؎ البقرہ:۱۰۳

۴۳؎ خروج باب ۳۲ آیت ۱ تا ۴، برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی لاہور ۱۹۴۳ء

۴۴؎ خروج باب ۳۲ آیت ۵، ۶، برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی لاہور ۱۹۴۳ء

۴۵؎ طٰہٰ:۹۱

۴۶؎ انسائیکلوپیڈیا جلد ۴ زیرلفظ گولڈن وجلد ۵ زیرلفظ موسیٰ

۴۷؎ اعمال باب ۱ آیت ۹ نارتھ انڈیا بائبل سوسائٹی مرزاپور ۱۸۷۰ء

۴۸؎ المؤمنون:۵۱ ۴۹؎ القصص:۳۹ ۵۰؎ الصّٰفّٰت:۱۰۳

۵۱؎ الیواقیت والجواھر جلد ۲ صفحہ ۲۲

۵۲؎ اٰل عمران:۱۶۰  ۵۳؎ الشوریٰ:۳۹

۵۴؎

۵۵؎ تاریخ کامل لابن اثیر جلد ۳ صفحہ ۳۳۴، ۳۳۵ مطبوعہ بیروت ۱۹۶۵ء

۵۶؎ سیرت ابن ھشام جلد ۲ صفحہ ۱۲، ۱۳ مطبوعہ مصر ۱۲۹۵ھ

۵۷؎ سیرت ابن ھشام جلد ۲ صفحہ ۱۲، ۱۳ مطبوعہ مصر ۱۲۹۵ھ

۵۸؎ سیرت ابن ھشام جلد ۲ صفحہ ۱۲، ۱۳ مطبوعہ مصر ۱۲۹۵ھ

۵۹؎ السیرۃ الحلبیہ جلد ۲ صفحہ ۲۳۹

۶۰؎ النمل:۳۳  ۶۱؎ الشعراء:۳۶  ۶۲؎ الشعراء:۳۷

۶۳؎، ۶۴؎ السیرۃ الحلبیۃ الجزء الثالث صفحہ ۱۳۹، ۱۴۰ مطبوعہ مصر ۱۹۳۹ء

۶۵؎ النور:۶۳  ۶۶؎ القمر:۱۴

۶۷؎ **گیلیوں**: گیلی۔ درخت کا دھڑ۔ تنا۔ شہتیر

۶۸؎ یوسف:۳۸

۶۹؎ الملک:۲ تا ۵  ۷۰؎ الانعام:۲

۷۱؎ دبستانِ مذاہب صفحہ ۱۲۶

۷۲؎ القصص:۲۷، ۷۳  ۷۳؎ الانعام:۱۰۹

۷۴؎ بخاری کتاب الادب باب لایسب الرجل والدیہ

۷۵؎ بخاری کتاب احادیث الانبیاء باب وفاۃ موسیٰ (الخ)

۷۶؎ لسان العرب جلد ۱ صفحہ ۷۹ مطبوعہ بیروت ۱۹۸۸ء

۷۷؎ اقرب الموارد جلد ۱ صفحہ ۷ مطبوعہ بیروت ۱۸۸۹ء

۷۸؎ اقرب الموارد جلد ۱ صفحہ ۶ مطبوعہ بیروت ۱۸۸۹ء

۷۹؎ اقرب الموارد جلد ۱ صفحہ ۷ مطبوعہ بیروت ۱۸۸۹ء

۸۰؎ البقرۃ:۳۱  ۸۱؎ الفتح:۱۷  ۸۲؎ الانبیاء:۹۶، ۹۷

۸۳؎ اقرب الموارد جلد ۱ صفحہ ۱۶۹ مطبوعہ بیروت ۱۸۸۹ء

۸۴؎ بنی اسرائیل:۱۰۵  ۸۵؎ سبا:۲۰